الجامع المسند الصحيح المختصر من امور
رسول الله صلى الله عليه وسلم وسننه وايامه

# صحيح البخاري

للإمام أبي عبد الله محمد بن اسمعيل البخاري الجعفي رحمه الله
١٩٤ھ ——— ٢٥٦ھ

اوّل

ترجمه وتشريح
مولانا محمد داود راز

نظر ثانی
شیخ الحدیث أبو محمد حافظ عبد الستار الحماد

مقدمه
حافظ زبیر علی زئی

تخريج
فضيلة الشيخ احمد زهوة فضيلة الشيخ احمد عناية



دار العلم ممبئی

الجامع المسند الصحیح المختصر من امور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم وسننہ وایامہ

# صحیح بخاری

للإمام أبي عبد الله محمد بن اسمٰعیل البخاری الجعفی رحمہ اللہ

۱۹۴ھ ——— ۲۵۶ھ

ترجمہ و تشریح

مولانا محمد داؤد راز

جلد اوّل

نظر ثانی

شیخ الحدیث ابو محمد حافظ عبد الستار الحماد

مقدمہ

حافظ زبیر علی زئی

تخریج

فضیلۃ الشیخ احمد زھوۃ فضیلۃ الشیخ احمد عنایۃ



دار العلم ممبئی





سلسلہ مطبوعات دارالعلم نمبر 150













PUBLISHERS & DISTRIBUTORS
242, J.B.B. Marg, (Belasis Road),
Nagpada, Mumbai-8 (INDIA)
Tel. (+91-22) 2308 8989, 2308 2231
Fax : (+91-22) 2302 0482
E-mail : ilmpublication@yahoo.co.in

# فہرست

# تشریحی مضامین

# عَرضِ ناشر

الحمد لله رب العالمين والصلاة والسلام على سيد المرسلين نبينا محمد وعلى آله وأصحابه أجمعين...... أما بعد!

امیر المؤمنین فی الحدیث ابوعبداللہ محمد بن اسماعیل البخاری کی مایہ ناز کتاب صحیح بخاری قرآن مجید کے بعد سب سے صحیح ترین کتاب ہے جو خاتم النبیین محمد عربی ﷺ کے فرامین پر مشتمل ہے۔ رسول اللہ ﷺ کی احادیث کو جمع کرنا، ان کے ارشادات کو صفحہ قرطاس کی زینت بنانا، آپ کے شب و روز کو احاطہ تحریر میں لانا اور آپ کی صورت و سیرت کو الفاظ کا روپ دینا انتہائی خوش نصیب لوگوں کا کام ہے۔ اللہ تعالیٰ محدثین کرام کی قبروں کو منور فرمائے اور جنت کا باغیچہ بنائے۔ جنہوں نے ایک ایک حدیث مبارکہ کے حصول کے لیے ہزاروں میل کی مسافت طے کر کے کتب احادیث کا نادر خزانہ مرتب فرمایا۔ آمین

پھر وہ لوگ بھی بہت بلند بخت ہیں جو ایسے علمی خزینے طباعت کے مراحل سے گزار کر قارئین کی راہنمائی کے لیے پیش کرتے ہیں۔ یہ اللہ تعالیٰ کا خاص احسان اور خصوصی کرم نوازی ہے کہ مجھ جیسے خاکسار کو اس سعادت مندی کے لیے چن رکھا ہے اور بفضلہ وقتاً فوقتاً کتب احادیث کی خدمت کا موقع میسر آتا ہے۔ اس سے قبل بھی گلستانِ محمدی ﷺ کے کئی پھول ہم اپنی استطاعت کے مطابق ہدیہ قارئین کر چکے ہیں۔ اللہ تعالیٰ کی توفیق اور رحمت سے صحیح بخاری شریف کو بھی تین مجلدات میں طبع کیا ہے جو بازار میں دستیاب ہے۔

اس کے علاوہ صحیح مسلم شریف تین مجلدات میں طبع ہو چکی ہے امام بخاری رحمۃ اللہ علیہ کی کتاب جزء رفع الیدین، اور اس کے ساتھ ساتھ امام موصوف کی کتاب جزء القراءۃ حافظ زبیر علی زئی کے فاضلانہ قلم سے نصر الباری فی جزء القراءۃ للإمام البخاری کے نام سے چھپ چکی ہے۔ امام صاحب کی ہی کتاب، کتاب الضعفاء حافظ زبیر علی زئی کے افادہ جات کے ساتھ تحفۃ الاقویاء کے نام سے طبع ہو چکی ہے۔ مؤطا امام مالک جو کہ امام دار الہجرہ امام مالک رحمۃ اللہ علیہ کی مایہ ناز کتاب اور قدیم ترین مجموعہ حدیث ہے دار العلم کی طرف سے معیاری اور خوبصورت انداز میں زیور طباعت سے آراستہ ہو کر پذیرائی حاصل کر چکی ہے یاد رہے یہ امام ابن القاسم رحمۃ اللہ علیہ کی روایت کردہ ہے اور فاضل محقق اور نامور عالم دین جناب حافظ زبیر علی زئی صاحب نے اس نسخہ کا پہلی دفعہ اردو ترجمہ اور فوائد حدیث کے ساتھ ساتھ احادیث کی تحقیق کا کام مکمل کر کے اس کی افادیت میں قابل ذکر اضافہ کر دیا ہے۔

ہم حدیث شریف کی مشہور کتاب مشکوٰۃ المصابیح بھی جدید و عام فہم ترجمہ اور تخریج کے ساتھ پیش کرنے کی سعادت حاصل کر چکے ہیں۔

اب اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے صحیح بخاری شریف کو شرح کے ساتھ ہدیۂ قارئین کر رہے ہیں۔

ترجمہ و تشریح مولانا محمد داؤد راز رحمۃ اللہ علیہ کے تحریر کردہ ہیں، تخریج فضیلۃ الشیخ احمد زھوۃ و فضیلۃ الشیخ احمد عنایہ کی ہے۔ جبکہ اس کا علمی مقدمہ جناب حافظ زبیر علی زئی حفظہ اللہ نے غیر معمولی محنت کے ساتھ عالمانہ انداز میں تحریر فرمایا ہے۔

استاذ محترم فضیلۃ الشیخ حافظ عبدالستار الحماد نے نظر ثانی اور مشکل مقامات کو آسان فہم کرنے کے ساتھ ساتھ نہایت جامع اور تحقیقی مقدمہ تحریر کیا ہے۔

احادیث مبارکہ کے نمبر (ترقیم) محمد فؤاد عبدالباقی کے لگائے گئے نمبروں کے مطابق ہیں۔ جبکہ ترتیب میں نسخہ ہندیہ کو مدنظر رکھا گیا ہے۔

اہل فن نے بازار میں موجود بعض نسخہ جات میں اغلاط کی نشاندہی کی ہے انہیں دور کر کے صحیح ترین عبارت نقل کرنے پر خصوصی توجہ دی گئی ہے اور اپنی استطاعت کے لحاظ سے کوشش کی گئی ہے کہ یہ نسخہ بہترین اور معیاری ہو مگر بشری کمزوری کے تحت کوئی انسان بھی غلطی سے مبرا نہیں اگر قارئین یا اہل فن کسی سقم سے مطلع ہوں تو ضرور آگاہ فرمائیں، شکریہ کے ساتھ تصحیح کر دی جائے گی۔

اللہ تعالیٰ سے دعا ہے کہ اس عظیم کاوش کو میرے لیے اور ہر اس شخص کے لیے ذخیرہ آخرت بنائے جس نے کسی طور بھی اس کی تیاری میں حصہ لیا ہے۔ (آمین)

ناشر

# تقدیم

الحمد لله رب العالمين والصلوٰة والسلام على سيد المرسلين محمد وآله وأصحابه واتباعه وإخوانه أجمعين وبعد!

تمام اہل علم کا اس امر پر اتفاق ہے کہ قرآن کریم صرف الفاظ یا معانی کا نام نہیں بلکہ الفاظ و معانی کے مجموعے کو قرآن کہا جاتا ہے اور یہ بھی ایک اٹل حقیقت ہے کہ قرآن کے معانی، الفاظِ قرآن سے جداگانہ حیثیت رکھتے ہیں وہ اس طرح کہ قرآن کریم کے معانی سمجھانے کے لیے ایسے نئے الفاظ استعمال کرنا انتہائی ضروری ہیں جو الفاظِ قرآن کے علاوہ ہوں، حدیث نبوی دراصل قرآنی الفاظ کے معانی کا نام ہے اور یہی قرآن کا بیان ہے جس کے متعلق ارشاد باری تعالیٰ ہے:

﴿ ثُمَّ اِنَّ عَلَيْنَا بَيَانَهٗ ﴾ (۷۵/ القيامة: ۱۹)

''پھر ہمارے ذمے اس کا بیان کرنا ہے۔''

اس آیت کریمہ سے معلوم ہوا کہ قرآن اور اس کا بیان دونوں اللہ کی طرف سے ہیں اور دونوں کی حفاظت اللہ تعالیٰ نے اپنے ذمے لی ہے۔ ارشاد باری تعالیٰ ہے:

﴿ اِنَّا نَحْنُ نَزَّلْنَا الذِّكْرَ وَاِنَّا لَهٗ لَحٰفِظُوْنَ ﴾ (۱۵/ الحجر: ۹)

''ہم نے ہی یہ ذکر نازل کیا اور ہم ہی اس کی حفاظت کرنے والے ہیں۔''

اور اس حفاظت کے تین مراحل ہیں:

① اللہ تعالیٰ نے الفاظ قرآن اور ان کی مرادات کو اپنی حفاظت کے ساتھ سینہ نبوت میں اتار کر جمع اور محفوظ کیا۔

② رسول اللہ ﷺ نے حفاظت الٰہیہ کی مدد سے قرآنی الفاظ کو تلاوت کے ذریعے اور اس کے بیان کو اپنے افعال واقوال اور تقریرات کے ذریعے اپنے صحابہ کرام کو منتقل فرمادیا۔

③ اس کے بعد قرآن اور اس کا بیان دونوں صحابہ کرام سے تابعین اور تبع تابعین تک پھر سینہ بہ سینہ ہوتے ہوئے ہم تک پہنچے۔

اللہ تعالیٰ نے قرآن و بیان کی حفاظت کے لیے مندرجہ ذیل تین ذرائع پیدا فرمائے:

(ا) تعامل امت: قرآن کریم کے احکام کی تعمیل جس طرح رسول اللہ ﷺ کرتے تھے، آپ کے صحابہ کرام بھی آپ کے نقش قدم پر چلتے ہوئے آپ کی اتباع کرتے۔ رسول اللہ ﷺ لوگوں کے درمیان کتاب اللہ اور اپنے صوابدیدی اختیارات کے مطابق فیصلے کرتے اور لوگ ان فیصلوں کو ماننے کے پابند ہوتے، شریعت کے احکام کی بجا آوری کا دوسرا نام تعامل امت ہے، اس کے ذریعے قرآن وسنت کو محفوظ کیا گیا۔

(ب) حفظ وسماع: حفاظت حدیث کا دوسرا ذریعہ احادیث مبارکہ کا سننا، اسے یاد رکھنا اور دوسروں تک پہنچانا تھا، اس کے متعلق رسول اللہ ﷺ کی بطور خاص ایک دعا کتب حدیث میں مروی ہے، فرماتے ہیں:

''اللہ تعالیٰ اس شخص کو خوش وخرم رکھے جس نے میری بات کو سنا، اسے یاد رکھا پھر اسے آگے پہنچایا، کیونکہ جن لوگوں کو

بات پہنچائی جاتی ہے، ان میں سے بہت سے ایسے ہو سکتے ہیں جو براہ راست سننے والوں سے اُسے زیادہ یاد رکھتے ہوں۔''

ج۔ کتابت حدیث: حفاظت حدیث کا تیسرا ذریعہ اس کی کتابت وتحریر ہے اور یہ صورت بھی رسول اللہ ﷺ کے حکم سے اختیار کی گئی، جب کہ آپ نے فتح مکہ کے موقع پر فرمایا تھا کہ ابوشاہ کو میرا خطبہ لکھ دو، اسی طرح رسول اللہ ﷺ نے حضرت عبداللہ بن عمرو رضی اللہ عنہ کو بطور خاص کتابت حدیث کی اجازت مرحمت فرمائی تھی۔ گویا رسول اللہ ﷺ نے احادیث مبارکہ لکھنے کا خود حکم دیا جو زمانہ نبوت سے شروع ہو کر آج تک جاری ہے۔ کتابت حدیث کو ہم تین ادوار میں تقسیم کرتے ہیں۔

① دور رسالت اور عہد صحابہ میں احادیث کا بہت سا تحریری سرمایہ وجود میں آ گیا تھا۔

② حضرت عمر بن عبدالعزیز نے اپنے دور خلافت میں زبانی اور تحریری احادیث کی جمع وتدوین کا حکم حضرت محمد بن مسلم بن شہاب زہری کو دیا جو اپنے وقت کے بہت بڑے حافظ حدیث تھے۔

③ یہ دور چوتھی صدی کے خاتمہ تک پھیلا ہوا ہے اس دور میں مسند نویسی کا آغاز ہوا، ان مسانید میں محدثین کرام نے صحیح وضعیف روایات کو بلا امتیاز جمع کیا بالآخر سلطان المحدثین ابوعبداللہ محمد بن اسماعیل بخاری نے سب سے پہلے ایسی کتاب لکھی جو صحت کے اعتبار سے اعلیٰ درجہ کی حامل تھی، پھر ان کے تلمیذ رشید امام مسلم بن حجاج نے صحیح مسلم ترتیب دی، اس کے بعد سنن اربعہ کی تدوین ہوئی۔ فن حدیث پر جس قدر کتابیں لکھی گئی ہیں ان میں سے ایک صحیح بخاری ہے جس کی شرح قارئین کے ہاں پیش کی جا رہی ہے۔

سیدنا ابوہریرہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ جب سورۂ جمعہ نازل ہوئی تو ہم رسول اللہ ﷺ کے پاس بیٹھے ہوئے تھے۔ میں نے آپ سے سوال کیا یا رسول اللہ! سورۂ جمعہ کی اس آیت کریمہ کے مصداق کون لوگ ہیں۔

﴿ وَاٰخَرِيْنَ مِنْهُمْ لَمَّا يَلْحَقُوْا بِهِمْ ﴾ (٦٢/ الجمعة: ٣)

''اور انہی میں سے کچھ دوسرے لوگ ہیں جو ابھی ان سے نہیں ملے۔''

رسول اللہ ﷺ نے میرے سوال کا کوئی جواب نہ دیا میں نے تین مرتبہ یہی سوال دہرایا، اس وقت ہم لوگوں میں حضرت سلمان فارسی رضی اللہ عنہ بھی بیٹھے ہوئے تھے۔ رسول اللہ ﷺ نے اپنا دست مبارک ان کے سر پر رکھ کر فرمایا: ''اگر ایمان ثریا ستارے پر بھی ہوتا تو ان لوگوں میں سے کئی لوگ وہاں تک پہنچ جاتے اور اسے وہاں سے حاصل کرتے۔'' (صحیح بخاری، التفسیر: ۴۸۹۷)

رسول اللہ ﷺ نے اس آیت کا مصداق اہل فارس کو ٹھہرایا کہ یہ لوگ دوسروں سے بڑھ کر دین اسلام کی خدمت کریں گے۔ چنانچہ ایسا ہی ہوا۔ صحابہ کرام کے دور کے بعد اسلام کی نشرواشاعت کا جتنا کام اہل فارس نے سرانجام دیا دوسروں کے حصہ میں یہ سعادت نہ آ سکی۔ بڑے بڑے محدثین اور فقہا کی اکثریت اسی علاقہ سے تعلق رکھتی ہے۔ امام بخاری رحمہ اللہ بھی اسی علاقہ سے تعلق رکھتے ہیں کیونکہ اس وقت بخارا ملک فارس کا حصہ تھا۔ امام بخاری نے دین اسلام کی سربلندی کے لیے جو خدمات انجام دی ہیں۔ ان کا سلسلہ بہت وسیع ہے۔ سردست ہم امام بخاری کی حیات طیبہ اور ان کی تالیف صحیح بخاری کے متعلق کچھ گزارشات پیش کرنا چاہتے ہیں چنانچہ یہ گفتگو دو حصوں پر مشتمل ہوگی۔

① حالات امام بخاری ② احوال صحیح بخاری

# حالات امام بخاری رحمۃ اللہ علیہ

## نام ونسب

ابوعبداللہ محمد بن اسماعیل بن ابراہیم بن مغیرہ بن بردزبہ جعفی بخاری۔

بردزبہ، فارسی زبان کا لفظ ہے جس کا معنی زراعت پیشہ ہے۔ چونکہ یہ کھیتی باڑی کرتے تھے۔ اس لیے بردزبہ کے نام سے مشہور ہوئے۔ امام بخاری کے جد اعلی بردزبہ اپنے آبائی مذہب پر مجوسی تھے، ابراہیم کے والد مغیرہ، یمان جعفی کے ہاتھ پر مسلمان ہوئے۔ اس زمانہ میں دستور کے مطابق جو شخص کسی کے ہاتھ پر مسلمان ہوتا وہ اسی کے قبیلہ کی طرف منسوب ہوتا تھا۔ اس بنا پر آپ جعفی کہلائے۔ چونکہ عرب قبول اسلام کے ربطِ خاص کو ولائے اسلام سے تعبیر کرتے تھے اور پھر اس ولا کی شاخیں دور تک پھیلتی جاتی تھیں، اسی سے وہ اپنی نسبتیں قائم کر لیتے تھے۔ امام بخاری کو بھی ان کے جد اعلیٰ کی نسبت ولا سے جعفی کہا جاتا ہے۔ چونکہ آپ بخارا میں پیدا ہوئے تھے اس بنا پر آپ بخاری کہلائے یعنی آپ کی دو نسبتیں ہیں ایک وطن بخارا کی وجہ سے اور دوسری ولائے اسلام کی بنا پر ہے۔ (مقدمہ فتح الباری ص ٦٦٩)

## ولادت ووفات

آپ ١٣ شوال ١٩٤ھ بمطابق ٢١ جولائی ٨١٠م بعد از نماز جمعہ بخارا شہر میں پیدا ہوئے۔ بخارا روس کے علاقہ ازبکستان میں ماوراء النہر کے بڑے شہروں میں سے ایک شہر ہے۔ جو چین، ایران اور افغانستان کی سرحدوں کی شاہراہ پر واقع ہے، اس شہر میں ان تینوں ملکوں کے راستے آ کر آپس میں ملتے ہیں۔ آپ نے ٣٠ رمضان المبارک ٢٥٦ھ بمطابق ٣١ اگست ٨٧٠م عید الفطر کی رات بوقت نماز عشاء ٦٢ سال کی عمر میں وفات پائی اور عید کے روز ہی بعد از نماز ظہر بستی خرتنگ میں دفن ہوئے جو سمرقند سے چھ میل کے فاصلہ پر ہے۔ چونکہ آپ کے جنازہ میں لوگ بکثرت آئے جس کی بنا پر سواری کی تنگی پیش آئی۔ اسی دن سے اس بستی کا نام خرتنگ مشہور ہو گیا۔

امام بخاری کو دفن کرنے کے لیے جب قبر میں رکھا گیا تو مٹی سے کستوری کی طرح خوشبو آنے لگی، یہ خوشبو کئی دن تک آتی رہی، لوگ آپ کی قبر سے خوشبو والی مٹی اٹھا کر لے جاتے تھے۔ حتیٰ کہ قبر کے ارد گرد لکڑی کا جنگلہ لگا دیا گیا، تا کہ وہ محفوظ رہے۔ عبدالواحد بن آدم طواویسی کہتے ہیں کہ میں نے رسول اللہ ﷺ کو خواب میں دیکھا، آپ اپنے صحابہ کرام کے ہمراہ ایک مقام پر کھڑے ہیں گویا آپ کسی کا انتظار کر رہے ہیں۔ میں نے سلام کیا اور عرض کیا یا رسول اللہ! آپ یہاں کس کے انتظار میں ہیں۔ آپ نے فرمایا محمد بن اسماعیل بخاری کا انتظار کر رہا ہوں۔

مجھے چند دنوں کے بعد امام بخاری کی وفات کا پتہ چلا تو میں نے دیکھا کہ ان کی وفات کا وہی وقت تھا جس وقت میں نے رسول اللہ ﷺ کو خواب میں کسی کا انتظار کرتے دیکھا تھا۔ (مقدمہ فتح الباری ص ٦٨٨)

## بچپن کے حالات

امام بخاری رحمۃ اللہ علیہ ابھی چھوٹے ہی تھے کہ ان کے والد اسماعیل بن ابراہیم کا سایہ سر سے اٹھ گیا۔ پھر ان کی والدہ نے ان کی تربیت کی جو بہت صبر کیش اور حلیم الطبع تھیں۔ نیز وہ بہت عبادت گزار اور مستجاب الدعوات تھیں، چنانچہ امام بخاری بچپن میں کسی مرض کی وجہ سے دونوں آنکھوں کی بینائی سے محروم ہو گئے تو ان کی والدہ کو بہت صدمہ ہوا، اللہ کی بارگاہ میں رو رو کر دعائیں کیں کہ لخت جگر کی بینائی واپس آ جائے، بالآخر اللہ تعالیٰ نے شب خیزی کی دعاؤں کو شرف قبولیت سے نوازا، آپ نے ابراہیم خلیل اللہ علیہ السلام کو خواب میں دیکھا، انہوں نے آپ کو بشارت دی کہ اللہ تعالیٰ نے آپ کے لخت جگر کی بصارت واپس کر دی ہے، چنانچہ صبح جب نیند سے بیدار ہوئیں تو دیکھا کہ بیٹے کی آنکھیں روشن ہیں۔ (مقدمہ فتح الباری ص ٦٦٩)

امام بخاری رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ میں ابھی قرآن مجید حفظ کر رہا تھا کہ مجھے احادیث حفظ کرنے کا شوق پیدا ہوا۔ جب میں مکتب سے فارغ ہوا تو اس وقت میری عمر تقریباً دس برس تھی۔ میں نے قرآن مجید حفظ کر لیا تھا اور کچھ ابتدائی کتابیں بھی پڑھ لی تھیں۔ اس کے بعد میں نے مختلف اساتذہ کے پاس آنا جانا شروع کر دیا چنانچہ میں ایک دن امام داخلی کے پاس حاضر ہوا تو وہ حاضرین کے سامنے احادیث بیان کر رہے تھے۔ انہوں نے ایک حدیث کی سند بایں الفاظ پڑھی:

"سفیان عن ابی الزبیر عن ابراھیم"

یعنی سفیان، ابوزبیر سے وہ ابراہیم سے روایت کرتے ہیں۔

میں نے انہیں عرض کیا کہ ابوالزبیر، ابراہیم سے روایت نہیں کرتا، اس پر امام داخلی نے مجھے ڈانٹ پلائی تو میں نے عرض کیا اگر آپ کے پاس اصل نسخہ ہے تو ملاحظہ فرمالیں۔ وہ گھر تشریف لے گئے، اصل نسخہ دیکھنے کے بعد مجھے مخاطب ہو کر فرمایا:

''اے لڑکے! تو نے کیسے کہا تھا؟''

میں نے انہیں بتایا کہ سفیان، زبیر سے روایت کرتے ہیں اور زبیر، عدی کے بیٹے ہیں وہ ابراہیم سے بیان کرتے ہیں۔ اس کے بعد امام داخلی نے قلم پکڑا اور اپنی کتاب میں غلطی کی اصلاح کر لی کیونکہ وہاں ابوالزبیر ہی لکھا ہوا تھا جو دراصل زبیر بن عدی تھا لیکن امام داخلی کی کتاب میں غلط لکھا گیا تھا۔ اس وقت کسی نے امام بخاری سے پوچھا کہ جب آپ نے امام داخلی کی غلطی پکڑی تو اس وقت آپ کی کتنی عمر تھی؟ آپ نے فرمایا کہ میری عمر اس وقت گیارہ سال تھی۔ آپ نے مزید فرمایا کہ جب میں نے سولھویں سال میں قدم رکھا تو اس وقت میں نے عبداللہ بن مبارک اور امام وکیع کی کتابیں یاد کر لی تھیں اور اہل الرائے کے کلام کو بھی خوب سمجھنا شروع کر دیا تھا۔ (مقدمہ فتح الباری ص ٦٦٩)

اللہ تعالیٰ نے امام بخاری رحمۃ اللہ علیہ کو بچپن میں ہی بے مثال قوت حافظہ سے نوازا تھا چنانچہ حاشد بن اسماعیل بیان کرتے ہیں:

''امام بخاری ہمارے ساتھ حدیث حاصل کرنے کے لیے مشائخ بصرہ کے پاس آتے جاتے تھے اور آپ اس وقت بچپن میں تھے، سولہ دن گزر گئے، آپ کے ساتھ والے تو احادیث لکھتے لیکن آپ انہیں قلمبند نہیں کرتے تھے، آپ کے ساتھیوں نے آپ کو ملامت کی تو امام بخاری نے فرمایا تم اپنی اپنی کاپیاں لاؤ ہم نے اپنی کاپیاں نکالیں جن میں

پندرہ ہزار سے زیادہ احادیث لکھی ہوئی تھیں۔ آپ نے وہ سب کی سب زبانی پڑھ دیں حتیٰ کہ ہم آپ کے حافظہ سے اپنی کاپیوں کی اصلاح کرتے تھے۔ (فتح الباری ص ۶۷۰)

اس واقعہ سے معلوم ہوتا ہے کہ امام بخاری کا حافظہ بچپن میں ہی بہت تیز تھا۔ نیز یہ بھی پتہ چلا کہ آپ چھوٹی عمر میں بہت سا علم حاصل کر چکے تھے۔

## ذہانتِ بخاری

اللہ تعالیٰ نے امام بخاری رحمۃ اللہ علیہ کو ذہن رسا اور قوی حافظہ عطا فرمایا تھا چنانچہ آپ نے اسناد سمیت لاکھوں احادیث یاد کر رکھی تھیں۔ آپ کا اپنا بیان ہے:

مجھے ایک لاکھ صحیح احادیث اور دو لاکھ غیر صحیح احادیث یاد ہیں۔

بلکہ آپ فرماتے ہیں کہ سند میں کوئی تابعی ہو یا صحابی میں ان کی ولادت، جائے پیدائش اور سن وفات الغرض سب کچھ جانتا ہوں، ایک دفعہ امام بخاری کے سامنے کسی نے ان کے شیخ امام اسحاق بن راہویہ کا یہ قول پیش کیا:

''میں اپنی کتاب میں ستر ہزار احادیث کو دیکھتا ہوں۔''

یہ سن کر امام بخاری رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا:

''شاید اس زمانے میں کوئی ایسا شخص بھی ہو جو دو لاکھ احادیث اپنی کتابوں میں دیکھتا ہو۔''

امام بخاری نے اگر چہ اپنا نام نہیں لیا لیکن ان کی مراد اپنے نفس کی طرف اشارہ کرنا تھا۔ (مقدمہ فتح الباری ص ۶۸۱)

ایک مرتبہ امام بخاری بغداد تشریف لے گئے تو بغداد کے مشائخ نے جمع ہو کر امام بخاری سے امتحان لینے کا پروگرام بنایا۔ امتحان کا طریقہ یہ طے ہوا کہ دس علما کو مقرر کیا گیا اور ہر عالم کو دس دس احادیث دی گئی۔ پھر انہوں نے سند اور متن میں تبدیلی کی کہ ایک حدیث کی سند کو دوسری حدیث کے متن کے ساتھ ملا دیا گیا۔ دوسری حدیث کا متن کسی اور حدیث کی سند کے ساتھ ملا دیا۔ اس طرح انہوں نے سو کی تعداد میں مقلوب احادیث تیار کیں۔ ہر ایک عالم کی ڈیوٹی لگائی گئی کہ جب مجلس خوب جم جائے تو باری باری ان احادیث کو امام بخاری پر پیش کیا جائے۔ جب بغداد میں مجلس حدیث قائم ہوئی جس میں مقامی اور بیرونی بے شمار لوگ موجود تھے اور اہل مجلس جب مطمئن ہو کر بیٹھ گئے تو طے شدہ پروگرام کے مطابق ان دس علما میں سے ایک عالم امام بخاری کے سامنے آیا اور ایک مقلوب حدیث پیش کی۔ امام بخاری نے فرمایا میں اسے نہیں پہچانتا۔

جب اس نے دوسری حدیث بیان کی تو امام بخاری نے وہی جواب دیا کہ میں اسے نہیں جانتا۔ اس طرح اس نے اپنی دس احادیث پوری کر لیں۔ امام بخاری ہر حدیث کے متعلق یہی کہتے تھے۔ میں اسے نہیں پہچانتا۔

پہلے شخص کے بعد دوسرا کھڑا ہوا، اس نے بھی طے شدہ منصوبے کے مطابق دس مقلوب احادیث پیش کیں۔ اس طرح باقی علما نے بھی باری باری احادیث کو الٹ پلٹ کر کے پیش کیا۔ امام بخاری ہر ایک پر یہی کہہ دیتے تھے میں اس حدیث کو نہیں پہچانتا۔ پھر مجلس میں سے کچھ حضرات تو منصوبے کی تہہ تک پہنچ گئے اور کچھ تذبذب کا شکار ہونے لگے اور امام بخاری کے حافظہ اور ذہانت میں

شک وشبہ کرنے لگے۔

امام بخاری رحمۃ اللہ علیہ نے پہلے شخص کو بلوایا اور اسے کہا تو نے سب سے پہلے یہ حدیث اس طرح پڑھی جب کہ صحیح حدیث اپنے متن اور سند کے ساتھ اس طرح ہے پھر اس کی پیش کردہ دوسری مقلوب حدیث پڑھی اور حدیث کے اصل متن اور سند کی نشاندہی فرمائی اسی طرح باقی آٹھ احادیث درست کر کے بتائیں پھر آپ نے دوسرے شخص کو بلایا اور اسے پیش کردہ مقلوب احادیث صحیح متن اور سند کے ساتھ بتائیں۔ اسی طرح ہر آدمی کو بلاتے رہے اور ہر ایک کی دس مقلوب احادیث کو صحیح سند اور متن کے ساتھ بتاتے رہے۔

اس واقعہ کو حافظ ابن حجر نے اپنی سند کے ساتھ بیان کیا ہے۔ اس کے بعد بایں الفاظ اس پر تبصرہ کیا ہے:

''اس واقعہ کو سننے کے بعد انسان امام بخاری رحمۃ اللہ علیہ کے حافظہ کا سکہ تسلیم کر لینے پر مجبور ہو جاتا ہے۔ لیکن اس مجلس میں ایک سو صحیح احادیث کا بیان کر دینا کوئی تعجب انگیز بات نہیں بلکہ تعجب وحیرت اس بات پر ہے کہ آپ نے مقلوب شدہ سو احادیث کو صرف ایک دفعہ سن لینے کے بعد انہیں اسی ترتیب کے ساتھ یاد کر لیا اور اسی مجلس میں انہیں دہرا دیا۔

(مقدمہ فتح الباری ص ۶۷۹)

حافظ ابن حجر نے مذکورہ واقعہ سے ملتا جلتا ایک اور واقعہ بھی بیان کیا ہے فرماتے ہیں:

سمرقند میں چار صد محدث تھے، انہوں نے ایک مرتبہ شامی اسناد کو عراقی اسناد کے ساتھ اور عراقی اسناد کو شامی اسناد کے ساتھ ملا دیا۔ اسی طرح حجازی اسناد کو یمنی اسناد کے ساتھ خلط ملط کیا۔ یہ مجموعہ تیار کر کے انہوں نے امام بخاری کے سامنے پیش کیا۔ انہیں خیال تھا کہ اس طرح ہم امام بخاری کی غلطی پکڑ لیں گے، لیکن ان کا یہ خواب شرمندہ تعبیر نہ ہو سکا انتہائی کوشش کے باوجود وہ امام بخاری کی ایک غلطی بھی نہ پکڑ سکے۔ (مقدمہ فتح الباری ۶۸۰)

اسید بن ابی جعفر والی بخارا کہتے ہیں:

''ایک دن مجھے امام بخاری رحمۃ اللہ علیہ فرمانے لگے کتنی ہی احادیث میں نے بصرہ میں سنیں، میں نے انہیں شام میں جا کر لکھا اور کتنی ہی احادیث میں نے شام میں سنیں اور انہیں مصر جا کر لکھا۔ میں نے امام بخاری سے پوچھا آپ مکمل احادیث اسی طرح لکھتے رہے تو امام بخاری خاموش رہے۔'' (مقدمہ فتح الباری ص ۶۸۰)

امام بخاری رحمۃ اللہ علیہ نے خاموشی سے ''نعم'' میں جواب دیا ہے کیونکہ دیگر واقعات اس امر کی شہادت دیتے ہیں کہ امام بخاری ایک ہی دفعہ سننے سے اسے یاد کر لیتے تھے۔ آپ کے متعلق حضرت قتیبہ فرماتے ہیں:

''اگر محمد بن اسماعیل صحابہ کرام میں ہوتے تو ایک نشانی کی صورت اختیار کر جاتے۔'' (مقدمہ فتح الباری ص ۶۷۴)

حافظ رجاء بن رجاء کہتے ہیں کہ محمد بن اسماعیل کی برتری دوسرے علما پر اس طرح ہے جس طرح مردوں کو عورتوں پر فضیلت حاصل ہے۔ اور آپ اللہ کی نشانیوں میں سے ایک نشانی تھے جو روئے زمین پر چلتی پھرتی نظر آتی تھی۔ (مقدمہ فتح الباری ص ۶۷۶)

بہر حال امام بخاری حفظ احادیث، تیزی ذہن، دقت نظری، کثرت فقاہت، علل حدیث کی وسعت، معرفت اسانید، قوتِ حافظہ اور ملکہ اجتہاد واستنباط میں اپنی مثال آپ تھے۔

## رحلات بخاری

محدثین کی اصطلاح میں ''رحلہ'' اس سفر کو کہا جاتا ہے جو حدیث یا اس کی عالی سند حاصل کرنے کے لیے کیا جاتا ہے۔ قرآن مجید میں اس مبارک سفر کا ذکر ہے چنانچہ ارشاد باری تعالیٰ ہے:

﴿ فَلَوْلَا نَفَرَ مِنْ كُلِّ فِرْقَةٍ مِّنْهُمْ طَآئِفَةٌ لِّيَتَفَقَّهُوْا فِي الدِّيْنِ وَلِيُنْذِرُوْا قَوْمَهُمْ اِذَا رَجَعُوْٓا اِلَيْهِمْ لَعَلَّهُمْ يَحْذَرُوْنَ ﴾ (۹/ التوبة: ۱۲۲)

''پھر ایسا کیوں نہ ہوا کہ ہر گروہ میں سے کچھ لوگ دین میں سمجھ پیدا کرنے کے لیے نکلتے، تا کہ جب وہ ان کی طرف واپس جاتے تو اپنے لوگوں کو ڈراتے شاید وہ اس طرح برے کاموں سے بچے رہیں۔''

اس آیت کریمہ کے پیش نظر صحابہ کرام اور تابعین عظام کو اس قسم کے علمی سفر کا بہت شوق تھا۔ ایک حدیث کے حصول کے لیے مہینوں سفر کی صعوبتیں برداشت کرتے۔ چنانچہ حضرت عبداللہ بن برید کہتے ہیں کہ ایک صحابی مدینہ طیبہ سے سفر کر کے مصر میں حضرت فضالہ بن عبید رضی اللہ عنہ کے پاس پہنچے، جب ملاقات ہوئی تو دیکھا کہ وہ اپنی اونٹنی کو گھاس کھلا رہے ہیں۔ حضرت فضالہ رضی اللہ عنہ نے انہیں دیکھتے ہی خوش آمدید کہا، یہ سن کر صحابی مذکور نے حضرت فضالہ رضی اللہ عنہ سے کہا میں آپ کے پاس ملاقات کی غرض سے نہیں آیا بلکہ میرے آنے کا مقصد وحید یہ ہے کہ آپ اور میں دونوں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے ایک حدیث سنی تھی مجھے امید ہے کہ آپ کو وہ یاد ہوگی اور آپ اسے بھولے نہیں ہوں گے، حضرت فضالہ رضی اللہ عنہ نے پوچھا وہ کونسی حدیث ہے؟ اس کے بتانے سے انہوں نے پوری حدیث ان سے بیان کی۔ (مسند امام احمد ص ۲۲ ج ۶)

امام بخاری رحمۃ اللہ علیہ اپنی عمر کے سولھویں برس تک اپنے ہی ملک کے اساتذہ سے تحصیل علم کرتے رہے کیونکہ علمی سفر کے لیے محدثین کے ہاں یہ شرط ہے۔

''جب علمی سفر کا قصد ہو تو اپنے وطن کے شیوخ سے جس قدر احادیث مل سکیں انہیں حاصل کر لیا جائے اگر چہ وہ قلیل تعداد میں ہوں۔''

امام بخاری نے سب سے پہلے علاقہ حجاز کا ارادہ کیا جو کہ علوم شریعت کا ماویٰ اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا مسکن اور نزول وحی کا مقام تھا۔ نیز وہ مرکز اسلام اور جملہ صحابہ کرام کی جائے سکونت تھا۔ چنانچہ آپ ۲۱۰ھ میں اپنی والدہ ماجدہ کے ہمراہ مکہ مکرمہ پہنچے اس سفر میں آپ کے بڑے بھائی احمد بھی ہمراہ تھے۔ آپ کی والدہ اور آپ کے بھائی حج سے فراغت کے بعد واپس بخارا آ گئے لیکن امام بخاری نے تحصیل علم کے لیے مکہ میں اقامت اختیار کر لی اور تکمیل کے لیے شیوخ مکہ کی درس گاہوں میں حاضری شروع کی۔ اس وقت مکہ مکرمہ میں جن شیوخ کی درسگاہیں ممتاز تھیں اور جو لوگ امام فن و مرجع خلائق تھے وہ حسب ذیل ہیں:

- ☆ ابو الولید احمد بن الازرقی
- ☆ عبداللہ بن یزید
- ☆ اسماعیل بن سالم صائغ
- ☆ ابوبکر عبداللہ بن زبیر
- ☆ علامہ حمیدی

ان کے علاوہ دوسرے شیوخ سے بھی کسب فیض کیا جن کا مکہ مکرمہ میں قیام تھا۔ مکہ مکرمہ سے فراغت کے بعد امام بخاری نے

مدینہ طیبہ کا رخ کیا جس کے متعلق رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ’’قریب ہے کہ لوگ اونٹوں پر سوار ہو کر حصول علم کے لیے رخت سفر باندھیں، لیکن وہ عالم مدینہ سے بڑھ کر کسی عالم کو نہیں پائیں گے۔‘‘ (مسند امام احمد ص ۲۹۹ ج ۲)

امام بخاری ۲۱۲ھ میں مدینہ طیبہ پہنچے، وہاں جن اہل علم کا چرچا تھا اور جو لوگ درس حدیث دیتے تھے ان میں سرفہرست حسب ذیل شیوخ ہیں جن سے امام بخاری رحمۃ اللہ علیہ نے علم حدیث حاصل کیا:

☆ ابراہیم بن منذر ☆ مطرف بن عبداللہ ☆ ابراہیم بن حمزہ

☆ ابوثابت محمد بن عبداللہ ☆ عبدالعزیز بن عبداللہ الاویسی

واضح رہے امام بخاری نے مدینہ طیبہ میں دوران اقامت اپنی کتاب تاریخ کبیر کا مسودہ چاندنی راتوں میں لکھا۔

مدینہ طیبہ سے فراغت کے بعد امام بخاری نے بصرہ کا قصد کیا جو ان دنوں وسعت علم اور اشاعت حدیث کے اعتبار سے بہت ترقی پر تھا۔ آپ نے بصرہ کا سفر چار مرتبہ کیا اور حسب ذیل شیوخ سے علم حاصل کیا۔

☆ امام ابوعاصم النبیل ☆ صفوان بن عیسیٰ ☆ بدل بن محبر ☆ حرمی بن عمارہ

☆ عفان بن مسلم ☆ محمد بن عرعرہ ☆ سلیمان بن حرب

☆ ابوالولید الطیالیسی ☆ محمد بن سنان

امام بخاری نے کوفہ میں ان حضرات سے روایات لیں پھر بغداد کا رُخ کیا جو سلطنت عباسیہ کا دارالحکومت تھا۔ سرکاری طور پر علماو مشائخ کی قدر افزائی نے اس کو مرجع علوم بنا دیا تھا۔ وہاں ہر طرف سے اہل کمال جمع ہو گئے تھے۔ امام بخاری نے حصول علم کے لیے بغداد کا کئی مرتبہ سفر کیا۔ بغداد کے شیوخ مندرجہ ذیل ہیں:

☆ امام احمد بن حنبل ☆ محمد بن عیسیٰ الصباغ ☆ محمد بن سائق

☆ سریج بن نعمان

امام بخاری رحمۃ اللہ علیہ جب آخری مرتبہ بغداد سے واپس آنے لگے اور امام احمد بن حنبل سے ملاقات کرنے کے لیے آئے تو امام موصوف نے انہیں بڑے دردناک لہجہ میں فرمایا:

’’آپ لوگوں، اہل زمانہ اور علم کو چھوڑ کر خراسان جا رہے ہیں۔‘‘

جب حاکم بخارا ابوطاہر نے امام بخاری پر بہتان لگا کر بخارا بدر کرنے کا منصوبہ بنایا تو آپ امام احمد بن حنبل رحمۃ اللہ علیہ کے اس مقولہ کو یاد کر کے بہت افسوس کرتے تھے۔ فرماتے تھے:

’’اب مجھے ان کی بات یاد آتی ہے۔‘‘

امام بخاری نے شام کا بھی سفر کیا وہاں حسب ذیل مشائخ سے علم حاصل کیا:

☆ امام یوسف فریابی ☆ ابونصر اسحاق بن ابراہیم ☆ آدم بن ابی ایاس

☆ ابوالیمان الحکم بن نافع ☆ حیوہ بن شریح

ان کے علاوہ دوسرے اہل علم معاصرین سے بھی تکمیل علم کی۔

امام بخاری رحمۃ اللہ علیہ حصول علم کے لیے مصر بھی گئے اور وہاں عثمان بن صائغ، سعید بن ابی مریم، عبداللہ بن صالح، احمد بن صالح، احمد بن شبیب، اصبغ بن خرج، سعید بن ابی عیسیٰ، سعید بن کثیر اور یحییٰ بن عبداللہ سے احادیث حاصل کیں۔

آپ نے مرو میں علی بن حسن، عبدان، محمد بن مقاتل، بلخ میں مکی بن ابراہیم، یحییٰ بن بشیر، محمد بن ابان، حسن بن شجاع، یحییٰ بن موسیٰ، امام قتیبہ، ہرات میں احمد بن ابی الولید الحنفی، نیشاپور میں یحییٰ بن یحییٰ، بشر بن حکم، اسحاق بن راہویہ، محمد بن رافع، رَی میں ابراہیم بن موسیٰ اور واسط میں حسان بن حسان، حسان بن عبداللہ اور سعید بن عبداللہ سے احادیث حاصل کیں۔

امام بخاری رحمۃ اللہ علیہ فرماتے تھے کہ میں نے صرف انہی شیوخ سے احادیث لیں ہیں جو ایمان میں کمی بیشی کے قائل تھے اور اعمال کو جزو ایمان خیال کرتے تھے، جیسا کہ صحابہ کرام رضی اللہ عنہم اور تابعین عظام کا موقف تھا۔ (مقدمہ فتح الباری ص: ٦٧٠)

## طبقات شیوخ بخاری

امام بخاری رحمۃ اللہ علیہ نے بے شمار مشائخ سے کسب فیض کیا وہ خود فرماتے ہیں:

"میں نے ایک ہزار اسی شیوخ سے احادیث لکھی ہیں اور وہ سب کے سب محدث تھے۔" (مقدمہ فتح الباری ص ٦٧٠)

حافظ ابن حجر نے امام بخاری رحمۃ اللہ علیہ کے اساتذہ کو پانچ طبقات میں تقسیم کیا ہے جو حسب ذیل ہیں:

### ☆ پہلا طبقہ

اس طبقہ میں وہ شیوخ شامل ہیں جنہوں نے آپ کو تابعین کے واسطہ سے احادیث سنائیں۔ جیسا کہ امام بخاری کے استاد محمد بن عبداللہ انصاری ہیں۔ انہوں نے حُمید طویل سے احادیث لیں جو حضرت انس رضی اللہ عنہ کے خاص شاگرد ہیں۔ اسی طرح امام بخاری کے استاد مکی بن ابراہیم ہیں۔ جنہوں نے یزید بن ابی عبید سے احادیث روایت کیں اور یہ حضرت بھی تابعین عظام سے ہیں، امام بخاری مکی بن ابراہیم سے تین واسطوں کے ذریعہ حدیث بیان کرتے ہیں۔ یعنی ایک مکی بن ابراہیم دوسرے تابعی اور تیسرے صحابی، ان روایات کو ثلاثیات کہا جاتا ہے، امام بخاری کے ایک استاد ابونعیم فضل بن دکین ہیں۔ انہوں نے حضرت سلمان بن مہران اعمش سے احادیث بیان کی ہیں اور اعمش تابعی ہیں۔ الغرض امام بخاری کے بہت سے ایسے اساتذہ ہیں جو تابعین سے احادیث بیان کرتے ہیں۔ مشائخ بخاری میں یہ اعلیٰ طبقہ ہے۔

### ☆ دوسرا طبقہ

اس طبقہ میں امام بخاری کے وہ شیوخ شامل ہیں جو طبقہ اولی کے ہم عصر تو ہیں لیکن ثقات تابعین سے ان کا سماع ثابت نہیں ہے۔ مثلاً: آدم بن ایاس، ابومسہر عبدالاعلی بن مسہر، سعید بن ابی مریم اور ایوب بن سلیمان وغیرہ یہ تمام حضرات طبقہ ثانیہ سے ہیں جن سے امام بخاری نے احادیث کو بیان کیا ہے۔

### ☆ تیسرا طبقہ

اس طبقہ میں امام بخاری کے وہ اساتذہ شامل ہیں جن کی کسی تابعی سے ملاقات ثابت نہیں ہے مثلاً سلیمان بن حرب، قتیبہ

بن سعید، نعیم بن حماد، علی بن مدینی، عبس بن معین، امام احمد بن حنبل، امام اسحاق بن راھویہ، ابوبکر بن ابی شیبہ اور عثمان بن ابی شیبہ وغیرہ۔ اس طبقہ سے روایت کرنے میں امام مسلم بھی امام بخاری کے ساتھ شریک ہیں۔

☆ چوتھا طبقہ

اس طبقہ میں امام بخاری کے وہ مشائخ شامل ہیں جو طلب حدیث میں امام بخاری کے ساتھی تھے۔ یا ان سے تھوڑا وقت پہلے علم حدیث پڑھا، مثلاً محمد بن یحییٰ ذہلی، ابوحاتم رازی، عبد بن حمید، احمد بن نصر اور محمد بن عبدالرحیم وغیرہ ان اساتذہ سے امام بخاری نے وہ احادیث روایت کی ہیں جو آپ کو پہلے تین طبقات سے نہ مل سکیں۔

☆ پانچواں طبقہ

اس طبقہ میں وہ اساتذہ شامل ہیں جو عمر اور اسناد کے اعتبار سے امام بخاری کے شاگردوں میں سے ہیں۔ مثلاً عبداللہ بن حماد الاعلی، عبداللہ بن ابی العاص خوارزمی اور حسین بن محمد قبانی وغیرہ۔ امام بخاری نے کسی خاص فائدہ کے تحت ان سے احادیث بیان کی ہیں۔ مثلاً: ایک حدیث اپنے اساتذہ اور ساتھیوں سے نہ مل سکی تو وہ اپنے شاگردوں سے بیان کریں گے ایسا کرنے سے امام بخاری نے امام وکیع کی بات پر عمل کیا ہے آپ فرماتے ہیں:

”آدمی اس وقت تک عالم نہیں ہوسکتا جب تک وہ اپنے سے اعلیٰ، اپنے ہم عمر اور اپنے سے نیچے والے سے احادیث بیان نہیں کرتا۔“

بلکہ امام بخاری خود فرماتے ہیں کہ انسان محدث کامل اس وقت ہوگا جب وہ اپنے سے اعلیٰ، اپنے ہم عمر اور اپنے سے کم درجہ سے احادیث بیان نہ کرے۔ (مقدمہ فتح الباری، ص: ۶۷۰، ۶۷۱)

تلامذہ بخاری

امام بخاری کے تلامذہ ہزاروں کی تعداد میں ہیں۔ امام بخاری کے شاگرد فربری کہتے ہیں کہ جن لوگوں نے آپ سے صحیح بخاری کا سماع کیا ہے، ان کی تعداد نوے ہزار ہے۔ (مقدمہ فتح الباری ص ۶۸۶)

بہرحال امام بخاری سے روایت کرنے والوں کو ہم تین طبقات میں تقسیم کرتے ہیں۔

☆ پہلا طبقہ

اس طبقہ میں وہ مشائخ شامل ہیں جن سے امام بخاری نے کسب فیض کیا، ان میں چند ایک یہ ہیں:

☆ عبداللہ بن محمد مسندی ☆ عبداللہ بن منیر ☆ اسحاق بن احمد سرماری ☆ محمد بن خلف بن قتیبہ

☆ دوسرا طبقہ

یہ طبقہ امام بخاری کے ہم عصر مشائخ پر مشتمل ہے جو آپ سے احادیث بیان کرتے ہیں۔ اس طبقہ میں مشہور مشہور تلامذہ یہ ہیں:

☆ ابوزرعہ رازی ☆ ابوحاتم رازی ☆ ابراہیم حربی ☆ ابوبکر بن ابی عاصم ☆ موسیٰ بن ہارون

☆ محمد بن عبداللہ بن حطین ☆ اسحاق بن احمد بن زیرک فارسی ☆ محمد بن قتیبہ بخاری ☆ ابوبکر اعین

☆ تیسرا طبقہ

اس طبقہ میں وہ تلامذہ شامل ہیں جن کا شمار بڑے بڑے حفاظ میں ہوتا ہے، چند ایک کے نام یہ ہیں:

☆ صالح بن محمد جزرہ ☆ ابوالحسن مسلم بن حجاج قشیری ☆ ابوالفضل احمد بن مسلم
☆ ابوبکر بن اسحاق بن خزیمہ ☆ محمد بن نصر مروزی ☆ ابوعبدالرحمٰن احمد بن شعیب نسائی
☆ ابوعیسیٰ محمد بن عیسی بن سورہ ترمذی ☆ ابوبکر بن ابی الدنیا ☆ ابوبکر البزار
☆ حاشد بن اسماعیل ☆ ابوالقاسم البغوی ☆ حسین بن اسماعیل المحاملی

(مقدمہ فتح الباری ۶۸۷)

یہ وہ تلامذہ ہیں جنہوں نے براہ راست امام بخاری کے سامنے زانوئے تلمذ طے کیا۔ بالواسطہ تلامذہ کی تعداد میں قیامت تک اضافہ ہوتا رہے گا اور آپ کے لیے صدقہ جاریہ کا سامان پیدا ہوتا رہے گا۔

"ذالك فضل الله يؤتيه من يشاء والله ذوالفضل العظيم ـ"

## مسلک بخاری

امام بخاری رحمۃ اللہ علیہ فروعی اور اجتہادی مسائل میں مروجہ مسالک سے بالکل آزاد ہیں۔ مذاہب اربعہ میں سے کسی کی مخالفت یا موافقت کا انحصار تعصب یا عقیدت کی بنا پر نہیں بلکہ دلیل پر ہے۔ جیسا کہ صحیح بخاری کا مطالعہ کرنے سے معلوم ہوتا ہے، ہمارے پاس آپ کا مسلک معلوم کرنے کا واحد ذریعہ آپ کی تالیف صحیح بخاری ہے۔ اس سے معلوم ہوتا ہے کہ آپ کا مسلک درج ذیل آیت کریمہ کا آئینہ دار ہے:

﴿ اِتَّبِعُوْا مَآ اُنْزِلَ اِلَيْكُمْ مِّنْ رَّبِّكُمْ وَلَا تَتَّبِعُوْا مِنْ دُوْنِهٖٓ اَوْلِيَآءَ ﴾ (۷/ الاعراف: ۳)

"جو کچھ ہمارے پروردگار سے تمہاری طرف نازل کیا گیا ہے تم اس کی پیروی کرو، اس کے علاوہ دوسرے قائدین کی پیروی نہ کرو۔"

اگرچہ کچھ حضرات نے امام بخاری کو شافعی یا حنبلی لکھا ہے لیکن یہ حقیقت کے خلاف ہے بلکہ آپ مجتہد مطلق امام الفقہ اور تحریک آزادی فکر کے علمبردار ہیں جیسا کہ درج ذیل مثالوں سے معلوم ہوتا ہے۔

☆ شوافع کے نزدیک جمعہ کی ادائیگی کے لیے کم از کم چالیس آدمیوں کا ہونا ضروری ہے، امام بخاری نے ان کی تردید کرتے ہوئے بایں طور پر عنوان قائم کیا ہے:

جب لوگ نماز جمعہ کے وقت امام کو چھوڑ کر چلے جائیں تو امام اور باقی ماندہ آدمیوں کی نماز صحیح ہے۔ (کتاب الجمعہ: باب نمبر ۳۸)

پھر اس کے تحت حدیث ذکر فرمائی کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے بارہ آدمیوں کے ساتھ نماز جمعہ ادا فرمائی جب کہ تجارتی قافلہ آنے کی وجہ سے لوگ دوران جمعہ چلے گئے تھے۔ (بخاری، الجمعہ: ۹۳۶)

☆ احناف کے ہاں جمعہ کی ادائیگی کے لیے متعدد شرائط ہیں، ان کے ہاں عام دیہاتوں میں جمعہ جائز نہیں ہے۔ امام بخاری نے اس مؤقف کی تردید میں درج ذیل عنوان قائم کیا:

دیہاتوں اور شہروں میں جمعہ کی ادائیگی۔ (کتاب الجمعہ باب نمبر ۱۱)

پھر ایک حدیث کا حوالہ دیا کہ مسجد نبوی کے بعد پہلا جمعہ عبدالقیس کی ایک جواثی نامی بستی میں شروع ہوا جو بحرین کے علاقہ میں تھی۔ (بخاری، الجمعہ: ۸۹۲)

☆ حنابلہ کا مشہور مسلک ہے کہ زوال آفتاب سے پہلے جمعہ جائز ہے، امام بخاری نے صراحت فرمائی کہ یہ مؤقف صحیح نہیں ہے۔ اور ان کی تردید میں ایک عنوان قائم کیا:

جب سورج ڈھل جائے تو جمعہ کا وقت ہو جاتا ہے۔ (کتاب الجمعہ باب نمبر ۱۶)

پھر آپ نے اس کے تحت حضرت انس رضی اللہ عنہ سے مروی ایک حدیث بیان کی کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم زوال آفتاب کے بعد جمعہ پڑھتے تھے۔ (بخاری، الجمعہ: ۹۰۴)

☆ مالکی حضرات کے نزدیک بارش کی وجہ سے جمعہ چھوڑ دینا جائز نہیں ہے۔ امام بخاری نے اس موقف سے اتفاق نہیں کیا بلکہ ان کی تردید میں ایک عنوان بایں الفاظ قائم کیا:

بارش کی وجہ سے جمعہ میں حاضر نہ ہونے کی رخصت ہے۔ (کتاب الجمعہ، باب نمبر ۱۶)

اس کے تحت حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما کا قول ذکر کیا کہ اگرچہ جمعہ کی ادائیگی بہت ضروری ہے تاہم بارش کی وجہ سے میں نہیں چاہتا کہ تمہیں مشقت میں ڈالوں اور تم مٹی اور کیچڑ میں لتھڑے ہوئے مسجد میں آؤ۔ (بخاری، الجمعہ: ۹۰۱)

مولانا انور شاہ کاشمیری نے امام بخاری کے مسلک کی وضاحت کرتے ہوئے لکھا ہے:

''میرے نزدیک حق بات یہ ہے کہ امام بخاری نے اپنی صحیح میں کسی مسلک کی تقلید نہیں کی بلکہ اجتہاد کا راستہ اختیار کیا ہے، ان کی فہم و بصیرت نے جو فیصلہ کیا، اسے آزادی کے ساتھ اپنایا ہے۔ (فیض الباری ص ۳۳۵ ج ۱)

مسائل میں ایک مجتہد کا دوسرے مجتہد کے ساتھ موافقت کرنا چیزے دیگر است، یہ بات مجتہد کے مقلد ہونے کی دلیل نہیں ہے۔

## تالیفات بخاری

امام بخاری رحمۃ اللہ علیہ نے متعدد تالیفات کی صورت میں اپنا علمی ترکہ امت کے حوالے کیا ہے۔ ان تصانیف کی دو اقسام ہیں:

1. جو آج دستیاب ہیں۔
2. جن کا ذکر صرف مورخین نے کیا ہے۔

دستیاب تالیفات کی تفصیل حسب ذیل ہے:

① الجامع الصحیح: جس کا تفصیلی تذکرہ ہم آیندہ اوراق میں کریں گے۔

② الادب المفرد: یہ کتاب اخلاق و آداب اور معاشرتی مسائل کا مجموعہ ہے۔

③ جزء رفع الیدین: اسے استاذ مکرم جناب علامہ بدیع الدین راشدی رحمۃ اللہ علیہ کے حواشی کے ساتھ شائع کیا گیا ہے۔

④ جزء القراءۃ: حافظ زبیر علی زئی کی تحقیق کے ساتھ مکتبہ اسلامیہ نے اسے شائع کیا ہے۔

⑤ کتاب الضعفاء: اس کتاب کو بھی مکتبہ اسلامیہ نے حافظ زبیر علی زئی کی تحقیق سے شائع کیا ہے۔

⑥ خلق افعال العباد: اس کتاب کو امام بخاری سے یوسف بن ریحان اور فربری روایت کرتے ہیں۔

⑦ برالوالدین: والدین سے حسن سلوک کے متعلق اس رسالہ میں احادیث کو جمع کیا گیا ہے۔

⑧ التاریخ الکبیر: اسے امام بخاری نے چاندنی راتوں میں تصنیف کیا اور یہ متعدد جلدوں پر مشتمل ہے۔

⑨ التاریخ الاوسط۔

⑩ التاریخ الصغیر بھی آپ کی تالیفات سے ہیں۔

ان کے علاوہ کچھ تالیفات کا مورخین نے ذکر کیا ہے جو حسب ذیل ہیں:

۱۔الجامع الکبیر ۲۔المسند الکبیر ۳۔التفسیر الکبیر ۴۔کتاب الھبۃ ۵۔کتاب الاشربۃ ۶۔کتاب الوحدان
۷۔کتاب اسامی الصحابۃ ۸۔کتاب المبسوط ۹۔کتاب العلل ۱۰۔کتاب الکنی ۱۱۔کتاب الفوائد۔

(مقدمہ فتح الباری ص۶۸۶)

ابو حاتم وراق کہتے ہیں کہ میں نے امام بخاری سے عرض کیا کہ آپ نے اپنی تمام تصانیف میں جو کچھ ذکر کیا ہے وہ آپ کو یاد ہے؟ تو امام بخاری نے جواب دیا۔

''ان تصانیف میں جو کچھ ہے ان میں سے کوئی چیز مجھ پر مخفی نہیں ہے۔ نیز میں نے تمام کتابوں کو تین تین مرتبہ تصنیف کیا ہے۔''

امام بخاری رحمۃ اللہ علیہ خود فرماتے ہیں کہ میں نے ان تصانیف میں دولاکھ سے زائد احادیث جمع کی ہیں۔ آپ اپنی تالیفات کے متعلق فرماتے ہیں:

''مجھے امید ہے کہ اللہ تعالیٰ مسلمانوں کے لیے ان تصانیف میں برکت عطا فرمائے گا۔'' (مقدمہ فتح الباری ص۶۸۱)

ان تمام تصانیف میں سے جو قبولیت اور شہرت دوام صحیح بخاری کو اللہ تعالیٰ نے عطا فرمائی وہ دوسری کسی کتاب کے حصہ میں نہیں آئی۔ دعا ہے کہ اللہ تعالیٰ امام بخاری رحمۃ اللہ علیہ کو اتنی عظیم محنت کا اپنے ہاں اجر جزیل عطا فرمائے اور ہمیں قیامت کے دن خدامِ حدیث میں اٹھائے۔ (آمین)

# احوال صحیح بخاری

کتب احادیث میں جو مرتبہ اور مقام صحیح بخاری کو حاصل ہے وہ کسی اور کتاب کو نہیں مل سکا، محدثین کرام کا یہ مقولہ مشہور ہے کہ اللہ تعالیٰ کی کتاب کے بعد صحیح ترین کتاب ''صحیح بخاری'' ہے۔

سنن نسائی کے مؤلف امام ابوعبدالرحمن نسائی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں:

''کتب احادیث میں محمد بن اسماعیل بخاری کی کتاب سے بہتر کوئی کتاب نہیں ہے۔'' (تاریخ بغداد، ص۹ ج۲)

شاہ ولی اللہ محدث دہلوی لکھتے ہیں کہ ''جو انسان اس کتاب کی عظمت کو تسلیم نہ کرے وہ بدعتی، مسلمانوں کی راہ کے خلاف راستہ اختیار کرتا ہے۔'' (حجۃ اللہ البالغہ، ص۱۳۴ ج۱)

اس عظیم کتاب کا تعارف پیش خدمت ہے

## نام صحیح بخاری

"الجامع الصحیح المسند المختصر من أمور رسول اللهﷺ و سننه و أیامه ۔"

اس نام سے ظاہر ہوتا ہے کہ کتاب کا موضوع صحیح اور مسند احادیث کو جمع کرنا ہے، امام بخاری رحمۃ اللہ علیہ نے خود فرمایا ہے کہ میں نے اس کتاب میں صرف صحیح احادیث کو درج کیا ہے۔ (مقدمہ فتح الباری، ص۷)

اس میں احادیث معلقہ اور آثار موقوفہ اصل مقصود نہیں ہیں بلکہ انہیں محض متابعت اور تائید کے لیے پیش کیا گیا ہے، اب ہم اس نام کی مختصر وضاحت کرتے ہیں۔

## الجامع

محدثین کی اصطلاح میں جامع اس کتاب کو کہتے ہیں جو مندرجہ ذیل آٹھ قسم کی احادیث پر مشتمل ہو، احکام، مناقب، سیر، آداب، تفسیر، فتن، رقاق اور عقائد۔

امام بخاری رحمۃ اللہ علیہ نے اس کتاب میں حدیث کے متعلق کسی ایک صنف کو خاص نہیں کیا بلکہ انواع ثمانیہ کے متعلق احادیث بیان کی ہیں۔

## الصحیح

اصول حدیث کے اعتبار سے صحیح حدیث کی پانچ شرائط ہیں۔

① اتصال سند ② عدل راوی

③ ضبط راوی ④ عدم شذوذ

⑤ عدم علت

امام بخاری رحمۃ اللہ علیہ نے اس کتاب میں بنیادی احادیث کے لیے صحیح ہونے کا پورا پورا التزام کیا ہے۔ چنانچہ انہوں نے خود

تصریح کی ہے کہ میں نے اپنی جامع میں صحیح احادیث ہی ذکر کی ہیں۔

## المسند

اس سے مراد وہ مرفوع حدیث ہے جس کی سند متصل ہو خواہ وہ حدیث قولی یا فعلی یا تقریری، اگر کسی موقع پر احادیث معلقہ اور آثار موقوفہ بیان ہوئے ہیں تو وہ اصل مقصود نہیں بلکہ انہیں صرف متابعت اور تاکید و استشہاد کے لیے پیش کیا گیا ہے، امام بخاری کا اصل مقصود احادیث مرفوعہ متصلہ بیان کرنا ہے۔

## المختصر

امام بخاری رحمۃ اللہ علیہ نے چھ لاکھ احادیث سے اس کتاب کا انتخاب کیا ہے۔ اس میں مکررات و معلقات کی مجموعی تعداد نو ہزار اناسی (۹۰۷۹) ہے۔ ان میں ایک ہزار تین صد اکیاسی (۱۳۸۱) معلقات، تین صد اکیاسی (۳۸۱) متابعات اور باقی سات ہزار تین صد ستانوے (۷۳۹۷) احادیث موصول ہیں۔

## من امور رسول الله صلی اللہ علیہ وسلم

اس سے مسند کی وضاحت مقصود ہے۔ یعنی اس کتاب میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے اقوال وافعال اور تقریرات کا بیان ہوگا۔

## سننه

اس سے مراد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی طرف سے جاری ہونے والے فقہی احکام ہیں، یعنی ضابطہ زندگی اور اس کی تفصیل جو آپ سے منقول ہے، اسے بیان کیا جائے گا۔

## أيامه

اس سے مراد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو پیش آنے والے شب و روز کے حوادث و واقعات ہیں یعنی اس کتاب میں ابواب جہاد اور غزوات کی تفصیل بیان کی جائے گی۔

## سبب تالیف صحیح بخاری

امام بخاری رحمۃ اللہ علیہ کی صحیح بخاری سے پہلے کتب حدیث لکھی گئی تھیں، بلکہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے عہد مبارک میں ہی اس کی تدوین شروع ہو چکی تھی جیسا کہ حضرت علی رضی اللہ عنہ نے ایک صحیفہ مدون کیا تھا۔ حضرت عبداللہ بن عمرو بن العاص رضی اللہ عنہ نے بھی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی اجازت سے "الصحيفة الصادقة" مرتب کر رکھا تھا۔ نیز حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ کے "الصحيفة الصحيحة" کا بھی تاریخ میں حوالہ ملتا ہے۔ حضرت ابن جریج اور سعید بن عمرو کے مجموعے مرتب ہوئے تھے، لیکن ان میں صرف احادیث کو جمع کیا گیا تھا ان کی عنوان بندی نہ تھی اس کے بعد سفیان ثوری، امام مالک اور امام اوزاعی نے اپنے مجموعوں کو کتب و ابواب کے ساتھ مرتب فرمایا، لیکن ان میں صحیح اور معتمد احادیث جمع کرنے کا اہتمام نہ تھا، تاہم عام لوگوں کو اس امر کی ضرورت تھی کہ کوئی ایسا مجموعہ ہو جس پر آنکھیں بند کر کے عمل کیا جائے۔ جس کی ہر حدیث قابل حجت ہو اور اطمینان ہو کہ اس کی ہر حدیث واقعی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا

فرمان ہے، امام بخاری کے استاذ امام اسحاق بن راہویہ نے ایک دفعہ اپنی علمی مجلس میں اس امر کا اظہار کیا کہ صحیح احادیث پر مشتمل ایک ایسا مجموعہ ہونا چاہیے جو نہ صرف قابل عمل ہو بلکہ وہ واجب العمل ہو۔ امام بخاری رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ استاذ محترم کی یہ بات میرے دل میں اتر گئی، میں نے اس خواہش کی تکمیل کے لیے اللہ تعالیٰ سے دعا مانگی، انہی دنوں امام بخاری نے ایک خواب دیکھا کہ وہ پنکھے کے ذریعے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے چہرہ مبارک سے کھیاں اڑا رہے ہیں۔ اس خواب کی تعبیر یوں کی گئی کہ آپ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے کلام مبارک سے کذب وافترا کی کھیاں دور فرمائیں گے اور اللہ تعالیٰ ان سے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے فرمودات کے متعلق کوئی خدمت لے گا چنانچہ صحیح بخاری کی تالیف دراصل آپ کے استاذ محترم کی خواہش کی تکمیل اور آپ کے خواب کی تعبیر ہے۔

(مقدمہ فتح الباری، ص:۹)

# اغراض ومقاصد صحیح بخاری

اس مبارک تالیف کے مندرجہ ذیل اغراض ومقاصد ہیں:

## ۱۔ مختلف فنون کا بیان

صحیح بخاری کی تالیف سے پہلے مختلف جوامع اور مسانید مرتب ہو چکی تھیں اور مصنفات کے نام سے بھی مجموعے تیار ہو چکے تھے۔ امام بخاری رحمۃ اللہ علیہ نے جب دیکھا کہ متقدمین نے بہت سے اسلامی علوم اور دینی فنون کو اپنی تالیفات میں جمع کر دیا ہے جیسا کہ امام مالک اور سفیان ثوری نے فقہ میں، ابن جریج نے تفسیر میں، ابوعبیدہ نے غریب قرآن میں، محمد بن اسحاق اور موسی بن عقبہ نے سیرت میں، ابن مبارک نے زہد ورقاق میں، امام نسائی نے ابتدائے آفرینش اور قصص الانبیاء میں یحییٰ بن معین نے مناقب صحابہ میں اور دیگر علمانے تعبیر رؤیاء، ادب وشمائل، اصول حدیث اور احوال قیامت کے متعلق لکھا ہے۔ امام بخاری نے ان مدونہ علوم وفنون پر طائرانہ نظر ڈالی تو انہیں خیال پیدا ہوا کہ کیوں نہ ان تمام علوم وفنون کو ایک مختصر مگر جامع کتاب میں جمع کر دیا جائے۔ چنانچہ آپ نے چون (۵۴) کے قریب مختلف فنون پر قلم اٹھایا اور ان کا حق ادا کر دیا۔

## ۲۔ تحریک آزادی فکر کا احیا

تیسری صدی میں محدثین کرام نے جب مسلمانوں کی اکثریت کو دیکھا کہ وہ اپنے علما اور فقہا کے استنباطات اور فتاوی کو بہت اہمیت دیتے ہیں اور ان کے استخراجات کو آسمانی وحی خیال کرتے ہیں تو محدثین عظام نے فقہ الرائے کے بجائے فقہ الحدیث کی داغ بیل ڈالی، ان محدثین میں امام بخاری رحمۃ اللہ علیہ امیر قافلہ ہیں۔ آپ نے اپنی الجامع الصحیح میں صرف صحیح احادیث کو ہی جمع نہیں فرمایا بلکہ اس میں استخراج مسائل کو موضوع بنایا ہے اور اس کی تکمیل کے لیے تمام قویٰ صرف کر دیں۔ چنانچہ آپ نے تراجم ابواب میں جو فقہ مرتب کی ہے وہ تقلیدی انداز کی نہیں بلکہ وہ آپ کے اپنے اجتہاد واستنباط کے ثمرات ہیں۔ امام بخاری رحمۃ اللہ علیہ کے قائم کردہ عنوانات کو دیکھ کر انسان حیران رہ جاتا ہے کہ انہوں نے ضروریات زندگی کا کوئی مسئلہ نہیں چھوڑا جس کا براہ راست حدیث سے اس کا استخراج نہ کیا ہو، امام بخاری رحمۃ اللہ علیہ فقہی فروع اور اجتہادی مسائل میں مروجہ تقلیدی مسالک سے بالکل آزاد ہیں، مسائل میں توافق

کو تقلید کا نام نہیں دیا جا سکتا، ہمارے رجحان کے مطابق امام بخاری رحمۃ اللہ علیہ تحریک آزادی فکر کے علمبردار ہیں۔ حقیقت کے اعتبار سے یہ امر واقعہ ہے۔"فقه البخاری فی تراجمه" یعنی امام بخاری رحمۃ اللہ علیہ کی فقہ ان کے قائم کردہ عنوانات میں ہے، تراجم کے متعلق ہم ایک مستقل عنوان کے تحت آئندہ گفتگو کریں گے۔

## ۳۔ مختلف فتنوں کی روک تھام

امام بخاری رحمۃ اللہ علیہ نے اپنی الجامع الصحیح میں ان نظریاتی تحریکات کا بھی جائزہ لیا ہے۔ جو اس دور میں اسلامی معاشرہ کے لیے ایک چیلنج کی حیثیت اختیار کر چکی تھیں۔ چنانچہ معتزلہ اور جہمیہ نے صفات باری تعالیٰ کی نفی کر کے ایک بڑے فتنے کو جنم دے رکھا تھا، جب کہ خوارج اور مرجئہ نے ایمان و کفر کے پیمانے مقرر کر رکھے تھے، اس طرح فقہی جمود کی تباہ کاریاں حد اعتدال سے تجاوز کر چکی تھیں۔ ان کے علاوہ شیعہ اور روافض نے نظریہ خلافت و حکومت کے متعلق انتشار پھیلا رکھا تھا، امام بخاری رحمۃ اللہ علیہ نے ان تمام نظریات و تحریکات کو سامنے رکھ کر متعدد فتنوں کی سرکوبی اپنی الجامع الصحیح میں کی ہے جسے ہم درج ذیل سطور میں تفصیل سے بیان کرتے ہیں۔

### فتنہ انکار حدیث

قرآن اور حدیث دونوں کی بنیاد وحی پر ہے منکرین حدیث صرف قرآن کو وحی مانتے ہیں اور حدیث کو وحی تسلیم نہیں کرتے، امام بخاری رحمۃ اللہ علیہ نے اپنی الجامع الصحیح کے آغاز میں بدء الوحی کا عنوان قائم کر کے وحی کی عظمت و حقانیت کو ثابت کیا ہے اور بتایا ہے کہ قرآن اور اس کا بیان یعنی حدیث دونوں کی بنیاد وحی الٰہی ہے۔ ایک کو ماننا اور دوسرے سے انکار کرنا عقل و نقل کے خلاف ہے۔

### فتنہ ارجاء (بے عملی)

کچھ لوگ ایمان کی موجودگی میں عمل کو کوئی حیثیت نہیں دیتے، ان کے نزدیک ایمان لانے کے بعد عمل کرنا، نہ کرنا دونوں برابر ہیں، امام بخاری رحمۃ اللہ علیہ نے کتاب الایمان میں عمل کی حیثیت کو اجاگر کیا ہے اور ثابت کیا ہے کہ احادیث میں مختلف اعمال کو ان کی اہمیت کے پیش نظر ایمان سے تعبیر کیا گیا ہے۔ مثلاً: جہاد کرنا ایمان کا حصہ ہے، زکوٰۃ دینا اسلام کا جزو ہے، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے محبت کرنا ایمان کا تقاضا ہے۔ نماز پڑھنا عین ایمان ہے اور کھانا کھلانا اسلام کا حصہ ہے۔

### فتنہ تکفیر

معمولی بدعملی کی وجہ سے کسی کو کافر قرار دینا انتہائی خطرناک عمل ہے، خوارج کے ہاں یہ فتنہ بڑے عروج پر تھا امام بخاری رحمۃ اللہ علیہ نے اس کی حدود و قیود کی وضاحت کرتے ہوئے الجامع الصحیح میں حسب ذیل دو عنوان قائم کیے ہیں:

۱۔ باب من کفر أخاه بغیر تأویل فهو کما قال۔ (کتاب الادب باب نمبر ۷۳)
"جس کسی نے اپنے بھائی کو بلا وجہ کافر کہا وہ اپنے کہنے کے مطابق کافر ہو جاتا ہے۔"

۲۔ باب من لم یر إکفار من قال ذالك متأ ولاً أو جاهلاً۔ (کتاب الادب باب نمبر ۷۴)
جو شخص معقول تاویل یا جہالت کی وجہ سے کسی کو کافر کہتا ہے اسے کافر قرار نہیں دیا جائے گا۔

## فتنہ تقلید

امام بخاری رحمۃ اللہ علیہ کے دور میں فتنہ تقلید عروج پر تھا، احبار و رہبان کو حضرات انبیا علیہم السلام کے مقام پر فائز کر کے علمی عروج کہا جاتا تھا۔ آپ نے اپنی الجامع الصحیح میں کتاب الاعتصام بالکتاب و السنة، جیسا ایک بڑا عنوان قائم کر کے اس فتنہ کو ہاتھوں ہاتھ لیا ہے اور بتایا ہے کہ شریعت سازی میں ان احبار و رہبان کا کوئی حصہ نہیں ہے۔ شریعت صرف اللہ کا قرآن اور اس کے رسول کا بیان ہے، ان دونوں کا اتباع ہی ذریعہ نجات ہے، اندھی تقلید کی، اسلام میں کوئی گنجائش نہیں ہے۔

اسی طرح امام بخاری رحمۃ اللہ علیہ نے فتنہ روافض کو کتاب الاحکام میں، فتنہ قیاس بالرائے کو کتاب الحیل میں اور فتنہ اعتزال کو کتاب التوحید میں خوب دبا کر اصل حقائق سے پردہ اٹھایا ہے۔

## وسعت نظری کی ترویج

شریعت نے جہاں امت پر کشادگی رکھی تھی امام بخاری رحمۃ اللہ علیہ نے اسے برقرار رکھا ہے اور اسے فقہی موشگافیوں سے تنگ نہیں کیا۔ مثلاً: ران کا ڈھانپنا ضروری ہے یا نہیں؟ یہ ایک اختلافی مسئلہ ہے۔ امام بخاری رحمۃ اللہ علیہ نے اس مسئلہ کے متعلق بعض روایات معلق ذکر کیں اور کچھ روایات کا مع سند حوالہ دیا پھر دونوں میں فیصلہ کیا: حدیث انس أسند وحديث جرهد أحوط۔

(کتاب الصلوٰۃ، باب نمبر:۱۲)

یعنی حضرت انس رضی اللہ عنہ کی روایت جس میں ہے کہ ران کو ڈھانپنا ضروری نہیں سند کے لحاظ سے مضبوط ہے اور حدیث جرہد جس میں ہے کہ ران ستر ہے اس میں احتیاط کا پہلو نمایاں ہے۔ الغرض آپ نے تمام پہلوؤں پر نہایت حزم و احتیاط سے گفتگو فرمائی اور اپنے فیصلہ میں وسعت نظری کو برقرار رکھا۔

## ۵۔ مصالح عباد پر نظر

امام بخاری رحمۃ اللہ علیہ استنباط مسائل میں مصالح عباد پر گہری نظر رکھتے ہیں، اس کے ساتھ ساتھ وہ نصوص کا دامن بھی ہاتھ سے نہیں چھوڑتے، اس سلسلہ میں انہوں نے ایک عنوان قائم کیا ہے:

باب من قال لا نكاح إلا بولي۔ (کتاب النکاح، باب نمبر ۳۷)

یعنی ولی کے بغیر نکاح نہیں ہوتا، دوسری روایات کے پیش نظر ایسا نکاح باطل ہے جو ولی کی اجازت کے بغیر ہو۔

امام بخاری آگے چل کر ایک دوسرا عنوان بایں الفاظ قائم کرتے ہیں:

لا ينكح الأب وغيره البكر والثيب إلا برضاها۔ (کتاب النکاح، باب نمبر: ۴۲)

اس کا مطلب یہ ہے کہ عورت کی رضامندی کے بغیر نکاح نہیں ہوتا، ان دونوں ابواب سے مقصود یہ ہے کہ نہ تو عورت مطلق العنان ہے کہ جب چاہے جہاں چاہے اپنی شادی رچا لے اور نہ ہی وہ اس قدر مجبور و مقہور ہے کہ اس کا سرپرست جب چاہے جس سے چاہے اس کا عقد کر دے اور وہ مجبور ہو کر خاموش رہے بلکہ اس امر کی وضاحت کے لیے ایک مزید عنوان بایں الفاظ قائم کیا:

إذا زوج الرجل ابنته وهي كارهة فنكاحه مردود۔ (کتاب النکاح، باب نمبر ۴۳)

جب باپ اپنی بیٹی کا نکاح زبردستی کر دے جب کہ وہ اسے ناپسند کرتی ہو تو ایسا نکاح مردود ہے۔

درحقیقت شریعت کا منشا بھی یہی ہے کہ اعتدال اور عدل وانصاف کو قائم کیا جائے ، اب ہمارے مجتہدین کرام کو دیکھیں ، ایک طرف تو انہوں نے بالغہ کو مطلق العنان کر دیا کہ وہ جب چاہے جس سے چاہے اپنا عقد کرے ، اسے کسی سرپرست کی ضرورت نہیں اور دوسری طرف یہ اندھیر نگری کہ اگر کوئی شخص دھوکہ سے ایجاب وقبول کے الفاظ کہلوا لے جسے عورت نہ سمجھتی ہو تو وہ بھی قید نکاح میں آ جائے گی اور اسے اس سے آزادی کا کوئی اختیار نہیں ، لیکن امام بخاری رحمۃ اللہ علیہ نے اس افراط وتفریط کے بین بین اعتدال کا پہلو اختیار کیا ہے اور اس اعتدال کو احادیث سے ثابت کیا ہے۔

## ٦۔ فقہ الحدیث کی داغ بیل

امام بخاری رحمۃ اللہ علیہ اس نظریے کے پرزور حامی ہیں کہ کتاب وسنت میں ہر مسئلہ موجود ہے ، لہٰذا قیاس اور رائے کا بے دریغ استعمال درست نہیں ، آپ نے الجامع الصحیح میں عملاً اس بات کا مظاہرہ کیا ہے اور ایک ایک حدیث پر متعدد عنوانات قائم کر کے فقہ الحدیث کا دروازہ کھولا ہے جیسا کہ درج ذیل امثلہ سے واضح ہوتا ہے۔

☆ حدیث بریرہ رضی اللہ عنہا پر بیس سے زیادہ عنوان قائم کر کے متعدد مسائل کا استخراج کیا ہے۔

☆ حضرت جابر رضی اللہ عنہ سے اونٹ لینے کے واقعہ پر آپ نے متعدد عنوان قائم کیے ہیں۔

☆ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ایک یہودی سے چند وسق جو خریدے اور اپنی زرہ اس کے پاس گروی رکھی ، امام بخاری رحمۃ اللہ علیہ نے اس حدیث کو گیارہ مرتبہ بیان کر کے متعدد احکام ثابت کیے ہیں۔

☆ حدیث کعب بن مالک رضی اللہ عنہ سے بے شمار مسائل اخذ کیے ہیں۔

☆ حدیث کسوف متعدد مرتبہ لائے ہیں اور اس سے مختلف احکام کا استنباط کیا ہے۔

## قیاس میں افراط وتفریط پر پابندی

قیاس کے متعلق فقہائے کوفہ اور علمائے ظاہر افراط وتفریط کا شکار ہیں چنانچہ امام داود ظاہری اور امام ابن حزم نے حجیت قیاس کا سرے سے انکار کر دیا جو درج ذیل مسئلہ سے واضح ہوتا ہے:

''اگر کتا برتن میں سے کچھ کھا لے اور اس میں منہ ڈال کر کچھ پینے کی نوبت نہ آئے یا اپنا پاؤں یا اپنی دم برتن میں ڈال دی یا وہ خود اس میں گر پڑا لیکن اس میں منہ نہ ڈالا تو ان تمام صورتوں میں برتن کا دھونا ضروری نہیں اور نہ ہی اس میں پڑی چیز کو باہر پھینکنے کی ضرورت ہے۔ کیونکہ وہ حلال اور پاکیزہ ہے۔ نیز اگر زمین کے گڑھے میں کھڑے پانی کے اندر منہ ڈال دے یا کسی انسان کے ہاتھ میں پانی تھا یا کوئی چیز جسے برتن نہیں کہا جاتا اس میں منہ ڈال کر کچھ پی لے تو ایسی صورت میں بھی اسے دھونے اور پڑی چیز کو پھینکنے کی ضرورت نہیں کیونکہ ولوغ صرف منہ ڈال کر پینے کو کہتے ہیں جس پر نجاست کا حکم مرتب ہوتا ہے۔'' (محلی ابن حزم ، ص: ١٠٩ ، ١١٠)

احناف نے جس طرح بے دریغ قیاس کا استعمال کیا اس کا اندازہ درج ذیل مسئلہ سے کیا جا سکتا ہے۔

''اگر جسم کے کسی عضو کو نجاست لگ جائے تو اگر زبان سے چاٹ کر اس کے اثرات کو زائل کر دیا جائے تو وہ عضو پاک ہو جائیگا، اسی طرح اگر چھری کو نجاست لگ جائے اور اسے زبان سے چاٹ کر زائل کر دیا جائے یا تھوک سے اس کو صاف کر دیا جائے تو وہ چھری پاک ہو جائے گی اور اگر کپڑے کو نجاست لگ جائے اور اسے زبان سے چاٹ کر صاف کر دیا جائے یہاں تک کہ اس کے اثرات ختم ہو جائیں تو وہ کپڑا پاک ہو جائے گا۔'' (فتاویٰ عالمگیری، ص۴۵ ج۱)

ایسے حالات میں قیاس کے متعلق افراط وتفریط پر پابندی لگانا ضروری تھا۔ چنانچہ امام بخاری رحمۃ اللہ علیہ نے کتاب الاعتصام بالکتاب والسنۃ کے نام سے الجامع الصحیح میں ایک مستقل عنوان اس کے سد باب کے لیے قائم کیا پھر تیس (۳۰) کے قریب ذیلی عنوانات قائم کر کے اس کے مختلف پہلوؤں پر روشنی ڈالی ہے۔ آپ کا مقصد یہ ہے کہ ایک مسلمان کو سب سے پہلے واضح نصوص کا اتباع کرنا چاہیے اسے خواہ مخواہ قیاس کی تلاش میں مارا مارا نہیں پھرنا چاہیے۔ اگر ضرورت محسوس کرے تو ضروری ہے کہ مقیس علیہ واضح اور معلوم ہونا چاہیے اور علت حکم واضح اور نمایاں ہو۔ چنانچہ آپ نے الجامع الصحیح میں ایک عنوان بایں الفاظ قائم کیا ہے:

"من شبه أصلا معلوماً بأصل مبين قد بين النبی ﷺ حكمهما ليفهم السائل۔"

(كتاب الاعتصام، باب نمبر ۱۲)

امام بخاری رحمۃ اللہ علیہ کا منشا یہ معلوم ہوتا ہے کہ قیاس میں اصل اور علت کو بین اور واضح ہونا چاہیے محض ظن وتخمین پر انحصار نہ کیا جائے۔ چنانچہ اس کی روک تھام کے لیے ایک عنوان بایں الفاظ قائم کیا ہے:

"باب مايذكر من ذم الرأى و تكلف القياس۔" (كتاب الاعتصام، باب نمبر ۷)

قیاس میں تکلف اور رائے کا استعمال انتہائی قابل مذمت ہے، پھر امام بخاری رحمۃ اللہ علیہ نے فرضی قیاسات کو درج ذیل آیت کریمہ میں داخل فرما کر ان کا بوداپن واضح کیا ہے۔

﴿وَلَا تَقْفُ مَا لَيْسَ لَكَ بِهِ عِلْمٌ﴾ (الاسراء:۳۶) ''اور ایسی بات کے پیچھے نہ پڑو جس کا تمہیں علم نہیں ہے۔''

نوٹ:۔ عام طور پر تالیف صحیح بخاری کی درج ذیل چار اغراض کو بیان کیا جاتا ہے۔

☆ بنیادی غرض تو یہ ہے کہ اس کتاب میں صرف احادیث صحیحہ مرفوعہ کو بیان کیا جائے جن میں کوئی سقم یا ضعف نہ ہو، معلق روایات اور آثار موقوفہ اصل مقصود نہیں ہیں۔

☆ صحیح احادیث سے احکام ومسائل کو نکالا جائے چنانچہ الجامع الصحیح میں بے شمار فقہی احکام اور بدیع فوائد بیان ہوئے ہیں جنہیں دیکھ کر عقل دنگ رہ جاتی ہے۔

☆ استنباط مسائل کی تعلیم دینا بھی امام بخاری رحمۃ اللہ علیہ کا مقصود ہے چنانچہ نصوص سے فقہی احکام ثابت کرنے کے کئی ایک طریقے ہیں۔ یعنی دلالت نص، عبارت نص اور اشارات نص وغیرہ ان تمام طرق واستخراج کی الجامع الصحیح میں عملی تعلیم دی گئی ہے۔

☆ حدیث وفقہ کو جمع کرنا، اس کا مطلب یہ ہے کہ الجامع الصحیح صرف فن حدیث پر ہی مشتمل نہیں بلکہ اس میں کتاب وسنت پر مبنی فقہ کا بھی بیان ہے جسے فقہ الحدیث کہا جاتا ہے۔

## شرائط صحیح بخاری

امام بخاری رحمۃ اللہ علیہ نے اخذ روایات کے سلسلہ میں اپنی کسی کتاب میں شرائط وغیرہ کا ذکر نہیں کیا، بلکہ ان کے بعد آنے والے علما حضرات نے ان کی تالیفات کا مطالعہ کیا، خاص طور پر ان کی تالیف الجامع الصحیح پر غور وخوض کیا تو تتبع وتلاش کے بعد ان شرائط کا ذکر کیا ہے جو انہوں نے اخذ روایات کے سلسلہ میں ملحوظ رکھی ہیں۔ چنانچہ امام بخاری رحمۃ اللہ علیہ نے الجامع الصحیح میں روایات ذکر کرنے میں جن شرائط کا اعتبار کیا ہے وہ امام مسلم کی شرائط سے زیادہ سخت ہیں، کیونکہ ان کے ہاں ہر روایت میں دو چیزوں کا خاص خیال رکھا جاتا ہے جو حسب ذیل ہیں:

ا۔ راوی کی ذاتی حیثیت یعنی اس کا عادل وضابط اور ثقہ ہونا۔

ب۔ اس راوی کا اپنے شیخ سے کیسا تعلق ہے اور ملاقات وسماع کس پائے کا ہے؟

ان دونوں حیثیتوں سے راویوں کو ہم پانچ طبقات میں تقسیم کرتے ہیں۔

پہلا طبقہ: جن راویوں کا ضبط واتقان زیادہ ہے اور وہ اپنے استاذ کے پاس بھی تادیر ٹھہرے رہے یعنی سفر وحضر میں ان کے ساتھ رہے۔

اس کی مثال امام زہری کے شاگردوں میں یونس بن یزید ایلی، عقیل بن خالد ایلی، امام مالک بن انس اصبحی، سفیان بن عیینہ وغیرہ یہ حضرات کثیر الضبط اور کثیر الملازمہ ہیں۔

دوسرا طبقہ: جن راویوں کا ضبط واتقان تو بہت ہے لیکن اپنے استاذ کے ہاں تھوڑا وقت ٹھہرے، امام زہری کے شاگردوں میں اس کی مثال ابوعمرو عبدالرحمٰن اوزاعی، لیث بن سعد مصری، عبدالرحمٰن بن خالد، اور ابن ابی ذئب یہ حضرات کثیر الضبط اور کثیر الاتقان ہیں، لیکن امام زہری کے ہاں ان کا قیام بہت تھوڑا رہا ہے گویا یہ حضرات کثیر الضبط اور قلیل الملازمہ ہیں۔

تیسرا طبقہ: وہ راوی جن میں ضبط واتقان کم ہے لیکن اپنے استاذ کے پاس زیادہ دیر تک ٹھہرے۔ امام زہری کے شاگردوں میں ان کی مثال جعفر بن برقان، سفیان بن حسین اور اسحاق بن یحیٰ الکلبی ہیں۔ یہ سب حضرات امام زہری کے ہاں دیر تک رہے لیکن ضبط واتقان ان میں کم ہے گویا یہ حضرات قلیل الضبط اور کثیر الملازمہ ہیں۔

چوتھا طبقہ: وہ راوی جن میں ضبط واتقان سب سے کم اور اپنے استاذ کے ہاں بھی بہت کم قیام کیا، امام زہری کے شاگردوں میں ان کی مثال زمعہ بن صالح، معاویہ بن یحیٰ صدفی اور مثنی بن صباح ہیں، ان حضرات کا ضبط واتقان بھی زیادہ نہیں اور اپنے استاذ کے ہاں بھی بہت کم عرصہ ٹھہرے گویا قلیل الضبط اور قلیل الملازمہ ہیں۔

پانچواں طبقہ: وہ راوی جن کا حفظ وضبط بھی تھوڑا ہو اور اپنے شیخ کے پاس بس بہت کم وقت ٹھہرے اس کے ساتھ ساتھ ان پر جرح بھی کی گئی ہو۔

امام زہری کے شاگردوں میں ان کی مثال عبدالقدوس بن حبیب اور محمد بن سعید مصلوب ہیں، یہ حضرات حفظ واتقان بھی تھوڑا رکھتے ہیں اور اپنے شیخ کے ہاں بھی بہت کم عرصہ قیام کیا۔ پھر ان پر جرح بھی ہوئی ہے۔ گویا یہ حضرات قلیل الضبط اور قلیل الملازمہ مع غوائل الجرح ہیں۔

امام بخاری رحمۃ اللہ علیہ پہلے طبقہ کے راویوں کی روایت اپنی تالیف "الجامع الصحیح" میں لاتے ہیں اور اس کی بیان کردہ روایت اصول میں بھی لاتے ہیں اور دوسرے مقامات میں بھی ان کی روایات کو بیان کرتے ہیں، دوسرے طبقہ سے راویوں کا انتخاب کرتے ہیں اور ان کی روایات کو اصول میں درج کرنے کے بجائے شواہد و متابعات میں لاتے ہیں جب کہ امام مسلم پہلے اور دوسرے طبقہ کے تمام راویوں کی احادیث بیان کرتے ہیں اور تیسرے طبقہ سے انتخاب کرتے ہیں، امام ابوداود اور نسائی دوسرے، تیسرے اور چوتھے طبقہ کی روایات ذکر کرتے ہیں اور امام ترمذی پانچویں طبقہ کی احادیث بھی لے آتے ہیں۔ (مقدمہ فتح الباری، ص:۱۲)

بہرحال امام بخاری رحمۃ اللہ علیہ اس راوی سے روایت لیتے ہیں جو عادل، ثقہ اور ضابط ہو اور اپنے شیخ سے اس کی ملاقات بالفعل ثابت ہو، وہ سفر و حضر میں اپنے شیخ کے ساتھ رہا ہو، یا کم از کم حضر میں تو اس کی ملاقات بکثرت ہو کیونکہ جو آدمی سفر و حضر میں کسی کا ساتھی ہوگا۔ اس سے غلطی کا امکان بہت کم ہوتا ہے جب کہ امام مسلم پہلی شرط میں تو امام بخاری رحمۃ اللہ علیہ کے ساتھ ہیں البتہ دوسری شرط بالفعل ملاقات کو وہ ضروری خیال نہیں کرتے، بلکہ اخذ روایت میں وہ امکانِ لقا کو ہی کافی سمجھتے ہیں، امام ابوداود اور امام نسائی دونوں امام بخاری کے ساتھ شرط ثانی میں شریک ہیں۔ شرط اوّل کا ان کے ہاں اتنا اہتمام نہیں ہے، ترمذی میں دونوں شرائط پر اتنا خیال نہیں رکھا گیا۔

یہی وہ شرائط و وجوہات ہیں جن کی بنا پر علمائے حدیث کا متفقہ فیصلہ ہے کہ الجامع الصحیح کو باقی تمام کتب حدیث پر ترجیح ہے خواہ یہ ترجیح باعتبار صحت کے ہو یا جودت فقاہت کی وجہ سے ہو اور اسی بنا پر امام بخاری کو امیر المومنین فی الحدیث اور سید المحدثین کے نام سے یاد کیا جاتا ہے۔ واللہ اعلم

## تراجم صحیح بخاری

لفظ تراجم، ترجمہ کی جمع ہے اور یہ تین معنوں میں استعمال ہوتا ہے۔

☆ کسی بات کو ایک زبان سے دوسری زبان میں بیان کرنا جیسا کہ عربی زبان کا اردو میں ترجمہ کیا جاتا ہے۔

☆ کسی آدمی کے حالات اور سیرت و اخلاق کو بیان کرنا جیسا کہ تراجم علمائے مصر میں مصری علما کے حالات بیان ہوئے ہیں۔

☆ کسی چیز کے آغاز اور ابتدائی حصہ کو بھی ترجمہ کہا جاتا ہے جسے، ہم عنوان نام دیتے ہیں۔ تراجم صحیح بخاری سے یہ آخری معنی مراد ہے۔ امام بخاری نے الجامع الصحیح کے تراجم میں بہت سے علمی، فقہی اصولی اور لغوی حقائق بیان کیے ہیں اور یہ تراجم بہت حقائق و دقائق پر مشتمل ہیں۔ بڑے بڑے علما ان تراجم کو دیکھ کر انگشت بدنداں ہیں، مولانا انور شاہ کشمیری لکھتے ہیں:

"امام بخاری رحمۃ اللہ علیہ سے پہلے کسی نے اس قسم کے تراجم قائم نہیں کیے اور نہ ہی ان کے بعد اس قسم کے تراجم وجود میں آئے گویا امام بخاری اس دروازے کو کھولنے والے تھے اور خود ہی اس دروازے کو بند کر دینے والے ہیں۔"

(مقدمہ فیض الباری، ص:۴۰)

امام بخاری رحمۃ اللہ علیہ کے قائم کردہ تراجم سے پتہ چلتا ہے کہ انہیں حدیث، تفسیر، لغت اور علم کلام پر پورا پورا عبور حاصل تھا۔ یہ بات تو اہل علم میں مشہور ہے:

"فقه البخاری فی تراجمه" یعنی امام بخاری رحمۃ اللہ علیہ کی فقہ ان کے قائم کردہ تراجم میں ہے۔

تراجم بخاری کی دقت واہمیت کے پیش نظر علمائے حدیث نے انہیں حل کرنے کے لیے مستقل کتابیں لکھی ہیں۔اب ہم تراجم صحیح بخاری کے متعلق اپنی گزارشات پیش کرتے ہیں۔

شاہ ولی اللہ محدث دہلوی لکھتے ہیں کہ امام بخاری رحمۃ اللہ علیہ نے ان تراجم کے ذریعے احادیث سے مسائل کے استنباط میں اپنی پوری توانائیاں صرف کی ہیں،اس بناپر ہم آپ کے تراجم کو درج ذیل اقسام میں تقسیم کرتے ہیں۔

① الجامع الصحیح کے اکثر تراجم دعویٰ کے طور پر ہیں اوراحادیث کو بطور دلیل پیش کرکے انہیں ثابت کیا گیا ہے اس طرح امام بخاری رحمۃ اللہ علیہ نے ایک ایک حدیث سے کئی کئی مسائل کا استنباط کیا ہے۔مثلاً: وہ حدیث جس میں رسول اللہ ﷺ کا ارشاد گرامی ہے:''ان دو قبر والوں کو عذاب ہورہا ہے۔''(صحیح بخاری،حدیث نمبر ۲۱۶)

اس پر مندرجہ ذیل عنوان قائم کیے ہیں اور متعدد احکام ومسائل اخذ کیے ہیں۔

☆ من الكبائر ان لا يستتر من بوله (كتاب الوضوء، باب ٥٥)''یہ کبیرہ گناہ ہے کہ انسان اپنے پیشاب سے پرہیز نہ کرے۔''

☆ ماجاء في غسل البول (كتاب الجنائز، باب ٥٦)''پیشاب کی جگہ کو دھونا چاہیے۔''

☆ عذاب القبر من الغيبة والبول (كتاب الجنائز، باب ٨٨)''غیبت اور پیشاب سے عذاب قبر ہوتا ہے۔''

☆ النميمة من الكبائر (كتاب الادب، باب ٤٩)''چغلی اور غیبت کرنا کبیرہ گناہ ہے۔''

ایک مقام پر مذکورہ حدیث ذکر کی ہے۔(صحیح بخاری،حدیث ۲۱۸)لیکن اس پر کوئی عنوان قائم نہیں کیا تاکہ طالب علم خود غور وفکر کرکے کوئی مناسب عنوان قائم کرے۔چنانچہ مناسب عنوان یہ ہے:''كون البول موجباً لعذاب القبر۔''

② تراجم میں کسی مسئلہ کا استخراج نہیں بلکہ حدیث کی وضاحت مقصود ہوتی ہے۔مثلاً:

☆ باب الذكر بعد الصلوة (كتاب الاذان، باب ١٥٥) حدیث میں دبر الصلوۃ (حدیث نمبر ۸۴۴) آیا تھا جس سے بعض حضرات نے یہ اخذ کیا کہ مذکورہ ادعیہ کو تشہد میں پڑھنا چاہیے امام بخاری رحمۃ اللہ علیہ نے لفظ دبر کی وضاحت فرمائی کہ اس سے مراد نماز کے بعد ہے۔

☆ باب بركة السحور من غير ايجاب (كتاب الصوم، باب نمبر ٢٠) حدیث میں ہے کہ تم سحری کھاؤ کیونکہ اس میں برکت ہے۔(صحیح بخاری،حدیث نمبر ۱۹۲۵) امام بخاری رحمۃ اللہ علیہ نے وضاحت فرمائی کہ حدیث میں صیغہ امر وجوب کے لیے نہیں بلکہ استحباب کے لیے ہے۔

☆ باب رفع معرفة ليلة القدر (كتاب فضل ليلة القدر، باب نمبر: ٤) حدیث میں لیلۃ القدر کے متعلق رفعت کے الفاظ آئے تھے (صحيح بخاری، حديث نمبر: ٢٠٢٣) جس سے بعض حضرات کو شبہ ہوا کہ شاید شب قدر کو ہی اٹھا لیا گیا ہے۔ امام بخاری رحمۃ اللہ علیہ نے وضاحت فرمائی کہ ایک تعیین کو اٹھا لیا گیا ہے۔

③ بعض اوقات ایک حدیث متعدد اوامر ونواہی پر مشتمل ہوتی ہے۔تو امام بخاری رحمۃ اللہ علیہ ہر امر اور ہر نہی پر الگ عنوان قائم کرتے ہیں،تاکہ ان کی مستقل حیثیت واضح ہوجائے۔

## اوامر کی مثال

حضرت ابوسعید خدری رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ ہم غلے، جو، کھجور، پنیر اور منقیٰ سے ایک ایک صاع بطور فطرانہ دیتے تھے۔ (صحیح بخاری، الزکاۃ:۱۵۰۶)

امام بخاری رحمۃ اللہ علیہ نے اس حدیث پر الجامع الصحیح میں چار عنوان قائم کیے ہیں:

① صدقة الفطر صاعاً من شعير (كتاب الزكاة، باب نمبر:۷۲)

② صدقة الفطر صاعاً من طعام (باب نمبر: ۷۳)

③ صدقة الفطر صاعاً من تمر (باب نمبر: ۷٤)

④ صدقة الفطر صاعًا من زبيب (باب نمبر: ۷۵)

لیکن امام بخاری رحمۃ اللہ علیہ نے "صدقة الفطر صاعًا من أقط" کا عنوان قائم نہیں کیا کیونکہ ان کے نزدیک دوسری اشیاء کی موجودگی میں اس کی ادائیگی جائز نہیں۔ واللہ اعلم

## نواہی کی مثال

حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''وہ ہم سے نہیں جو مصیبت کے وقت رخسار پیٹتا ہے، کپڑے پھاڑتا ہے یا جاہلیت کی باتیں کرتا ہے۔'' (صحیح بخاری، الجنائز:۱۲۹۴)

اس حدیث پر امام بخاری رحمۃ اللہ علیہ نے حسب ذیل تین عنوان قائم کیے ہیں۔

① ليس منا من شق الجيوب (كتاب الجنائز، باب نمبر: ۳۵)

② ليس منامن ضرب الخدود (كتاب الجنائز، باب نمبر: ۳۸)

③ ما ينهى من الويل ودعوى الجاهلية عند المصيبة (باب نمبر: ۳۹)

④ امام بخاری رحمۃ اللہ علیہ بعض اوقات عنوان میں کسی لفظ کا اضافہ کر دیتے ہیں، اس اضافے سے مقصود، دو متعارض احادیث کے درمیان تطبیق دینا ہوتا ہے۔ مثلاً:

☆ ایک عنوان ہے: "لا تستقبل القبلة ببول ولا غائط الاعند البناء جدار او نحوه" (كتاب الوضوء، باب نمبر: ۱۱) امام بخاری رحمۃ اللہ علیہ کے نزدیک رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا ارشاد صحراء سے متعلق اور آپ کا عمل عمارت کے متعلق ہے اس طرح آپ نے دو متعارض احادیث میں تطبیق دی ہے۔

☆ قول النبی ﷺ يعذب الميت ببعض بكاء أهله عليه إذا كان النوح من سنته (الجنائز، باب نمبر: ۳۲)
اس اسلوب سے امام بخاری رحمۃ اللہ علیہ نے حدیث ابن عمر رضی اللہ عنہما اور حدیث عائشہ رضی اللہ عنہا کے درمیان تطبیق دی ہے کہ جب میت پر رونا دھونا اس خاندان کی عادت ہو اور مرنے والا انہیں اس کام سے باز رہنے کی وصیت نہ کر کے گیا ہو تو اہل خانہ کے رونے سے میت کو باز پرس ہوگی جیسا کہ ابن عمر رضی اللہ عنہما کی حدیث میں ہے اور جب وہ وصیت کر کے گیا ہو تو وہ بے قصور ہے۔ اسے اہل خانہ کے رونے سے کچھ نہیں کہا جائے گا۔ جیسا کہ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا نے اس کی وضاحت کی ہے۔

☆ امام بخاری رحمۃ اللہ علیہ نے ایک عنوان قائم کیا ہے اگر کوئی نیند کے ہاتھوں مغلوب ہو جائے تو عشاء سے پہلے سونا جائز ہے۔ (کتاب المواقیت، باب نمبر۲۴) جب کہ ایک حدیث میں عشاء سے پہلے سونے کو ناپسند کیا گیا ہے۔ (المواقیت:۵۶۸) امام بخاری رحمۃ اللہ علیہ کے اضافہ سے معلوم ہوا کہ نیند کے ہاتھوں مغلوب ہونے کی صورت میں اس کی گنجائش ہے جیسا کہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے صراحت کی ہے۔ (صحیح بخاری، المواقیت:۵۶۹)

⑤ امام بخاری رحمۃ اللہ علیہ الجامع الصحیح میں ایک بڑے عنوان کے تحت اضداد کا ذکر کر دیتے ہیں، اس سے مقصود یہ ہوتا ہے کہ اس سے بڑے عنوان کی اچھی طرح وضاحت ہو جائے کیونکہ گرمی کا احساس دلانے کے لیے اس کی ضد سردی کا ذکر کیا جاتا ہے۔ عرب کا ایک محاورہ ہے اضداد کے ذکر سے اشیاء کی پہچان ہو جاتی ہے جیسا کہ آپ نے کتاب الایمان میں درج ذیل عنوان کو پیش کیا ہے حالانکہ ان کا ایمان سے تعلق نہیں ہے۔

باب کفران العشیر و کفر دون کفر (کتاب الایمان باب نمبر: ۲۱)

باب ظلم دون ظلم (باب نمبر ۲۳)

باب المعاصی من أمر الجاهلية (باب نمبر: ۲۲)

باب علامات النفاق (باب نمبر: ۲٤)

کتاب الاستسقاء میں درج ذیل عنوان بھی اسی قبیل سے ہے۔

باب دعاء النبی ﷺ اجعلها سنین کسنی یوسف (الاستسقاء باب نمبر ۲)

⑥ بعض دفعہ عنوان کے تحت ذکر کردہ حدیث قطعی طور پر عنوان کے مطابق نہیں ہوتی، لیکن اس حدیث کے دیگر طرق کے الفاظ اس پر دلالت کرتے ہیں، مذکورہ حدیث ذکر کرنے سے یہ بتانا مقصود ہوتا ہے کہ اس عنوان کی بنیاد ضرور ہے۔ اور مذکورہ روایت سے اس کی بنیاد کی طرف اشارہ کیا جاتا ہے، اس کی دو اقسام ہیں:

(أ) وہ طریق خود الجامع الصحیح میں ہوتا ہے جیسا کہ امام بخاری رحمۃ اللہ علیہ نے ایک عنوان بایں الفاظ قائم کیا ہے:

باب السمر فی العلم (کتاب العلم، باب نمبر: ٤١)

اس کے تحت حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما سے مروی ایک حدیث ذکر کی ہے کہ انہوں نے اپنی خالہ حضرت میمونہ رضی اللہ عنہا کے گھر رات بسر کی لیکن اس میں علمی باتوں کا کوئی ذکر نہیں، جس کے متعلق عنوان قائم کیا گیا ہے۔ البتہ ایک دوسرے مقام پر اس کی وضاحت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے اپنے اہل خانہ کے ساتھ گفتگو فرمائی۔ (صحیح بخاری، التفسیر:۴۵۶۹)

(ب) وہ طریق صحیح بخاری کے علاوہ دیگر کتب حدیث میں ہوتا ہے جیسا کہ امام بخاری رحمۃ اللہ علیہ نے ایک عنوان قائم کیا ہے: باب طول القیام فی صلوة اللیل (کتاب التهجد باب نمبر:۹)

پھر اس کے تحت حضرت حذیفہ رضی اللہ عنہ سے مروی ایک حدیث لاتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ جب رات کو تہجد کے لیے اٹھتے تو اپنے منہ کو مسواک سے صاف کرتے۔ (صحیح بخاری، التہجد:۱۱۳۶) اس حدیث میں طول قیام کا ذکر نہیں ہے البتہ صحیح مسلم میں حضرت حذیفہ رضی اللہ عنہ سے ہی مروی حدیث میں ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے نماز تہجد میں سورۂ بقرہ، آل عمران، مائدہ اور نساء کی تلاوت

فرمائی۔(صحیح مسلم صلوۃ المسافرین:۲:۷۷۲)

⑤ امام بخاری رحمۃ اللہ علیہ بعض اوقات اپنے عنوان میں کسی مسئلہ کو جزم ووثوق سے بیان نہیں کرتے جس کی متعدد وجوہ حسب ذیل ہوتی ہیں۔

مسئلہ میں وسعت کا پہلو برقرار رکھنا چاہتے ہیں جیسا کہ کتاب الوتر میں پہلا عنوان بایں الفاظ قائم کیا ہے:

باب ما جاء فی الوتر (کتاب الوتر باب نمبر: ۱)

اس کے تحت آپ نے متعدد احادیث ذکر کی ہیں، تاکہ وتروں کی وسعت کا پہلو برقرار رہے کہ وتر ایک ہے یا تین، انہیں فصل سے پڑھنا چاہیے یا وصل سے ادا کرنا ہے، امام بخاری رحمۃ اللہ علیہ نے اس سلسلہ میں امام قاسم کا قول بیان کیا ہے:

جب سے ہم نے ہوش سنبھالی ہے ہم نے لوگوں کو تین وتر پڑھتے پایا ہے اور اس میں وسعت ہے، امید ہے کہ اس میں کوئی حرج نہیں ہوگا۔(کتاب الوتر، حدیث نمبر:۹۹۳)

روایات میں اختلاف کی وجہ سے کوئی فیصلہ کن موقف اختیار نہیں کیا جاسکتا جیسا کہ امام بخاری رحمۃ اللہ علیہ نے درج ذیل عنوان کے متعلق اسلوب اختیار کیا ہے:

باب الصلوۃ علی الشهيد (كتاب الجنائز ، باب نمبر: ۷۲)

اس عنوان کے تحت دو احادیث ذکر کی ہیں ایک میں ہے کہ آپ نے شہدائے احد کا جنازہ نہیں پڑھا۔(حدیث نمبر:۱۳۴۳)

دوسری حدیث میں ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ایک دن باہر تشریف لے گئے اور اہل احد پر اسی طرح نماز پڑھی جس طرح میت پر پڑھی جاتی ہے۔(حدیث نمبر:۱۳۴۴)

ج۔ ایک مسئلہ میں اہل علم کا اختلاف ہوتا ہے اس بنا پر آپ وہاں کوئی فیصلہ کن موقف اختیار نہیں کرتے جیسا کہ آپ نے اپنی الجامع الصحیح میں ایک عنوان بایں الفاظ قائم کیا ہے:"اذا دعت الام ولدها فی الصلوۃ" اس عنوان کو کتاب العمل فی الصلوۃ نمبر:۷ کے تحت بیان کیا ہے۔ پھر حدیث جریج ذکر کی ہے۔ چونکہ اس مسئلہ میں اہل علم کا اختلاف ہے کہ دوران نماز اگر والدہ اپنی کسی ضرورت کے لیے بیٹے کو بلائے تو وہ حاضر ہو جائے یا نماز جاری رکھے۔ اہل علم کے اختلاف کے پیش نظر امام بخاری رحمۃ اللہ علیہ نے جزم ووثوق سے کوئی فیصلہ نہیں کیا۔

⑧ بعض اوقات ایسا بھی ہوتا ہے کہ ایک مسئلہ اختلافی ہوتا ہے لیکن امام بخاری رحمۃ اللہ علیہ اپنے اختیار کردہ موقف کے متعلق بڑے مضبوط دلائل رکھتے ہیں، اس لیے عنوان میں اس مسئلہ کو بڑے وثوق اور جزم سے بیان کرتے ہیں درج ذیل عنوانات اسی قبیل سے ہیں۔

① باب وجوب صلوة الجماعة (كتاب الاذان باب نمبر ۲۹)

② باب التيمم للوجه والكفين (كتاب التيمم باب)

③ باب وقت الجمعة اذا زالت الشمس (كتاب الجمعة ، باب نمبر: ۱۶)

④ باب التكبير على الجنازة أربعا (الجنائز باب نمبر ٦٤)

حالانکہ ان مسائل کے متعلق ائمہ اور فقہا میں بہت اختلاف ہے، لیکن امام بخاری رحمۃ اللہ علیہ نے دلائل و براہین کی وجہ سے ان کے متعلق بڑے جزم و وثوق سے فیصلہ کن موقف اختیار کیا ہے۔

⑨ امام بخاری رحمۃ اللہ علیہ بعض اوقات عنوان میں ایک مرفوع حدیث لاتے ہیں جو ان کی شرط کے مطابق نہیں ہوتی لیکن اس کا معنی صحیح ہوتا ہے۔ پھر اس معنی کو ثابت کرنے کے لیے تائید کے طور پر دیگر احادیث پیش کرتے ہیں جو ان کی شرائط کے مطابق ہوتی ہیں درج ذیل ابواب میں یہی اسلوب اختیار کیا گیا ہے۔

☆ باب الصعيد الطيب وضوء المسلم (كتاب التيمم، باب نمبر: ٦)

☆ سترة الامام سترة من خلفه (كتاب الصلوة، باب نمبر: ٩٠)

☆ باب الاقامة واحدة (كتاب الاذان، باب نمبر: ٣)

☆ باب من قال لا يقطع الصلوة شيء (كتاب الصلوة، باب نمبر: ١٠٥)

☆ باب الاثنان فما فوقها جماعة (كتاب الاذان، باب نمبر: ٣٥)

☆ الامراء من قريش (كتاب الاحكام، باب نمبر: ٢)

مذکورہ بالا احادیث امام بخاری رحمۃ اللہ علیہ کی شرط کے مطابق نہ تھیں اس لیے انہیں عنوانات میں ذکر کیا ہے اور اس کا معنی صحیح تھا لہٰذا دیگر احادیث سے اسے ثابت کیا ہے۔

⑩ کبھی عنوان کی عبارت کا ظاہر مدلول مقصود نہیں ہوتا بلکہ دلالت التزامی سے ثابت ہونے والا امر مقصود ہوتا ہے جو عنوان کے تحت پیش کردہ احادیث میں کافی غور و فکر کرنے کے بعد ظاہر ہوتا ہے۔ مثلاً باب "كيف بدأ الوحي" میں آغاز وحی کا تذکرہ ہی مقصود نہیں بلکہ وحی کے جملہ مبادی یعنی وحی اس کی اقسام، اس کی عظمت و صداقت، مقام وحی، زبان وحی اور موحی الیہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے حالات و اخلاق نیز صاحب وحی حضرت جبرائیل علیہ السلام کے حالات وغیرہ بیان کرنا مقصود ہیں، یہ تمام باتیں اس عنوان کے تحت پیش کردہ احادیث سے معلوم ہوتی ہیں، صرف نزول وحی کی کیفیت مقصود نہیں ہے کیونکہ اس کے لیے امام بخاری رحمۃ اللہ علیہ نے کتاب فضائل القرآن میں ایک عنوان قائم کیا ہے:

باب كيف نزول الوحي وأول ما نزل (كتاب فضائل القرآن، باب نمبر: ١)

⑪ امام بخاری رحمۃ اللہ علیہ نے "الجامع الصحیح" میں بعض مقامات پر باب کا لفظ لکھا ہے لیکن وہاں عنوان ندارد یعنی وہ باب بلا عنوان ہوتا ہے، امام بخاری رحمۃ اللہ علیہ کی اس قسم کے عنوان سے تین اغراض ہوتی ہیں۔

☆ اس قسم کے باب کا تعلق پہلے عنوان سے ہوتا ہے گویا بلا عنوان باب کی حیثیت ایک "فصل" کی ہوتی ہے جیسا کہ کتاب الصلوۃ میں باب الصلوٰۃ بین السواری کے بعد ایک باب بلا عنوان ہے۔ گویا کہ پہلے باب کا تتمہ اور تکملہ ہے۔

☆ قارئین اہل علم اور طلبہ کو اس امر پر آمادہ کرنا مقصود ہوتا ہے کہ وہ از خود غور و فکر کر کے اس مقام پر کوئی عنوان قائم کریں جو موقع و محل کے مطابق ہو جیسا کہ کتاب التیمم کے آخر میں ایک باب بلا عنوان ہے۔ جس کے تحت حضرت عمران بن حصین رضی اللہ عنہ سے مروی ایک حدیث بیان کی گئی ہے کہ ایک جنبی آدمی نماز میں شامل نہ ہوا تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اسے تیمم کر کے نماز پڑھنے کی تعلیم دی۔ اس

مقام میں حسب حال درج ذیل عنوان مناسب ہے:

"الجنب اذا لم یجد ماءً یتیمم۔" "جب جنبی کو پانی نہ ملے تو تیمم کرلے۔"

☆ ایسے عنوان کے تحت ذکر کردہ حدیث سے بے شمار احکام و مسائل ثابت ہوتے ہیں۔ امام بخاری رحمۃ اللہ علیہ کثیر فوائد کے پیش نظر اس حدیث پر کوئی عنوان بندی نہیں کرتے، تاکہ اس سے مسائل کثیرہ کے استنباط کی گنجائش برقرار رہے۔ مثلاً: کتاب الایمان میں ایک عنوان باب "سؤال جبرائیل للنبی ﷺ عن الایمان......" ہے۔ اس کے بعد ایک باب بلاعنوان (باب نمبر ۳۸) ہے اور اس کے تحت حدیث ہرقل بیان کی گئی ہے، جس سے متعدد مسائل ثابت ہوتے ہیں۔ اس لیے امام بخاری رحمۃ اللہ علیہ نے اس مقام پر باب بلاعنوان رکھا ہے، تاکہ تکثیر مسائل کی وسعت برقرار رہے۔

۱۲۔ بعض دفعہ ایسا ہوتا ہے کہ عنوان موجود ہے لیکن اس کے تحت کسی آیت یا حدیث کا ذکر نہیں ہوتا، اس کے متعلق شارحین نے درج ذیل دو موقف اختیار کیے ہیں:

☆ راویوں کے تصرف سے ایسا ہوا ہے، اصل کتاب میں ایسا نہیں تھا۔

☆ امام بخاری رحمۃ اللہ علیہ نے بیاض چھوڑ دیا تھا لیکن اس کے بعد حدیث ذکر کرنے کا اتفاق نہیں ہوا۔

لیکن ہمارے رجحان کے مطابق یہ دونوں موقف محل نظر ہیں کیونکہ امام بخاری رحمۃ اللہ علیہ نے اپنی صحیح کو تالیف کرنے کے بعد اس کی تدریس کا سلسلہ شروع فرمایا تقریباً نوے ہزار شاگردوں نے اس کتاب کو براہ راست امام بخاری رحمۃ اللہ علیہ سے پڑھا ہے، یہ ناممکن ہے کہ ایسے حالات میں راویوں کو تصرف کا موقع ملا ہو یا آپ نے بیاض چھوڑ دیا، لیکن بعد میں وہاں حدیث لانے کا اتفاق نہ ہو سکا، ہمارے نزدیک اس کی حسب ذیل دو وجوہات ہیں:

(ا) امام بخاری رحمۃ اللہ علیہ اپنے شاگردوں میں اجتہاد کا ملکہ پیدا کرنا چاہتے ہیں کہ وہ ایسے مقامات پر خود کسی آیت یا حدیث کا انتخاب کریں۔

ب۔ امام بخاری رحمۃ اللہ علیہ نے وقتی طور پر ایسا کیا ہے کیونکہ اس قسم کے باب سے پہلے یا بعد ضرور ایسی حدیث ہوتی ہے جو اس عنوان کو ثابت کرتی ہے۔ خواہ وہ حدیث قریب یا دور، ہوتی ضرور ہے۔ مثلاً: کتاب الحج میں ایک عنوان بایں الفاظ ہے: باب قصر الخطبة بعرفة (باب نمبر: ۹۰)

اس کے بعد ایک دوسرا عنوان ہے۔ "التعجیل الی الموقف" اس عنوان کے تحت کوئی آیت یا حدیث نہیں ہے، چونکہ اس عنوان سے پہلے درج کردہ حدیث میں یہ الفاظ ہیں:

حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہما نے حجاج بن یوسف سے کہا اگر تو سنت کے مطابق حج کرنا چاہتا ہے تو خطبہ مختصر کر اور وقوف عرفات کے لیے جلدی کرو۔ (صحیح بخاری، الحج: ۱۶۶۳)

مذکورہ عنوان کی یہی حدیث دلیل ہے امام بخاری رحمۃ اللہ علیہ نے تکرار سے بچنے کے لیے اسے یہاں نقل نہیں فرمایا نیز آپ کا یہ بھی مقصود ہے کہ طلبہ کا ذہن پختہ ہو جائے اور انہیں استنباط مسائل اور محنت کی عادت پڑھے، بہر حال اس طرح کے ابواب بہت کم ہیں

بلکہ نہ ہونے کے برابر ہیں، الغرض امام بخاری رحمۃ اللہ علیہ نے "الجامع الصحیح" کے تراجم میں بڑے بڑے اعلیٰ مقاصد پیش نظر رکھے ہیں جن کی گہرائی تک پہنچنے کے لیے نظر غائر اور فہم صائب کی ضرورت ہے۔ سطحی فکر کا حامل انسان ان کی تہہ تک نہیں پہنچ سکتا۔ بلکہ وہ امام بخاری رحمۃ اللہ علیہ پر اعتراض کر دیتا ہے کہ ان کے قائم کردہ عنوانات پر نظر ثانی کی ضرورت ہے۔ حالانکہ وہ خود فہم سقیم میں مبتلا ہوتا ہے۔ امام بخاری رحمۃ اللہ علیہ کے قائم کردہ تراجم کے متعلق تفصیل سے لکھنے کی ضرورت ہے ہم نے صرف بارہ انواع کا ذکر کیا ہے۔ ہماری زیر تالیف شرح بخاری جو اپنے آخری مراحل میں ہے، اس کے مقدمہ میں تراجم کے متعلق تفصیل سے لکھنے کا پروگرام ہے۔ اللہ تعالیٰ ہمیں محض اپنے فضل وکرم سے امام بخاری رحمۃ اللہ علیہ اور صحیح بخاری کا دفاع کرنے کی توفیق دے۔ (آمین

## نسخہ ہائے صحیح بخاری

امام بخاری رحمۃ اللہ علیہ کے شاگرد رشید فربری نے ذکر کیا ہے کہ الجامع الصحیح کو نوے ہزار آدمیوں نے امام بخاری رحمۃ اللہ علیہ سے براہ راست سنا۔ (مقدمہ فتح الباری، ص ٦٨٦) لیکن ہم تک صحیح بخاری کے جو نسخے متصل سند سے پہنچے ہیں وہ صرف چار ہیں جن کی تفصیل حسب ذیل ہے:

### ☆ پہلا نسخہ

یہ حافظ فربری کا نسخہ ہے، یہ امام بخاری رحمۃ اللہ علیہ کے ارشد تلامذہ سے ہیں انہوں نے صحیح بخاری کو امام بخاری رحمۃ اللہ علیہ سے دو مرتبہ سنا ہے، ایک مرتبہ بخارا میں اور دوسری مرتبہ فربر میں، بخارا کے قریب دریائے جیحون کے کنارے پر ایک فربر نامی شہر آباد ہے، امام بخاری رحمۃ اللہ علیہ کے ہونہار شاگرد اسی مقام پر پیدا ہوئے۔ ان کا پورا نام ابو عبداللہ محمد بن یوسف بن مطر بن صالح بن بشر فربری ہے۔ صحیح بخاری کے متعدد مقامات پر قال الفربری موجود ہے۔ صحیح بخاری کا یہ نسخہ باقی تینوں نسخوں سے زیادہ شہرت یافتہ ہے۔

### ☆ دوسرا نسخہ

یہ حافظ نسفی کا نسخہ ہے۔ ان کا نام ابراہیم بن معقل بن حجاج نسفی ہے، انہوں نے الجامع الصحیح کو امام بخاری رحمۃ اللہ علیہ سے براہ راست سنا، حافظ نسفی نے پوری کتاب امام بخاری رحمۃ اللہ علیہ سے نہیں سنی، چند اوراق رہ گئے تھے، اس طرح اس نسخہ میں معمولی سا نقص رہ گیا اس بنا پر فربری کا نسخہ زیادہ عمدہ ہے، کیونکہ انہوں نے پوری کتاب امام بخاری رحمۃ اللہ علیہ سے سنی ہے۔ حافظ نسفی کے نسخہ کو وہ شہرت نہ مل سکی جو نسخہ فربری کو حاصل ہوئی۔

### ☆ تیسرا نسخہ

یہ نسخہ حافظ نسوی کا ہے، ان کا نام حماد بن شاکر نسوی ہے، انہوں نے الجامع الصحیح کو امام بخاری رحمۃ اللہ علیہ سے سماعت کیا لیکن کچھ مقامات کی سماعت ان سے بھی رہ گئی، اس نسخہ کو آگے بیان کرنے والا صرف ایک شخص ہے جب کہ فربری کے نسخہ کو نقل کرنے والے نو تلامذہ ہیں۔ اس بنا پر حماد بن شاکر کے نسخہ کو بھی وہ شہرت نہ حاصل ہو سکی جو نسخہ فربری کو حاصل ہوئی۔

### ☆ چوتھا نسخہ

یہ نسخہ حافظ بزدوی کا ہے۔ ان کا پورا نام ابو طلحہ منصور بن محمد بن علی بزدوی ہے۔ انہوں نے ٣٢٩ھ میں وفات پائی، امام

بخاری کے شاگردوں میں سے آخر میں فوت ہونے والے ہیں۔ اس نسخہ کو بھی صرف ایک آدمی نقل کرتا ہے۔ اس لیے نسخہ فربری کے مقابلہ میں اس کی شہرت نہ ہوسکی۔ بعض حضرات حافظ محاملی کو بھی صاحب نسخہ کہتے ہیں لیکن ان کے پاس صحیح بخاری کا کوئی نسخہ نہیں تھا۔ امام بخاری رحمۃ اللہ علیہ جب آخری مرتبہ بغداد گئے تو حافظ محاملی وہاں امام بخاری رحمۃ اللہ علیہ کی چند مجالس میں شریک ہوئے۔ بہر حال ہمارے ہندو پاک میں حافظ فربری کا نسخہ ہی مدارِ روایت ہے۔ واللہ اعلم

## ترتیب صحیح بخاری

حافظ ابن حجر رحمۃ اللہ علیہ نے مقدمہ فتح الباری میں شیخ الاسلام ابوحفص عمر بلقینی کے حوالہ سے الجامع الصحیح کی ترتیب بیان کی ہے، ہم اپنے الفاظ میں اس کا خلاصہ بیان کرتے ہیں۔

صحیح بخاری ایک ایسی کتاب ہے جس پر صحیح اور جامع دونوں صفات کا اطلاق ہوتا ہے۔ جامعیت کا یہ عالم ہے کہ یہ شریعت کے تمام فنون یعنی عقائد وعبادات، جہاد وغزوات، آداب ومعاملات، سیر واخلاقیات، حدود وتعزیرات، تفسیر وفضائل، طب وعلاج اور رقاق وتوحید جیسے چون (۵۴) فنون اسلامیہ پر مشتمل ہے۔ ملکی سیاسی قوانین کے علاوہ روزمرہ کے جزوی معاملات بڑے صاف اور روشن دلائل سے مستنبط کیے ہیں، الغرض اللہ کی کتاب کے بعد یہ ایک ایسی کتاب ہے جو دین ودنیا کے معاملات بڑے اچھے انداز میں حل کرتی ہے اور مصنف کے متعلق تمام فنون میں قابلیت کی شہادت دیتی ہے۔

مصنف نے اپنی کتاب کا آغاز بدء الوحی سے کیا ہے۔ کیونکہ دین اسلام کی بنیاد وحی پر ہے اور وحی کی دونوں اقسام متلو یعنی کتاب اللہ اور غیر متلو یعنی سنت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم، ان دونوں میں عملی اعتبار سے کوئی فرق نہیں ہے، اس کے بعد کتاب الایمان لائے ہیں، تاکہ بتایا جائے کہ وحی پر ایمان لانا ہی نجات کا باعث ہے اور اس کے بغیر انسان کی کوئی محنت بھی ثمر آور نہیں ہوسکتی۔ پھر کتاب العلم کو بیان کیا اس سے یہ مقصود ہے کہ ایمان کے تقاضوں کو سمجھنے کے لیے علم انتہائی ضروری ہے چونکہ علم کا تقاضا عمل ہے اور عملی میدان میں سب سے زیادہ اہم عبادات ہیں اور عبادات کی بجا آوری کے لیے طہارت ظاہری شرط ہے۔ لہٰذا اس کے بعد کتاب الوضوء، کتاب الغسل، کتاب الحیض اور کتاب التیمم کو بیان فرمایا، عبادات کچھ ایسی بھی ہیں جن کے ثواب کا پیمانہ مقرر ہے پھر ان میں سے کچھ خالص بدنی ہیں اور قیامت کے دن سب سے پہلے ان کے متعلق باز پرس ہوگی، لہٰذا کتاب الصلوٰۃ کا اہتمام کیا، پھر وہ عبادات جو محض مالی ہیں، کتاب الزکاۃ اسی اہمیت کے پیش نظر بیان کی گئی ہے۔ پھر وہ عبادات جو مالی اور بدنی دونوں سے مرکب ہیں۔ چنانچہ کتاب الحج، کتاب العمرۃ، کتاب المحصر اور کتاب جزاء الصید بیان فرمائیں۔ پھر حج کی مناسبت سے کتاب فضائل المدینہ لائے ہیں۔

پھر وہ عبادات جن کے اجر وثواب کا کوئی پیمانہ مقرر نہیں ہے۔ اگر اسے پورے آداب وشرائط سے ادا کیا جائے تو اللہ کے ہاں بلا حد وحساب اجر وثواب ملے گا۔ چنانچہ کتاب الصوم تا کتاب الاعتکاف اس حکمت کے پیش نظر بیان کی ہیں۔ اس کے بعد معاملات کا آغاز فرمایا خاص طور پر ہر وہ شخصی معاملات جن کا تعلق انسانی معیشت سے ہے، کتاب البیوع سے کتاب الوصایا تک اسی مقصد کو پورا کیا گیا ہے۔ پھر بین الاقوامی معاملات کو زیر بحث لایا گیا ہے، سرکشوں کی سرکوبی کے لیے جہاد اور ان سے حاصل شدہ اموال کی تقسیم اور جزیہ وٹیکس کو بیان فرمایا، پھر ان کے سامنے دعوتِ اسلام پیش کرنے کے لیے انبیائے کرام اور ان کے اصحاب کے فضائل و

مناقب، آسمانی کتابیں، خاص طور پر قرآن کریم اور اس کی تفسیر کی اہمیت کو اجاگر کرنے کے لیے کتاب الجہاد سے فضائل قرآن تک کا طویل سلسلہ بیان کیا، یہ سلسلہ بین الاقوامی مباحث پر مشتمل ہے، اس کے بعد عائلی قوانین کتاب النکاح سے کتاب النفقات تک یعنی خاندانی نظام کو بیان کیا ہے۔ اس کے بعد معاشرہ کی تشکیل نو کے لیے کھانے پینے کے آداب کتاب الاطعمہ سے کتاب الاشربہ تک اور اس میں بے اعتدالی کی وجہ سے بیماری پھر علاج معالجہ کی اہمیت کو کتاب المرضی اور کتاب الطب میں اجاگر کیا گیا ہے۔ متمدن اقوام کھانے پینے کے بعد ستر پوشی کو اہمیت دیتی ہیں۔ اس لیے الناس باللباس کے پیش نظر کتاب اللباس کو بیان کیا۔ پھر اخلاقیات کا آغاز فرمایا چنانچہ کتاب الادب اور کتاب الاستیذان میں اسی قسم کے معاشرتی آداب وحقوق کو بیان کیا گیا ہے۔ پھر اللہ کے ساتھ اپنا تعلق مضبوط کرنے کے لیے کتاب الدعوات اور کتاب الرقاق کو بیان کیا، موت کے حوالہ سے کتاب القدر، کتاب الأیمان والنذ ور اور کتاب الفرائض کا ذکر بھی از بس ضروری تھا۔

بعض اوقات انسان اپنی موت سے بے خبر ہو کر دوسروں کے حقوق پر شب خوں مارتا ہے، کتاب الحدود اور کتاب الدیات میں ان جرائم کی روک تھام کے لیے مختلف سزاؤں کو بیان فرمایا، بسا اوقات ایسا بھی ہوا ہے کہ جرم پیشہ لوگوں کی سرکشی اس حد تک بڑھ جاتی ہے کہ مذکورہ سزائیں انہیں سیدھا نہیں کرسکتیں تو ان کے لیے کتاب استتابة المرتدين والمعاندين و قتالهم قائم کیا۔ ایسا بھی ہوتا ہے کہ انسان مجبور ہو کر کلمہ کفر کہہ دیتا ہے، اس کے حل کے لیے کتاب الاکراہ کو لائے ہیں، اس عالم رنگ و بو میں بے شمار ایسے فتنے ہیں جو انسان کے ایمان واخلاق کو غارت کر دیتے ہیں، بعض فتنے مذہب کی آڑ میں برپا کیے جاتے ہیں یا کسی خواب کو بنیاد بنا کر انہیں ہوا دی جاتی ہے چنانچہ کتاب الحیل، کتاب التعبیر اور کتاب الفتن میں اسی قسم کے فتنوں کا سد باب کیا گیا ہے پھر اسلامی حکومت کا خاکہ کتاب الاحکام میں بیان کیا، آخر میں مختلف تحریکات اور نظریات کا جائزہ کتاب التمنی اور کتاب اخبار الآحاد کی صورت میں لیا گیا پھر باطل تحریکات سے بچاؤ کے لیے کتاب الاعتصام بالکتاب والسنۃ کا عنوان قائم کیا ہے۔

آخر میں توحید باری تعالیٰ کے متعلق مختلف لوگوں اور گروہوں نے جو شکوک وشبہات پھیلا رکھے ہیں، اپنی کتاب التوحید میں خوب خوب صاف کیا ہے۔

امام بخاری رحمۃ اللہ علیہ نے آغاز کتاب میں وحی اور آخر میں توحید کو بیان کیا کیونکہ توحید کی اصل وحی اور وحی کا ثمرہ توحید ہے۔ اور درمیان میں اس کا تقاضا عمل ہے آپ نے واضح کیا کہ جس نے دنیا میں اس پھل کو پالیا وہ آخرت میں کامیاب ہوگا اور جنت میں اللہ تعالیٰ کی نعمتوں سے لطف اندوز ہوگا، اللہ تعالیٰ ہم سب کو کامیابی سے ہمکنار کرے۔ آمین

## مقام صحیح بخاری

امام بخاری رحمۃ اللہ علیہ نے اپنی الجامع الصحیح کو حسن نیت اور اخلاص سے تالیف فرمایا اور اس کی تالیف میں بڑی محنت اور جانفشانی سے کام لیا آپ فرماتے ہیں:

''میں نے اپنی صحیح میں کوئی بھی حدیث غسل کرنے اور دو رکعت پڑھنے اور استخارہ کرنے کے بغیر نہیں لکھی۔'' (مقدمہ فتح الباری، ص۹)

امام بخاری رحمۃ اللہ علیہ نے اس عظیم کتاب کو لکھنے کے بعد اس وقت کے جلیل القدر علمائے کرام کے ہاں پیش کیا، تمام محدثین اور شیوخ نے اسے بنظر تحسین دیکھا۔ ابو جعفر عقیلی کا بیان ہے:

امام بخاری رحمۃ اللہ علیہ نے اس تالیف کو امام احمد بن حنبل، یحییٰ بن معین، علی بن مدینی اور دیگر علمائے وقت کی خدمت میں پیش کیا تو سب نے اس کی تعریف کی اور اس کے صحیح ہونے کی شہادت دی مگر چار احادیث کے متعلق معمولی سا اختلاف کیا۔

ان چار احادیث کے متعلق عقیلی کا بیان ہے کہ امام بخاری رحمۃ اللہ علیہ کی بات ہی صحیح ہے۔اور وہ احادیث بھی صحیح ہیں۔(مقدمہ فتح الباری،ص ۹)

اب گویا اس بات پر اجماع ہے کہ اللہ تعالیٰ کی کتاب کے بعد صحیح ترین کتاب صحیح بخاری ہے، امام بخاری خود اس تالیف کے متعلق فرماتے ہیں کہ میں نے سولہ برس کی محنت شاقہ سے اپنی اس کتاب کو مرتب کیا ہے اور چھ لاکھ احادیث میں سے اس کا انتخاب کر کے اپنے اور اللہ کے درمیان اسے حجت قرار دیا ہے۔(مقدمہ فتح الباری،ص ۶۸۱)

امام حاکم فرماتے ہیں کہ اللہ تعالیٰ امام بخاری رحمۃ اللہ علیہ پر رحم فرمائے انہوں نے اپنی صحیح کو تالیف کر کے اس میں اصول جمع کیے اور لوگوں کی راہنمائی کے لیے اس میں احادیث بیان کیں۔ان کے بعد جس قدر بھی مؤلفین آئے انہوں نے اسی کتاب سے مواد لیا۔

(مقدمہ فتح الباری،ص ۶۸۱)

اس کتاب کے متعلق حافظ ابونصر وائلی لکھتے ہیں:

تمام اہل علم اور فقہا اس پر متفق ہیں کہ اگر کوئی شخص یہ قسم اٹھائے:

''بخاری کی وہ تمام مرفوع روایات جو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے بیان کی گئی ہیں وہ صحیح ہیں، اگر ایسا نہ ہو تو میری بیوی کو طلاق ہو جائے۔''

اس طرح کی قسم اٹھانے سے اس کی بیوی کو طلاق نہیں ہوگی اور وہ عورت اس کی بیوی رہے گی۔(علوم الحدیث لابن الصلاح،ص ۳۹)

چونکہ صحیح بخاری کی تمام متصل مرفوع روایات صحیح ہیں اس لیے اس کی بیوی پر طلاق نہیں پڑے گی۔شاہ ولی اللہ محدث دہلوی لکھتے ہیں:

''صحیح بخاری اور صحیح مسلم کے متعلق تمام محدثین کا اتفاق ہے کہ ان میں تمام کی تمام متصل اور مرفوع روایات یقیناً صحیح ہیں اور یہ دونوں کتابیں اپنے مصنفین تک تواتر کے ساتھ پہنچی ہیں، جو انسان ان کی تعظیم نہ بجالائے وہ بدعتی ہے اور وہ مسلمانوں کے راستہ کے خلاف چلتا ہے۔''(حجۃ اللہ البالغہ،ص ۱۳۴ ج ۱)

صحیح بخاری کے متعلق ابوزید مروزی فرماتے ہیں:

میں حجر اسود اور مقام ابراہیم کے درمیان سویا ہوا تھا، اس دوران میں نے خواب میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو دیکھا، آپ نے مجھے فرمایا ابوزید! تو کب تک شافعی کی کتاب پڑھتا رہے گا اور تو میری کتاب کیوں نہیں پڑھتا، میں نے عرض کیا یارسول اللہ! آپ کی کونسی کتاب ہے؟ آپ نے فرمایا: محمد بن اسماعیل کی جامع صحیح میری کتاب ہے۔

(مقدمہ فتح الباری،ص ۶۸۳)

بہرحال امام بخاری رحمۃ اللہ علیہ کی صحیح بخاری کو اللہ تعالیٰ نے شرف قبولیت سے نوازا، اس عالم رنگ و بو میں کوئی بھی اس سے بے نیاز نہیں ہو سکتا۔

مناسب معلوم ہوتا ہے کہ صحیح بخاری کے مترجم اور شارح مولانا محمد داؤد راز رحمۃ اللہ علیہ کے حالات و خدمات سے بھی قارئین کو آگاہ کیا جائے اللہ تعالیٰ ان حضرات کو اپنے ہاں اجر جزیل سے نوازے۔

# شارح بخاری مولانا داؤد راز رحمۃ اللہ علیہ

## نام وجائے پیدائش

مولانا محمد داؤد راز ضلع گوڑ گاؤں (علاقہ میوات) کے ایک چھوٹے سے گاؤں ''راہپواہ'' میں ۱۹۰۸ء کو پیدا ہوئے۔ وہاں کے باشندے زیادہ تر میوراجپوت مسلمان ہیں۔ جن کا آبائی پیشہ زراعت ہے۔ یہ علاقہ میوچھتری راجپوت مسلمانوں کا ہے، اگرچہ تقسیم ملک کی وجہ سے اس علاقہ پر کافی اثر پڑا۔ یہاں توحید وسنت کی ترویج واشاعت کا سہرا ان بزرگان قوم پر ہے جو آزادی وطن کے اولین علمبردار مولانا سید احمد بریلوی اور سید اسماعیل شہید دہلوی کے تربیت یافتہ تھے۔ وہ حضرات اس علاقہ میں تشریف لائے اور اصلاح وتربیت کے فرائض سرانجام دیئے۔ اس کے بعد شیخ الکل مولانا سید محمد نذیر حسین محدث دہلوی کے فیض یافتگان نے بھی یہاں کافی تبلیغی اور اصلاحی کام کئے۔ اللہ تعالیٰ ان تمام حضرات کی مساعی جمیلہ کو قبول فرمائے۔

## تعلیمی حالات

مولانا محمد داؤد راز کا بچپن سکول کی ابتدائی تعلیم سے شروع ہوا، ان کے والد محترم پہلے ہی داغ مفارقت دے چکے تھے۔ بڑے بھائی اور والدہ ماجدہ کے زیر سایہ غالباً ۱۳۴۷ھ میں دارالعلوم دہلی جا کر مدرسہ حمیدیہ صدر بازار میں داخلہ کی سعادت حاصل کی جو دہلی کے رئیس حافظ حمید اللہ نے قائم کیا تھا اور وہی اس مدرسہ کے اخراجات برداشت کرتے تھے وہاں مولانا عبدالجبار شکراوی سے دینیات کی کتابیں پڑھنا شروع کیں اور اسی درسگاہ میں قرآن مجید نیز فارسی صرف ونحو کی ابتدائی کتابیں پڑھیں، اس کے بعد دہلی ہی میں حضرت مولانا عبدالوہاب صدری کے مدرسہ دارالکتاب والسنۃ میں حافظ عنایت اللہ اثری اور بعض دیگر اساتذہ سے کسب علم کیا اور وہیں سے دینی علوم کی تکمیل کر کے سند فراغت حاصل کی۔ یہ غالباً ۱۳۴۶ھ کی بات ہے۔ ان دنوں دہلی کا یہ مدرسہ واقعی دارالعلوم تھا۔ بڑے بڑے علما ومشائخ یہاں موجود تھے اور دیگر اکابر اہل علم بھی ہند کے اطراف سے یہاں آتے رہتے تھے۔ اللہ تعالیٰ نے مولانا محمد داؤد راز کو تحقیقی رجحان دیا تھا، اس مدرسہ میں رہتے ہوئے انہیں علمی مجالس سے استفادہ کرنے کا خوب موقع میسر آیا، مولانا ابوسعید شرف الدین دہلوی بھی یہاں درس وافتا کا سلسلہ جاری کئے ہوئے تھے، ان کی صحبت سے بھی انہوں نے بھرپور فائدہ اٹھایا۔ تقسیم ملک کے بعد مولانا ابوسعید شرف الدین نے کراچی کو مسکن بنایا مگر آپ ۱۳۷۲ھ میں ممبئی تشریف لائے تو انہیں دو ماہ تک ان کی خدمت میں رہنے کا موقع ملا، انہی ایام میں انہوں نے سند اجازت حاصل کی، حصول علم اور سند فراغت کے بعد آپ اپنے وطن میوات چلے گئے وہاں جا کر آپ نے تدریس کا سلسلہ شروع کیا جو کافی سال جاری رہا۔

## تبلیغی خدمات

مولانا محمد داؤد راز نے مقامی اہل حدیث علما کے ساتھ ملکر ہندوستان کے مختلف علاقوں کا دعوتی دورہ کیا، تبلیغی دورے کا یہ سلسلہ آل انڈیا اہل حدیث کانفرنس کی طرف سے شروع کیا گیا تھا جو کافی عرصہ جاری رہا۔ اس دوران آپ نے مدراس، جبل پور، بریلی اور دیگر شہروں میں کتاب وسنت کی تبلیغ کی اور قرآن وحدیث پر مشتمل دروس دیئے۔ ایک دفعہ آپ نے آل انڈیا کانفرنس کی

صدارت کی اور خطبہ صدارت ارشاد فرمایا آپ نے اس خطبہ کے آخر میں کہا:

حضرات! ملی اتحاد و اصلاح ہی آپ کے اس عظیم الشان اجلاس کا مقصد ہے، سخت ضرورت ہے کہ آج مسلمان صحیح معنوں میں مسلمان بنیں۔ عقائد و اعمال اور اخلاق و کردار کے لحاظ سے آج ہمارا جو حال ہے وہ کسی سے مخفی نہیں، ہمیں اس ملک میں رہتے ہوئے ملی اور وطنی تعمیرات میں پورا پورا حصہ لینا چاہیے۔ آج ہماری سخت ضرورت ہے کہ اسلام کی حقیقی روشنی میں ہمارے اخلاق و اعمال درست ہوں، دوسری اقوام کے لیے ہمارا وجود باعث کشش ہو۔ اگر ایسا ہو جائے تو ہم آج بھی دعوت و تبلیغ کے متعلق بزرگان اسلام کی یاد تازہ کر سکتے ہیں اور بنی نوع انسان کو ترقی و سکون کا صحیح راستہ دکھا سکتے ہیں۔ اس اجلاس کا یہی مقصد ہے اور ہم کو آج خود فیصلہ کرنا ہے کہ اس مقصد میں ہم کہاں تک کامیاب ہوئے ہیں۔ اور اس بابرکت اجتماع سے کس قدر روحانی و اخلاقی فوائد ہم نے حاصل کیے ہیں۔ اللہ نہ کرے اگر معاملہ اس کے برعکس ہے تو یہ کہنا بے جا نہ ہوگا:

نشستند و گفتند و برخاستند

آج ہمیں گفتار سے ہٹ کر کردار کی ضرورت ہے، قول سے زیادہ عمل درکار ہے۔

یقین محکم عمل پیہم محبت فاتح عالم جہادِ زندگانی میں ہیں یہ مردوں کی شمشیریں

## علمی مصروفیات

آپ کئی سال ممبئی رہے۔ وہاں ان کا قیام مومن پورہ میں تھا جہاں وہ خطابت کا فریضہ بھی انجام دیتے تھے اور مکتبہ دینیات کے نام سے مسلک اہل حدیث کے مطابق دینی کتب کی نشر و اشاعت کا سلسلہ شروع کیا، اس سلسلہ میں انہوں نے بہت بڑی علمی خدمات انجام دیں جن کی تفصیل حسب ذیل ہے:

☆ انہوں نے پہلے پہلے مولانا ثناء اللہ امرتسری کے نام سے ثنائی ترجمے والا قرآن مجید منتخب حواشی کے ساتھ مرتب کر کے شائع کیا، حواشی کی ترتیب و تدوین میں تفاسیر و احادیث کی معتبر اور مستند کتابوں کو پیش نظر رکھا۔ شروع میں قرآن مجید کی تلاوت کے فضائل و آداب پھر حواشی کے اہم مضامین کی مختصر فہرست درج کی گئی ہے۔ جو پانچ صفحات پر مشتمل ہے۔ قرآن مجید میں صفات باری تعالیٰ توحید و رسالت، ردشرک، ملائکہ، جنت و دوزخ، قیامت، نماز، روزہ، حج، زکوۃ، جہاد اور دیگر مضامین سے متعلق جو آیات مختلف مقامات پر آئی ہیں۔ ان کی الگ فہرست دی گئی ہے۔ علامہ ثناء اللہ امرتسری کے حالات زندگی بھی بیان کئے گئے ہیں۔

☆ فتاویٰ ثنائیہ: مولانا محمد داؤد راز نے اخبار اہل حدیث امرتسر میں مولانا ثناء اللہ امرتسری کے فتاوی جات کو مرتب کر کے شائع کیا۔ بعض مقامات پر مولانا ابوسعید شرف الدین دہلوی کے حواشی بھی ہیں۔ علامہ احسان الٰہی ظہیر ان کے متعلق رقمطراز ہیں:

فتاویٰ ثنائیہ کے بارے میں یہ بات بلا خوف تردید کہی جا سکتی ہے کہ اردو فتاویٰ میں یہ جامع اور صحیح ترین مجموعہ ہے۔ مولانا امرتسری رحمۃ اللہ علیہ کی تحقیق اور ژرف نگاہی کے اپنے اور بیگانے سب ہی معترف ہیں اور پھر مولانا محمد داود راز نے اسے سلیقے اور طریقے سے مرتب کر کے مزید مفید اور مستند بنا دیا ہے۔ اس میں کوئی شبہ نہیں کہ اس میں کچھ

تسامحات بھی ہوں گے لیکن اس سے بھی انکار نہیں کہ کتاب وسنت کے اس قدر قریب اور مسلک سلف کے اس قدر مطابق فتاویٰ کا اور کوئی مجموعہ اردو میں موجود نہیں۔

☆ شرح بخاری: مولانا محمد داؤد راز نے صحیح بخاری کا اردو ترجمہ بھی کیا اور مفید حواشی بھی رقم فرمائے۔ پھر خود ہی تیس پاروں کی صورت میں انہیں الگ الگ شائع کیا، مولانا مرحوم نے اس کا پس منظر بیان کرتے ہوئے لکھا ہے:

''ہمارے ہاں کچھ متعصب حضرات بخاری شریف کے ترجمہ وشرح کی خدمت کا نام لے کر اس مقدس کتاب کو اس کے مقام رفیع سے گرانے کی کوشش میں مصروف ہیں بلکہ خود امام الدنیا فی الحدیث حضرت امام بخاری کی تنقیص کر کے اپنے مزعومات کی برتری ثابت کرنے کی دھن میں لگے ہوئے ہیں۔ عین منشائے ایزدی اور سخت ترین ضرورت کے پیش نظر اس خدمت کا آغاز کیا گیا ہے جسے تکمیل کو پہنچانا کائنات کے پروردگار کا کام ہے۔''

طالب الدعوات
ابو محمد عبد الستار الحماد

# مُقدّمہ

## امام بخاری کا تعارف اور صحیح بخاری

إِنَّ الْحَمْدَ لِلّٰهِ نَحْمَدُهُ وَنَسْتَعِينُهُ. مَن يَّهْدِهِ اللّٰهُ فَلَا مُضِلَّ لَهُ وَمَن يُّضْلِلْ فَلَا هَادِيَ لَهُ . وَأَشْهَدُ أَن لَّا إِلٰهَ إِلَّا اللّٰهُ وَحْدَهُ لَا شَرِيكَ لَهُ وَأَشْهَدُ أَنَّ مُحَمَّدًا عَبْدُهُ وَرَسُولُهُ . أَمَّا بَعْدُ!

اللہ تعالیٰ نے قرآنِ مجید میں محمد رسول اللہ ﷺ کی اطاعت کا حکم دیا ہے۔

ارشادِ باری تعالیٰ ہے: ﴿ يَا أَيُّهَا الَّذِينَ آمَنُوا أَطِيعُوا اللّٰهَ وَرَسُولَهُ وَلَا تَوَلَّوْا عَنْهُ وَأَنتُمْ تَسْمَعُونَ ﴾

(٨/ الا نفال: ٢٠)

''اے ایمان والو! اللہ اور رسول کی اطاعت کرو اور اس سے منہ نہ پھیرو اور (حال یہ کہ) تم سن رہے ہو۔''

اور فرمایا: ''اور اگر تم اس (رسول) کی اطاعت کرو گے تو ہدایت پر ہو گے۔'' (٢٤/ النور: ٥٤)

نیز فرمایا: ''جس نے رسول کی اطاعت کی تو اُس نے یقیناً اللہ کی اطاعت کی۔'' (٤/ النسآ: ٨٠)

رسول اللہ ﷺ کی وفات کے بعد آپ کی اطاعت صرف صحیح اور مقبول احادیث کے ذریعے سے ہی ممکن ہے۔ امام ابو عبداللہ محمد بن اسماعیل البخاری رحمہ اللہ (متوفی ٢٥٦ھ) کی مشہور کتاب: صحیح البخاری صحیح احادیث کا وہ مجموعہ ہے جسے اُمتِ مسلمہ کے جلیل القدر اماموں نے بالاتفاق تلقی بالقبول کرتے ہوئے "أَصَحُّ الْكُتُبِ بَعْدَ كِتَابِ اللّٰهِ" یعنی قرآنِ مجید کے بعد سب سے صحیح کتاب قرار دیا ہے۔

سُنن النسائی کے مصنف امام ابو عبدالرحمٰن النسائی رحمہ اللہ (متوفی ٣٠٣ھ) جو کہ امام بخاری کے شاگرد ہیں، اپنے دور تک لکھی ہوئی کتبِ حدیث کے بارے میں فرماتے ہیں: "فما في هذه الكتب كلها أجود من كتاب محمد بن إسماعيل البخاري"

ان تمام کتابوں میں محمد بن اسماعیل البخاری کی کتاب سے بہتر کوئی کتاب نہیں ہے۔ (تاريخ بغداد ٢/ ٩ وسنده صحيح)

امام ابوالحسن علی بن عمر الدارقطنی رحمہ اللہ (متوفی ٣٨٥ھ) فرماتے ہیں: "ومع هذا فما في هذه الكتب خيرًا وأفضل من كتاب محمد بن إسماعيل البخاري رحمه الله"

اور اس کے ساتھ ان کتابوں میں محمد بن اسماعیل البخاری رحمہ اللہ کی کتاب سے بہتر اور افضل کوئی کتاب نہیں ہے۔

(اطراف الغرائب والافراد تاليف محمد بن طاهر المقدسي ١/ ٢٠ ح ١٥، وسنده صحيح)

امام ابوبکر احمد بن الحسین البیہقی رحمہ اللہ (متوفی ٤٥٨ھ) فرماتے ہیں: بخاری اور مسلم ہر ایک نے ایسی ایسی کتاب لکھی ہے جس میں ایسی حدیثیں جمع کر دی ہیں جو ساری صحیح ہیں۔ (معرفة السنن والآثار ١/ ١٠٦)

جس حدیث کو امام بخاری اور امام مسلم رحمہما اللہ دونوں روایت کر دیں تو تفسیر بغوی کے مصنف امام ابو محمد الحسین بن مسعود

الفراء رحمۃ اللہ علیہ (متوفی ۵۱۶ھ) اسے "هذا حديث متفق على صحته" اس حدیث کے صحیح ہونے پر اتفاق ہے، لکھتے ہیں۔
مثلاً دیکھئے شرح السنة (۱/ ۵ ح ۱)

اس بات پر مسلمانوں کا اتفاق ہے کہ صحیح بخاری "أصح الكتب بعد كتاب الله" اللہ کی کتاب (قرآن) کے بعد سب کتابوں سے صحیح کتاب ہے۔ اصولِ حدیث کی کتابوں میں یہ مسئلہ واضح اور دوٹوک انداز میں بیان کردیا گیا ہے۔

حافظ ابن کثیر الدمشقی (متوفی ۷۷۴ھ) لکھتے ہیں: "ثم حكى أن الأمة تلقت هذين الكتابين بالقبول، سوى أحرف يسيرة، انتقدها بعض الحفاظ كالدار قطني وغيره، ثم استنبط من ذلك القطع بصحة ما فيها من الأحاديث، لأن الأمة معصومة عن الخطأ، فما ظنت صحته وجب عليها العمل به، لا بد وأن يكون صحيحا في نفس الأمر، وهذا جيد" پھر (ابن الصلاح نے) بیان کیا کہ بے شک (ساری) امت نے ان دو کتابوں (صحیح بخاری وصحیح مسلم) کو قبول کرلیا ہے، سوائے تھوڑے حروف کے جن پر بعض حفاظ مثلاً دارقطنی وغیرہ نے تنقید کی ہے۔ پھر اس سے (ابن الصلاح نے) استنباط کیا کہ ان دونوں کتابوں کی احادیث قطعی الصحت ہیں کیونکہ امت (جب اجماع کرلے تو) خطا سے معصوم ہے۔ جسے امت نے (بالاجماع) صحیح سمجھا تو اس پر عمل (اور ایمان) واجب ہے اور ضروری ہے کہ وہ حقیقت میں بھی صحیح ہی ہو۔ اور (ابن الصلاح کی) یہ بات اچھی ہے۔ (اختصار علوم الحديث ۱/ ۱۲٤، ۱۲۵)

اصولِ فقہ کے ماہر حافظ ثناء اللہ الزاہدی نے ایک رسالہ "أحاديث الصحيحين بين الظن واليقين" لکھا ہے، جس میں ابواسحاق الاسفرائنی (متوفی ۴۱۸ھ) امام الحرمین الجوینی (متوفی ۴۷۸ھ) ابن القیسر انی [محمد بن طاہر المقدسی] (متوفی ۵۰۷ھ) ابن الصلاح (متوفی ۶۴۳ھ) اور ابن تیمیہ (متوفی ۷۲۸ھ) وغیرہم سے صحیحین کا صحیح وقطعی الثبوت ہونا ثابت کیا ہے۔ اس مسئلے پر تفصیلی بحث سے پہلے امام بخاری رحمۃ اللہ علیہ کا مختصر تعارف پیش خدمت ہے۔

## امام بخاری رحمۃ اللہ علیہ کا مختصر تعارف

① امام بخاری کے شاگرد امام ترمذی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں: "ولم أر أحدا بالعراق ولا بخراسان في معنى العلل والتاريخ ومعرفة الأسانيد كبير أحد أعلم من محمد بن إسماعيل رحمه الله"
میں نے علل، تاریخ اور معرفت اسانید میں محمد بن اسماعیل (بخاری) رحمۃ اللہ علیہ سے بڑا کوئی عالم نہ عراق میں دیکھا ہے اور نہ خراسان میں۔ (كتاب العلل للترمذی ص ۳۲)

② امام بخاری کے شاگرد امام مسلم رحمۃ اللہ علیہ نے آپ کے سر کا بوسہ لیا اور فرمایا: "لا يبغضك إلا حاسد وأشهد أن ليس في الدنيا مثلك"
آپ سے صرف حسد کرنے والا شخص ہی بغض رکھتا ہے اور میں گواہی دیتا ہوں کہ دنیا میں آپ جیسا کوئی نہیں ہے۔

(الارشاد للخليلي ۳/ ۹٦۱ وسنده صحيح)

③ امام الائمہ شیخ الاسلام محمد بن اسحاق بن خزیمہ النیسابوری رحمہ اللہ (متوفی ۳۱۱ھ) نے فرمایا: "ما رأیت تحت أدیم السماء أعلم بالحدیث مِن محمد بن إسماعیل البخاري" میں نے آسمان کے نیچے محمد بن اسماعیل البخاری سے بڑا حدیث کا عالم کوئی نہیں دیکھا۔ (معرفة علوم الحدیث للحاکم ص ۷٤ ح ۱۵۵ وسنده صحیح)

④ صحیح ابن حبان کے مؤلف حافظ ابن حبان رحمہ اللہ (متوفی ۳۵۴ھ) نے لکھا: "وکان من خیار الناس ممن جمع وصنف ورحل وحفظ وذاکر وحث علیه وکثرت عنایته بالأخبار وحفظه للآثار مع علمه بالتاریخ ومعرفة أیام الناس ولزوم الورع الخفي والعبادة الدائمة إلی أن مات رحمه الله"

لوگوں میں آپ بہترین انسان تھے، آپ نے (احادیث) جمع کیں، کتابیں لکھیں، سفر کیا اور (احادیث) یاد کیں۔ آپ نے مذاکرہ کیا، اس کی ترغیب دی اور اخبار و آثار یاد کرنے پر بہت زیادہ توجہ دی۔ آپ تاریخ اور لوگوں کے حالات کو خوب جانتے تھے۔ آپ اپنی وفات تک خفیہ پرہیز گاری اور عبادتِ دائمہ پر قائم رہے، رحمہ اللہ (کتاب الثقات ۹/ ۱۱۳، ۱۱٤)

## صحیح بخاری کا تعارف

اب صحیح بخاری کا مختصر تعارف پیش خدمت ہے:

① مشہور کتاب سنن النسائی کے مؤلف امام ابو عبدالرحمٰن النسائی رحمہ اللہ (متوفی ۳۰۳ھ) نے فرمایا:

"فما في هذه الکتب کلها أجود من کتاب محمد بن إسماعیل البخاري"

ان تمام کتابوں میں محمد بن اسماعیل البخاری کی کتاب سے بہتر کوئی کتاب نہیں ہے۔ (تاریخ بغداد ۲/ ۹ وسنده صحیح)

② "الإبانة الکبریٰ" کے مصنف، امام حافظ، شیخ السنۃ ابو نصر السجزی الوائلی (حنفی) رحمہ اللہ (متوفی ۴۴۴ھ) سے منقول ہے:

"أجمع أهل العلم ـ الفقهاء وغیرهم ـ أن رجلاً لو حلف بالطلاق أن جمیع ما في کتاب البخاري مما روی عن النبي ﷺ قد صح عنه ورسول الله ﷺ قاله، لاشك فیه أنه لا یحنث، والمرأة بحالها في حبالته"

اہل علم ـ فقہاء وغیرہم ـ کا اجماع ہے کہ اگر کوئی آدمی طلاق کی قسم کھائے کہ صحیح بخاری میں نبی ﷺ سے جو کچھ مروی ہے وہ یقیناً صحیح ہے اور رسول اللہ ﷺ نے اسے فرمایا ہے، اس میں کوئی شک نہیں کہ اس کی قسم نہیں ٹوٹتی اور اس کی عورت اس کے نکاح میں باقی رہتی ہے۔ (علوم الحدیث لابن الصلاح ص ۳۸، ۳۹ دوسرا نسخہ ص ۹٤، ۹۵، النکت للزرکشی ص ۸۰، التقیید والایضاح للعراقی ص ۳۸، ۳۹، الشذی الفیاح لبرهان الدین الأبناسی، الورقه: ۹ بحواله أحادیث الصحیحین بین الظن والیقین ص ۲۸)

اس قول کی وائلی تک مجھے سند نہیں ملی لیکن ایسا ہی قول امام الحرمین ابو المعالی سے مروی ہے۔ دیکھئے النکت للزرکشی (ص ۸۰، ۸۱، شرح صحیح مسلم للنووی، درسی نسخہ ج ۱ ص ۱٤ دوسرا نسخہ ۱/ ۱۹، ۲۰) النکت علی ابن الصلاح لابن حجر (۱/ ۳۷۲ وقال: مقالته المشهورة)

امام الحرمین والاقول بھی باسند صحیح معلوم نہیں۔ ابن دحیہ والی روایت قوی متابعت نہ ہونے کی وجہ سے مردود ہے۔ تاہم یہ مسئلہ بالکل صحیح ہے کہ ایسی قسم کھانے والے شخص کی بیوی پر طلاق نہیں پڑتی کیونکہ صحیح بخاری کی تمام متصل مرفوع روایات یقیناً صحیح ہیں۔

③ شاہ ولی اللہ الدہلوی فرماتے ہیں: "أما الصحيحان فقد اتفق المحدثون على أن جميع ما فيهما من المتصل المرفوع صحيح بالقطع و أنهما متواتران إلى مصنفيهما وأنه كل من يهون أمرهما فهو مبتدع متبع غير سبيل المؤمنين" ''صحیح بخاری اور صحیح مسلم کے بارے میں تمام محدثین متفق ہیں کہ ان میں تمام کی تمام متصل اور مرفوع احادیث یقیناً صحیح ہیں۔ یہ دونوں کتابیں اپنے مصنفین تک بالتواتر پہنچی ہیں۔ جو ان کی عظمت نہ کرے وہ بدعتی ہے جو مسلمانوں کی راہ کے خلاف چلتا ہے۔'' (حجة الله البالغه عربی ١/ ١٣٤، اردو ١/ ٢٤٢ ترجمہ: عبدالحق حقانی)

برصغیر (پاکستان اور ہندوستان) کے دیوبندیوں، بریلویوں اور حنفیوں کے نزدیک شاہ ولی اللہ الدہلوی کا بہت بڑا مقام ہے، لہٰذا شاہ ولی اللہ کا قول ان کے لئے کافی ہے تاہم مزید تحقیق اور اتمامِ حجت کے لئے صحیح بخاری کے بارے میں بریلویوں اور دیوبندیوں کی تحقیقات پیش خدمت ہیں۔

## بریلویوں کے نزدیک صحیح بخاری کا مقام

① سید نذیر حسین دہلوی رحمۃ اللہ علیہ نے صحیحین کے راوی محمد بن فضیل بن غزوان پر جرح کی۔ (دیکھئے معیار الحق ص ٣٩٦)

تو احمد رضا خان بریلوی صاحب نے رد کرتے ہوئے لکھا:

''اقول اولاً: یہ بھی شرم نہ آئی کہ یہ محمد بن فضیل صحیح بخاری و صحیح مسلم کے رجال سے ہے۔''

(فتاویٰ رضویہ، طبع قدیم ٢/ ٢٤٤ طبعہ جدیدہ ٥/ ١٧٤)

معلوم ہوا کہ احمد رضا خان صاحب کے نزدیک صحیحین کے راویوں پر جرح کرنا بے شرمی کا کام ہے۔

تنبیہ: محمد بن فضیل ثقہ وصدوق راوی ہیں اور ان پر جرح مردود ہے۔ والحمدللہ

احمد رضا خان صاحب ایک دوسری جگہ لکھتے ہیں:

''ازاں جملہ اجل و اعلیٰ حدیث صحیح بخاری شریف ہے کہ.....'' (احکام شریعت حصہ اول ص ٦٢)

② عبدالسمیع رامپوری صاحب لکھتے ہیں: ''اور یہ محدثین میں قاعدہ ٹھہر چکا ہے کہ صحیحین کی حدیث نسائی وغیرہ کل محدثوں کی احادیث پر مقدم ہے کیونکہ اوروں کی حدیث اگر صحیح بھی ہوگی تو صحیحین اس سے صحیح اور قوی تر ہوگی'' (انوار ساطعہ ص ٤١)

③ غلام رسول رضوی صاحب لکھتے ہیں: ''تمام محققین کا اس بات پر اتفاق ہے کہ قرآن کریم کے بعد صحیح بخاری تمام کتب سے اصح کتاب ہے۔'' (تفہیم البخاری شرح صحیح البخاری ١/ ٥)

نیز دیکھئے تذکرۃ المحدثین للسعیدی (ص ٣٢٤)

④ محمد حنیف رضوی بریلوی نے صحیح بخاری کو ''اصح الکتب بعد کتاب اللہ'' قرار دیا۔

(دیکھئے جامع الحدیث ۱/ ۳۲۳ ومقالات کاظمی ۱/ ۲٤۷، نیز دیکھئے یہی مضمون، باب: حنفیوں کے نزدیک صحیح بخاری کا مقام)

تنبیہ: عینی حنفی، زیلعی حنفی، ابن الترکمانی حنفی اور ملا علی قاری وغیرہم کو بریلوی حضرات اپنا اکابر مانتے ہیں، ان کے اقوال آگے آرہے ہیں۔ ان شاء اللہ

پیر محمد کرم شاہ بھیروی بریلوی فرماتے ہیں کہ ''جمہور علمائے امت نے گہری فکر ونظر اور بے لاگ نقد وتبصرہ کے بعد اس کتاب کو اصح الکتب بعد کتاب اللہ صحیح البخاری کا عظیم الشان لقب عطا فرمایا ہے۔'' (سنت خیر الانام ص ۱۷۵ طبع ۲۰۰۱ء)

## دیوبندیوں کے نزدیک صحیح بخاری کا مقام

① رشید احمد گنگوہی فرماتے ہیں: ''مگر کتاب بخاری اصح الکتب میں جو چودہ روز مذکور ہیں وہ سب سے راجح ہے''

(اوثق العری فی تحقیق الجمعة فی القریٰ ص ۱۸، تالیفات رشیدیه ص ۳۳۷)

نیز دیکھئے اوثق العریٰ (ص ۲۹) اور تالیفات رشیدیہ (ص ۳۴۲)

② مدرسہ دیوبند کے بانی محمد قاسم نانوتوی صاحب نے ایک آدمی راؤ عبدالرحمٰن صاحب سے فرمایا: ''بھائی میں تمھارے لئے کیا دعا کروں۔ میں نے اپنی آنکھوں سے تمھیں دونوں جہان کے بادشاہ رسول اللہ ﷺ کے سامنے بخاری پڑھتے ہوئے دیکھا ہے۔''

(حکایات اولیاء ص ۲۷۲ حکایت: ۲۵٤)

معلوم ہوا کہ دیوبندیوں کے نزدیک راؤ صاحب، سیدنا رسول اللہ ﷺ کے سامنے صحیح بخاری پڑھتے تھے۔ اگر اس میں کوئی ضعیف حدیث ہوتی تو آپ ﷺ انھیں یا نانوتوی صاحب کو ضرور بتا دیتے۔

③ انور شاہ کاشمیری دیوبندی فرماتے ہیں: "والشعراني رحمه الله تعالى أيضا كتب أنه رآه ﷺ وقرأ عليه البخاري في ثمانية رفقة معه ثم سما هم وكان واحد منهم حنفيا وكتب الدعاء الذي قرأه عند ختمه، فالرؤيا يقظة متحققة وانكارها جهل"

مفہوم: اور شعرانی نے یہ بھی لکھا ہے کہ اس نے آپ ﷺ کو دیکھا اور آٹھ آدمیوں کے ساتھ جن میں ایک حنفی تھا، آپ کو صحیح بخاری پڑھ کر سنائی، اور جو دعا اس کے ختم کے وقت پڑھی تھی لکھ دی۔ پس (یہ) رؤیت بیداری کی ثابت ہے اور اس کا انکار جہالت ہے۔ (فیض الباری ۱/ ۲۰٤)

معلوم ہوا کہ دیوبندیوں کے ''عظیم محدث'' کے نزدیک نبی کریم ﷺ نے بیداری میں (دنیا میں آکر) آٹھ آدمیوں کو صحیح بخاری پڑھائی، ان آٹھ آدمیوں میں شعرانی بدعتی صوفی بھی تھا۔ اگر اس میں کوئی ضعیف حدیث ہوتی تو آپ ﷺ ضرور بیان فرما دیتے۔

④ قاری محمد طیب دیوبندی، مہتمم دارالعلوم دیوبند فرماتے ہیں کہ ''دوسری طرف شارحِ بخاری جو اصح الکتب بعد کتاب اللہ ہے۔''

(مقدمة فضل الباری ۱/ ۲٦)

اسی کتاب کے مقدمے میں قاری طیب صاحب فرماتے ہیں: ''اس لئے حدیث صحیح لذاتہ کا انکار درحقیقت قرآن کی سینکڑوں

آیتوں کا انکار ہے۔اس لئے کسی منکر حدیث کے لئے جو اتباع قرآن کا نام نہاد مدعی ہے کم از کم اس روایت سے انکار کی گنجائش باقی نہیں رہتی جس کا نام صحیح لذاتہ ہے۔'' (مقدمہ فضل الباری ۱/ ۱۰۳)

قاری محمد طیب صاحب مزید فرماتے ہیں: ''صحت بخاری: تو امام بخاری روایت کرنے میں یکتا ہیں کہ صحیح بخاری کے اندر جو حدیثیں ہیں وہ ان کی شرائط پر منطبق ہیں وہ نہایت ہی اونچی حدیثیں ہیں اس کا یہ مطلب نہیں ہے کہ صحیح کسی اور کتاب میں نہیں ہے۔ مسلم میں بھی صحیح حدیثیں ہیں ترمذی میں بھی صحیح حدیثیں ہیں۔نسائی میں بھی صحیح حدیثیں ہیں۔اور کتابوں میں بھی ہیں مگر جن شرائط اور محتاط طریقے سے امام بخاری قبول کرتے ہیں ان سب سے نیچے نیچے ہیں۔ان کی نہایت پکی شرطیں ہوتی ہیں۔وہ ان میں کچھ کہنے سننے کی گنجائش نہیں ہوتی۔تو امام بخاری رحمۃ اللہ علیہ نے ایسی شرطیں روایت میں لگائی ہیں کہ وہ اور صحیحوں سے بڑھ کر روایت میں صحیح ہیں جن کو امام بخاری رحمۃ اللہ علیہ نے روایت کر دیا......اسی لئے امت کا اس پر اجماع ہے۔

اصح الکتب بعد کتاب اللہ کہ اللہ کی کتاب کے بعد سب سے زیادہ صحیح کتاب بخاری ہے۔کتاب اللہ کے بعد اس کا درجہ رکھا گیا۔اول تو طبعاً بھی بعد میں اس کا مرتبہ ہونا چاہئے اس لئے کہ کتاب اللہ میں تو اللہ کا علم ہے۔.کتاب اللہ کہتے ہیں جس میں حق تعالیٰ کا حکم ہو،اور یہ صحیح بخاری درحقیقت کتاب الرسول ﷺ ہے۔ظاہر بات ہے کہ رسول کا درجہ تو اللہ کے بعد ہی ہے اس لئے رسول کی کتاب کا درجہ بھی اللہ کی کتاب کے بعد ہوا۔تو اعلیٰ ترین صحت کتاب اللہ کی ہے کہ اس عالم میں کسی آسمانی کتاب کو وہ صحت نصیب نہیں ہوئی جو کتاب مبین کو ہوئی۔بلکہ یوں کہنا چاہئے کہ کلام درحقیقت صرف یہی ہے۔''(خطبات حکیم الاسلام ۵/ ۲۳۲، ۲۳۳)

تنبیہ: نبی کریم ﷺ کے نام مبارک کے ساتھ پورا درود (ﷺ) لکھنا چاہئے۔صرف ''ص'' وغیرہ لکھ دینا غلط ہے۔

دیکھئے مقدمۃ ابن الصلاح (ص ۲۰۹ دوسرا نسخہ ص ۲۹۹، ۳۰۰)

⑤ مفتی رشید احمد لدھیانوی دیوبندی لکھتے ہیں:

''حالانکہ امت کا اجماعی فیصلہ ہے کہ اصح الکتب بعد کتاب اللہ صحیح البخاری'' (مودودی صاحب اور تخریب اسلام ص ۱۹، احسن الفتاویٰ ۱/ ۳۱۵)

⑥ محمد عاشق الٰہی میرٹھی صاحب فرماتے ہیں: ''جمہور کا مسلک یہ ہے کہ سب سے مقدم بخاری ہے بلکہ تقریباً سارے ہی مسلمانوں کا اس پر اتفاق ہے۔'' (سوانح عمری محمد زکریا صاحب ص ۳۴۹، ۳۵۰)

⑦ مولوی عبدالقدیر دیوبندی صاحب (مومن پور، حضرو، ضلع اٹک والے) حافظ ابن حجر کا ضابطہ بطور استدلال لکھتے ہیں کہ ''یعنی صحیحین کی روایت کو غیر پر ترجیح ہوگی۔'' (تدقیق الکلام ۱/ ۲۳۲)

⑧ محمد عبدالقوی پیر قادری لکھتے ہیں: ''علمائے امت کا اس بات پر اجماع ہے کہ احادیث کی جملہ کتابوں میں صحیح بخاری اور صحیح مسلم صحیح ترین ہیں۔'' (مفتاح النجاح مع حل سوالات جلد اول ص ۳۵)

⑨ دیوبندی مناظر ماسٹر محمد امین اوکاڑوی صاحب لکھتے ہیں: ''...مگر اصح الکتب بعد کتاب اللہ الباری الصحیح البخاری اور صحاح ستہ کے اجماع کے انکار کو کفر سمجھتے ہیں۔'' (فرقہ غیر مقلدین کی ظاہری علامات ص ۴ فقرہ: ۱۶، مجموعہ رسائل ج ۳ ص ۶۲ طبعہ ۱۹۹۴ء)

⑩ عبدالقیوم حقانی دیوبندی صاحب فرماتے ہیں: ''چنانچہ روئے زمین پر اصح الکتب بعد کتاب اللہ ھو الصحیح البخاری کے باب...''
(دفاع امام ابوحنیفہ ص ۲۸۷ پسند فرمودہ عبدالحق حقانی و سمیع الحق حقانی)

ڈاکٹر خالد محمود دیوبندی نے کہا: ''اہلِ فن اسے اصح الکتاب بعد کتاب اللہ قرار دیتے ہیں۔'' (آثار الحدیث جلد دوم ص ۱۶۳)

اس قسم کے اور بھی بہت سے حوالے ہیں مثلاً دیکھئے تفہیم البخاری (۲۷/۱، از عدنان احمد مکتبہ مدنیہ/ شائع کردہ مکتبہ مدنیہ، اردو بازار لاہور) وصحبتے با اہل حق (ص ۳۰۴ عبدالقیوم حقانی) ومقدمۃ انوار الباری (۵۲/۲) ودرس ترمذی (محمد تقی عثمانی ۶۸/۱) انعام الباری (محمد تقی عثمانی ۹۹/۱) علوم الحدیث (محمد عبیداللہ الاسعدی ص ۹۴) ارشاد اصول الحدیث (مفتی محمد ارشاد قاسمی ص ۵۹ بحوالہ ظفر الامانی ص ۱۳۶) آسان اصول حدیث (خالد سیف اللہ رحمانی ص ۳۸) خیر الاصول فی حدیث الرسول (خیر محمد جالندھری ص ۶، ۷، آثار خیر ص ۱۲۳، ۱۲۴) کشف الباری (۱۸۵/۱، از افادات: سلیم اللہ خان دیوبندی)

جناب عبدالحق حقانی دہلوی (صاحب تفسیر حقانی) فرماتے ہیں: ''اسی لئے حدیث کی کتابوں میں صحیح بخاری سب سے قوی اور معتبر ہے اس کے بعد صحیح مسلم۔'' (عقائد الاسلام ص ۱۰۰، پسند فرمودہ محمد قاسم نانوتوی، دیکھئے عقائد الاسلام ص ۲۶۴)

سرفراز خان صفدر دیوبندی لکھتے ہیں: ''امام مسلم (المتوفی ۲۶۱ھ) صحیح مسلم شریف کے مؤلف ہیں جو بخاری شریف کے بعد تمام حدیث کی کتابوں میں پہلے درجہ پر صحیح تسلیم کی جاتی ہے۔ اور امت کا اس پر اجماع و اتفاق ہے۔ کہ بخاری و مسلم دونوں کی تمام روایات صحیح ہیں۔'' (حاشیہ احسن الکلام ۱/ ۱۸۷ دوسرا نسخہ ۱/ ۲۳۴)

## احناف کے نزدیک صحیح بخاری کا مقام

① عینی حنفی نے کہا:

"اتفق علماء الشرق والغرب على أنه ليس بعد كتاب الله تعالىٰ أصح من صحيحي البخاري و مسلم...." ''مشرق و مغرب کے علما کا اس پر اتفاق ہے کہ کتاب اللہ کے بعد بخاری و مسلم سے زیادہ صحیح کوئی کتاب نہیں ہے۔

(عمدة القاری ۱/ ۵)

② ملا علی قاری نے کہا: "ثم اتفقت العلماء على تلقي الصحيحين بالقبول وإنهما أصح الكتب المؤلفة...." پھر (تمام) علما کا اتفاق ہے کہ صحیحین (صحیح بخاری و صحیح مسلم) کو تلقی بالقبول حاصل ہے اور یہ دونوں کتابیں تمام کتابوں میں صحیح ترین ہیں۔ (مرقاة المفاتيح ۱/ ۵۸)

③ زیلعی حنفی نے کہا: "وأعلى درجة الصحيح عندالحفاظ ما اتفق عليه الشيخان" اور حفاظ حدیث کے نزدیک سب سے اعلیٰ درجے کی صحیح حدیث وہ ہے جس کی روایت پر بخاری و مسلم کا اتفاق ہو۔ (نصب الراية ۱/ ۴۲۱)

④ شاہ ولی اللہ الدہلوی کا قول ''صحیح بخاری کا تعارف'' کے تحت گزر چکا ہے۔

⑤ قاضی محمد عبدالرحمٰن عیدالحلاوی الحنفی نے کہا:

"ومن هذا القسم أحاديث صحيح البخاري ومسلم فإن الأمة تلقت ما فيهما بالقبول" اور اسی قسم سے بخاری ومسلم کی حدیثیں ہیں کیونکہ یقیناً امت نے (تلقی بالقبول کرکے) انھیں قبول کرلیا ہے۔

(تسهيل الوصول الى علم الوصول ص ١٤٥ حكم خبر الواحد ووجوب العمل به)

نیز دیکھئے قفوا الاثر فی صفو علوم الاثر لمحمد بن ابراهيم الحلبی الحنفی (ص ٥١-٥٧)

وبلغة الغريب فی مصطلح آثار الحبيب لمحمد مرتضى الحسينی الزبيدی (ص ١٨٩[٣])

اور الاجوبة الفاضلة للكنوی (ص ١٩، مجموعه رسائل لكهنوی ٤/ ٤١١)

⑥ احمد علی سہارنپوری ماتریدی (متوفی ۱۲۹۷ھ) نے فرمایا: "واتفق العلمآء على أن أصح الكتب المصنفة صحيحا البخاري ومسلم واتفق الجمهور على أن صحيح البخاري أصحهما صحيحًا وأكثرهما فوائد"

اور علما کا اتفاق (اجماع) ہے کہ (کتاب اللہ کے بعد) لکھی ہوئی کتابوں میں سب سے صحیح، بخاری ومسلم ہیں اور جمہور کا اس پر بھی اتفاق ہے کہ صحیح مسلم سے صحیح بخاری زیادہ صحیح ہے اور اس میں فوائد بھی زیادہ ہیں۔ (مقدمة صحيح البخاری، درسی نسخه ١/ ٤)

اس قسم کے اور بھی بہت سے حوالے ہیں۔ مختصر یہ کہ بریلویوں، دیوبندیوں اور حنفیوں کے نزدیک صحیح بخاری صحیح اور اصح الکتب بعد کتاب اللہ ہے۔ والحمد لله على ذلك

## صحیح بخاری پر منکرین حدیث کے حملے

دورِ قدیم اور دورِ جدید میں منکرین حدیث جن زاویوں سے صحیح بخاری پر حملے کرتے رہے ہیں اور کر رہے ہیں ان کا مختصر تعارف مع رد درج ذیل ہے:

۱☆ بعض الناس صحیح بخاری کی ایک یا چند احادیث لے کر کہتے ہیں کہ "یہ قرآن کے خلاف ہے" عرض ہے کہ خلاف ہونے کی دو قسمیں ہیں:

اول: ایک دلیل دوسری دلیل کے من کل الوجوہ (ہر لحاظ سے) خلاف ہو، تطبیق اور توفیق ممکن ہی نہ ہو مثلاً (۱) ایک شخص کہتا ہے: "کتا حلال ہے"! (۲) دوسرا کہتا ہے: "کتا حرام ہے"

یہ دونوں اقوال ایک دوسرے کے سراسر مخالف ہیں۔ اس قسم کی مخالفت والی کوئی ایک حدیث بھی صحیح بخاری میں موجود نہیں ہے کہ جس سے قرآن مجید کا صریح خلاف وارد ہوتا ہو۔ بلکہ دنیا کی کسی کتاب میں ایسی صحیح حدیث موجود نہیں جو اس لحاظ سے قرآن کے صریح مخالف ہو۔

میرا یہ دعویٰ ہے کہ "لا أعرف أنه روي عن النبي ﷺ حديثان بإسنادين صحيحين متضادين، فمن كان عنده فليأتني لأؤلف بينهما / إن شاء الله"

مجھے نبی ﷺ کی ایسی دو صحیح السند حدیثیں معلوم نہیں ہیں جو باہم متعارض ہوں (یا قرآن کے خلاف ہوں) جس شخص کے

پاس ایسی کوئی بات ہے تو وہ میرے پاس لے آئے میں ان کے درمیان تطبیق وتوفیق دے کر سمجھا دوں گا ان شاءاللہ۔

تنبیہ: اس قسم کا ایک قول شیخ الاسلام محمد بن اسحاق بن خزیمہ رحمۃ اللہ علیہ (متوفی ۳۱۱ھ) سے مروی ہے لیکن مجھے اس کی کوئی صحیح سند نہیں ملی لہٰذا ہم اس بات کو امام ابن خزیمہ سے منسوب نہیں کرتے۔

دوم: حدیث صحیح کا متن صراحت کے ساتھ قرآن یا احادیث صحیحہ کے خلاف نہیں ہوتا۔ ناسخ منسوخ، تطبیق اور توفیق ممکن ہوتی ہے لیکن بعض الناس اپنے اپنے مزاعم مخصوصہ کی بنا پر اس حدیث کو قرآن یا احادیث صحیحہ کے خلاف کہہ دیتے ہیں۔ ان کا یہ اعتراض سرے سے مردود ہے، مثلاً ارشاد باری تعالیٰ ہے: ﴿حُرِّمَتْ عَلَيْكُمُ الْمَيْتَةُ﴾ تم پر مردار حرام کیا گیا۔ (۵/ المآئدۃ:۳)

جبکہ ارشاد نبوی ہے: ((الحل میتته)) سمندر کا مردار حلال ہے۔ (موطأ امام مالك ۱/ ۲۲ ح ۴۰ وسنده صحيح، ورواه أبوداود: ۸۳ والنسائي: ۵۹ وابن ماجه: ۳۸۶ والترمذي: ۶۹ وقال: "هذا حديث حسن صحيح" وصححه ابن خزيمة: ۱۱۱ وابن حبان الموارد: ۱۱۹)

اگر کوئی شخص قرآنی آیت سے استدلال کرتے ہوئے مردہ مچھلی (مردارِ سمندر) کو حرام قرار دے تو یہ اس شخص کی حماقت ہی ہو گی۔ معلوم ہوا کہ خاص دلیل کے مقابلے میں عام دلیل سے استدلال غلط ہوتا ہے۔

تنبیہ: بعض منکرینِ حدیث نے (۱) تخلیق آدم وحوا (۲) فرضیتِ اطاعتِ والدین وغیرہ اسلامی عقائد کو قرآن کے خلاف کہہ کر رد کر دیا ہے (!) دیکھئے پرویز کی کتاب "عالمگیر افسانے" (ص۳، ۱۷)

تمام مسلمانوں (اور دیگر مذاہب) کا یہ عقیدہ ہے کہ اللہ تعالیٰ نے آدم اور حوا علیہما السلام کو پیدا فرما کر ان دونوں کی نسل سے تمام انسان روئے زمین پر پھیلا دیئے۔ اس اجماعی عقیدے کا انکار کرتے ہوئے پرویز لکھتا ہے: "سب سے پہلے نہ کوئی ایک فرد مٹی سے بنایا گیا تھا، نہ اس کی پسلی سے عورت نکالی گئی تھی....اور پانی کے امتزاج (یعنی قرآن کے الفاظ میں، طینِ لازب) سے زندگی کا اولین جرثومہ (LIFE-CELL) ظہور میں آیا جو جوشِ نمو سے دو حصوں میں بٹ گیا" (عالمگیر افسانے ص۵)

اس عبارت میں پرویز نے انسانوں کی ابتدا آدم علیہ السلام کے بجائے ایک جرثومے کو قرار دیا ہے جو کہ بعینہ ڈاروِن (کافر) کی تھیوری ہے، اس کفریہ عقیدے سے تمام مسلمان بری ہیں۔

۲☆ بعض لوگوں نے میزان الاعتدال، تہذیب التہذیب، تقریب التہذیب اور تہذیب الکمال وغیرہ کتبِ اسماء الرجال میں سے صحیحین کے بعض مرکزی راویوں پر بعض جرحیں نقل کر کے ان کی روایات رد کرنے کی کوشش کی ہے۔ یہ حرکت حبیب الرحمٰن کاندھلوی، تمنا عمادی، شبیر احمد ازہر میرٹھی اور محمد ہادی تورڈھیروی وغیرہ منکرینِ حدیث نے کی ہے۔ صحیحین کی اصولی روایتوں پر اسماء الرجال کی کتابوں میں یہ جرحیں دیکھ کر ڈرنے کی کوئی ضرورت نہیں کیونکہ یہ تمام جروح درج ذیل دو باتوں پر مشتمل ہیں:

① بعض جرحیں اصل جارحین سے ثابت ہی نہیں ہیں، مثلاً صحیحین کے بنیادی راوی ابن جریج کے بارے میں بعض الناس نے تذکرۃ الحفاظ للذہبی (۱/ ۱۷۰، ۱۷۱ ت ۱۶۴) وغیرہ کے ذریعے سے لکھا ہے کہ ابن جریج نے نوے (۹۰) عورتوں سے متعہ کیا تھا۔

تذکرۃ الحفاظ میں بغیر سند کے لکھا ہوا ہے:"وقال جرير: كان ابن جريج يرى المتعة تزوج ستين امرأة... قال ابن عبدالحكم : سمعت الشافعي يقول: استمتع ابن جريج بتسعين امرأة حتى أنه كان يحتقن في الليلة بأوقية شيرج طلبًا للجماع" (۱۷۰/۱، ۱۷۱)

جرح کے یہ دونوں اقوال بے سند ہونے کی وجہ سے باطل ہیں۔ جریر اور ابن عبدالحکم کی وفات کے صدیوں بعد حافظ ذہبی پیدا ہوئے لہٰذا انھیں کس ذریعے سے یہ اقوال ملے؟ یہ ذریعہ نامعلوم ہے۔ اسی طرح مؤمل بن اسماعیل پر امام بخاری سے منسوب جرح (منکر الحدیث) امام بخاری رحمۃ اللہ علیہ سے ثابت ہی نہیں ہے۔

② بعض جرحیں اصل جارحین سے ثابت ہوتی ہیں لیکن جمہور کی توثیق یا تعدیلِ صریح کے مقابلے میں جرح غیر صریح ہونے کی وجہ سے مردود ہوتی ہیں، مثلاً امام زہری، عبدالرزاق بن ہمام، بقیہ بن الولید، عبدالحمید بن جعفر، عکرمہ مولیٰ ابن عباس اور محمد بن اسحاق بن یسار وغیرہم پر تمام جرحیں جمہور کے خلاف ہونے کی وجہ سے مردود ہیں۔

تنبیہ: امام زہری کا ذکر بطورِ فرض کیا گیا ہے ورنہ وہ تو بالا جماع ثقہ ہیں۔ والحمدللہ

جب کسی راوی پر جرح و تعدیل میں محدثین کا اختلاف ہو تو جارحین مع جرح اور معدلین مع تعدیل جمع کر کے دیکھیں پھر اس حالت میں جس طرف جمہور ہیں وہی حق اور صواب ہے۔

تمنا عمادی، کاندہلوی اور شبیر احمد میرٹھی وغیرہ تمام لوگوں کی صحیحین کے بنیادی واصولی راویوں پر جرحیں جمہور اور اجماع کے خلاف ہونے کی وجہ سے مردود و باطل ہیں۔

۳☆۔ بعض لوگ تدلیس یا اختلاط کی وجہ سے بھی جرح کرنے کی کوشش کرتے ہیں حالانکہ ثقہ مدلس راوی کی روایت تصریح سماع یا معتبر متابعت وصحیح شاہد کے بعد صحیح وحجت ہوتی ہے اور مختلط کی اختلاط سے پہلے والی روایت بھی بالکل صحیح ہوتی ہے۔

تنبیہ: صحیحین میں تمام مدلسین کی روایات تصریح سماع، معتبر متابعات اور صحیح شواہد پر مبنی ہیں۔ تفصیلی حوالوں کے لئے دیکھئے اصول حدیث کی کتابیں اور شرح صحیح مسلم للنووی (۱۸/۱ درسی نسخہ) وغیرہ .

محمد سرفراز خان صفدر دیوبندی فرماتے ہیں:"مدلس راوی عــن سے روایت کرے تو وہ حجت نہیں اِلّا یہ کہ وہ تحدیث کرے یا اس کا کوئی ثقہ متابع ہو مگر یاد رہے کہ صحیحین میں تدلیس مضر نہیں۔ وہ دوسرے طرق سے سماع پر محمول ہے۔ (مقدمہ نووی ص۱۸، فتح المغيث ص۷۷ وتدريب الراوى ص ١٤٤)" (خزائن السنن ١/ ١)

بعض جاہل لوگ ادراج اور مدرج کی جرح کر کے بعض ثقہ راویوں کو گرانے کی کوشش کرتے ہیں۔ اس جرح کی علمی میدان میں کوئی حیثیت نہیں ہے، صرف مدرج کو غیر مدرج سے علیحدہ کر دیا جاتا ہے اور بس!

## صحیح حدیث حجت ہے چاہے خبرِ واحد ہو یا متواتر

ارشادِ باری تعالیٰ ہے:﴿ مَنْ يُّطِعِ الرَّسُوْلَ فَقَدْ اَطَاعَ اللّٰهَ ﴾ (٤/ النساء:٨٠)

"جس نے رسول کی اطاعت کی، اُس نے اللہ کی اطاعت کی۔"

اس آیتِ کریمہ و دیگر آیات سے رسولِ کریم ﷺ کی اطاعت کا فرض ہونا ثابت ہے۔

سیدنا عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ لوگ قُبا (مدینے) میں فجر کی نماز پڑھ رہے تھے کہ ایک شخص نے آ کر کہا: رسول اللہ ﷺ پر آج کی رات قرآن نازل ہوا ہے اور کعبہ کی طرف رُخ کر کے نماز پڑھنے کا حکم آ گیا ہے۔ پس سارے نمازی جو شام کی طرف رُخ کئے نماز پڑھ رہے تھے، نماز ہی میں کعبہ کی طرف مڑ گئے۔ (موطأ امام مالك رواية ابن القاسم بتحقيقي: ۲۷۷ وسنده صحيح، رواية يحيىٰ بن يحيىٰ ۱/ ۱۹۵ ح ٤٦٠ ، صحيح البخاري: ٤٠٣ وصحيح مسلم: ٥٢٦)

معلوم ہوا کہ صحابۂ کرام رضی اللہ عنہم اجمعین عقیدے میں بھی صحیح خبرِ واحد کو حجت سمجھتے تھے۔

نبی کریم ﷺ نے عیسائیوں کے بادشاہ ہرقل کی طرف دعوتِ اسلام کے لئے جو خط بھیجا تھا، اسے سیدنا دحیہ الکلبی رضی اللہ عنہ کے ہاتھ بھیجا تھا۔ (دیکھئے صحيح البخاري: ۷)

اس سے معلوم ہوا کہ صحیح خبرِ واحد ظنی نہیں ہوتی بلکہ یقینی، قطعی اور حجت ہوتی ہے۔

حافظ ابن الصلاح الشہرزوری لکھتے ہیں: "صحیحین میں جتنی احادیث (حدثنا کے ساتھ بیان کردہ) ہیں وہ قطعی طور پر صحیح ہیں کیونکہ اُمت (اجماع کی صورت میں) معصوم عن الخطأ ہے لہٰذا جسے اُمت نے صحیح سمجھا ہے، اس پر عمل (اور ایمان) واجب ہے اور یہ ضروری ہے کہ یہ روایات حقیقت میں بھی صحیح ہی ہیں۔"

اس پر محی الدین نووی کا اختلاف ذکر کرنے کے باوجود حافظ ابن کثیر الدمشقی لکھتے ہیں: "اور یہ استنباط اچھا ہے... میں اس مسئلے میں ابن الصلاح کے ساتھ ہوں، انھوں نے جو کہا اور راہنمائی کی ہے (وہی صحیح ہے) واللہ اعلم"

(اختصار علوم الحديث مع تحقيق الشيخ الالباني ج ۱ ص ۱۲۵، ۱۲۶)

حافظ ابن کثیر رحمہ اللہ مزید فرماتے ہیں: "اس کے بعد مجھے ہمارے استاذ علامہ ابن تیمیہ کا کلام ملا جس کا مضمون یہ ہے:

جس حدیث کو (ساری) امت کی (بالاجماع) تلقی بالقبول حاصل ہے، اس کا قطعی الصحت ہونا ائمۂ کرام کی جماعتوں سے منقول ہے۔ ان میں قاضی عبدالوہاب المالکی، شیخ ابو حامد الاسفرائنی، قاضی ابو الطیب الطبری اور شافعیوں میں سے شیخ ابو اسحاق الشیرازی، حنابلہ میں سے (ابو عبداللہ الحسن) ابن حامد (البغدادی الوراق)، ابو یعلیٰ ابن الفراء، ابو الخطاب، ابن الزاغونی اور ان جیسے دوسرے علما، حنفیہ میں سے شمس الائمہ السرخسی سے یہی بات منقول ہے۔ (کہ تلقی بالقبول والی احادیث قطعی الصحت ہیں۔)

ابن تیمیہ (رحمہ اللہ) نے فرمایا: "اشاعرہ (اشعری فرقے) کے جمہور متکلمین مثلاً ابو اسحاق الاسفرائنی اور ابن فورک کا یہی قول ہے... اور یہی تمام اہلِ حدیث (محدثینِ کرام اور ان کے عوام) اور عام سلف صالحین کا مذہب (دین) ہے۔ یہ بات ابن الصلاح نے بطورِ استنباط کہی تھی جس میں انھوں نے ان اماموں کی موافقت کی ہے۔" (اختصار علوم الحديث ج ۱ ص ۱۲۷، ۱۲۸)

جو حدیث نبی کریم ﷺ سے ثابت ہو جائے، اس کے بارے میں امام شافعی رحمہ اللہ فرماتے ہیں: اسے ترک کرنا جائز

نہیں ہے۔ (مناقب الشافعی للبیهقی ج۱ ص ۴۸۳ وسنده صحیح)

امام شافعی رحمہ اللہ فرماتے تھے: "متی رویتُ عن رسول الله ﷺ حدیثا صحیحًا فلم آخذ به و الجماعة۔ فأشهد کم ان عقلي قد ذهب" جب میرے سامنے رسول اللہ ﷺ کی صحیح حدیث بیان کی جائے اور میں اسے (بطورِ عقیدہ و بطورِ عمل) نہ لوں تو گواہ رہو کہ میری عقل زائل ہو چکی ہے۔ (مناقب الشافعی ج۱ ص ۴۷۴ وسنده صحیح)

معلوم ہوا کہ امام شافعی کے نزدیک، صحیح حدیث پر عمل نہ کرنے والا شخص پاگل ہے۔

امام شافعی خبر واحد (صحیح) کو قبول کرنا فرض سمجھتے تھے۔ (دیکھئے جماع العلم للشافعی ص ۸ فقرہ: ۱)

امام شافعی نے امام احمد بن حنبل سے فرمایا: تم ہم سے زیادہ صحیح حدیثوں کو جانتے ہو، پس اگر خبر (حدیث) صحیح ہو تو مجھے بتا دینا تاکہ میں اس پر عمل کروں چاہے (خبر) کوفی، بصری ہو یا شامی ہو۔ (حلیة الاولیاء ۹/ ۱۷۰، وسنده صحیح، ماهنامه الحدیث حضرو: ۲۵ ص ۳۲)

معلوم ہوا کہ صحیح حدیث چاہے صحیح بخاری و صحیح مسلم میں ہو یا سنن اربعہ و مسند احمد وغیرہ میں ہو یا دنیا کی کسی معتبر و مستند کتاب میں صحیح سند سے موجود ہو تو اس پر ایمان لانا اور عمل کرنا فرض ہے۔ اسے ظنی، خبر واحد، مشکوک، اپنی عقل کے خلاف یا خلافِ قرآن وغیرہ کہہ کر رد کر دینا باطل، مردود اور گمراہی ہے۔

امام اہلِ سنت امام احمد بن حنبل رحمہ اللہ نے فرمایا: جس نے رسول اللہ ﷺ کی (صحیح) حدیث رد کی تو وہ شخص ہلاکت کے کنارے پر (گمراہ) ہے۔ (مناقب احمد ص ۱۸۲، وسنده حسن، الحدیث: ۲۶ ص ۲۸)

امام مالک کے سامنے ایک حدیث بیان کی گئی تو انھوں نے فرمایا: "یہ حدیث حسن ہے، میں نے یہ حدیث اس سے پہلے کبھی نہیں سنی" اس کے بعد امام مالک اسی حدیث کے مطابق فتویٰ دیتے تھے۔ (تقدمة الجرح والتعدیل لابن ابی حاتم ص ۳۱، ۳۲ ج ۱، وسنده حسن)

امام ابوحنیفہ کے بارے میں حنفی علما یہ کہتے ہیں کہ صحیح حدیث ان کا مذہب تھا۔ مثلاً دیکھئے مجموعہ رسائل ابن عابدین (۲۴/۱، شرح عقود رسم المفتی)

عبدالحئی لکھنوی لکھتے ہیں: "اما بالخبر الواحد فقال بجوازه الأئمة الأربعة"

قرآن کی خبر واحد (صحیح) کے ساتھ تخصیص ائمۂ اربعہ کے نزدیک جائز ہے۔ (غیث الغمام ص ۲۷۷)

معلوم ہوا کہ زمانہ تدوینِ حدیث کے بعد، اصولِ حدیث کی رُو سے صحیح روایت کو ایمان، عقائد، صفات اور احکام وغیرہ سب مسائل میں قبول کرنا فرض ہے۔

## حدیث وحی ہے

ارشادِ باری تعالیٰ ہے: ﴿ وَاَنْزَلْنَآ اِلَيْكَ الذِّكْرَ لِتُبَيِّنَ لِلنَّاسِ مَا نُزِّلَ اِلَيْهِمْ وَلَعَلَّهُمْ يَتَفَكَّرُوْنَ ﴾ (۱۶/ النحل: ۴۴)

"اور ہم نے آپ کی طرف ذِکر نازل کیا، تاکہ آپ لوگوں کے سامنے اسے بیان کر دیں جو نازل کیا گیا ہے اور شاید وہ غور و فکر کریں۔"

دوسرے مقام پر فرمایا:﴿ ثُمَّ إِنَّ عَلَيْنَا بَيَانَهُ ﴾ (۷۵/ القیامۃ: ۱۹) پھر اس کا بیان ہمارے ذمہ ہے۔

رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ((وإنما كان الذي أوتيت وحيًا أوحاه الله إلي.))

''مجھے جو دیا گیا ہے وہ وحی ہے جسے اللہ نے مجھ پر نازل فرمایا ہے۔''(صحیح بخاری: ۷۲۷٤، صحیح مسلم: ۱۵۲)

نبی کریم ﷺ نے فرمایا: ((فأوحي إلي أنكم تفتنون في قبوركم.))

''پس میری طرف وحی کی گئی ہے کہ تمھیں قبروں میں آزمایا جاتا ہے....''(صحیح بخاری: ۸٦)

ایک اور حدیث میں آیا ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا:((وإن الله أوحى إليّ أن تواضعوا حتى لا يفخر أحد على أحد ولا يبغي أحد على أحد.))

''اور بے شک اللہ نے میری طرف وحی کی ہے کہ (لوگو!) تواضع اختیار کرو حتیٰ کہ کوئی کسی دوسرے پر فخر نہ کرے اور کوئی کسی دوسرے پر ظلم نہ کرے۔''(صحیح مسلم: ۲۸٦۵، دارالسلام: ۷۲۱۰)

رسول اللہ ﷺ نے فرمایا:((ألا إني أوتيت الكتاب ومثله معه.))

سن لو! مجھے کتاب اور اس کی مثل (وحی حدیث) عطا کی گئی ہے۔

(مسند احمد ٤/ ۱۳۰، ۱۳۱ ح ۱۷۱۷٤، وسندہ صحیح، سنن ابی داود: ٤٦۰٤ وله طريق آخر فی صحیح ابن حبان، الاحسان: ۱۲)

اس میں مثل سے مراد وحی غیر متلو (یعنی حدیث) ہے۔ دیکھئے عون المعبود (ج ٤ ص ۳۲۸ ح ٤٦۰٤)

مشہور ثقہ تابعی حسان بن عطیہ رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں: "كان جبريل ينزل على رسول الله ﷺ بالسنة كما ينزل عليه بالقرآن ويعلمه إياه كما يعلمه القرآن"

جبریل (علیہ السلام) رسول اللہ ﷺ کے پاس سنت (حدیث) لے کر (ایسے) نازل ہوتے تھے جیسے قرآن لے کر نازل ہوتے تھے اور وہ آپ کو جس طرح قرآن سکھاتے، اُسی طرح یہ بھی (سنت/ حدیث) سکھاتے تھے۔

(السنة للامام محمد بن نصر المروزی: ۱۰۲، وسندہ صحیح)

حدیثِ رسول کے وحی غیر متلو ہونے پر علمائے کرام کے اقوال کے لئے دیکھئے فتح الباری (۱۵/۴۴، تحت ح ۱۸۱۴) اور الاحکام لابن حزم (۵۰۹/۲)

## فتنۂ انکارِ حدیث

ہمارے علم کے مطابق سب سے پہلے خوارج نے قرآن ماننے کا دعویٰ کر کے حدیث کا انکار کیا جن کے بارے میں رسول اللہ ﷺ کا ارشاد ہے:((ويقرؤون القرآن لا يجاوز حناجرهم.)) ''اور وہ قرآن پڑھیں گے جو اُن کے حلق سے نیچے نہیں اترے گا۔'' (صحیح بخاری: ۵۰۵۸، صحیح مسلم: ۱۰٦٤)

یعنی خوارج نہ تو قرآن پر عمل کریں گے اور نہ قرآن کا مفہوم سمجھیں گے۔

رسول اللہ ﷺ نے خوارج کو "کلاب النار" [جہنم کے کُتے] قرار دیا ہے۔ دیکھئے مسند احمد (٤/ ٣٨٢ ح ١٩٤١٥ ، وسندہ حسن)

سیدنا ابو امامہ رضی اللہ عنہ نے خوارج کو کلاب النار کہا اور اسے مرفوعاً یعنی نبی ﷺ سے بھی بیان کیا۔ مسند احمد (۲۵۳/۵ ح ۲۲۱۸۳ وسندہ حسن) مسند احمد (۲۵۰/۵ ح ۲۲۱۵۱) میں اس کا حسن شاہد بھی ہے۔

خوارج کی تقلید کرتے ہوئے روافض، معتزلہ، جہمیہ اور منکرینِ حدیث نے بھی صحیح احادیث کی حجیت کا انکار کیا اور قرآن کو رسول کے بغیر سمجھنے کا زبانِ حال سے دعویٰ کیا۔ یہاں یہ بات انتہائی قابلِ ذکر ہے کہ اُمت میں فتنۂ انکارِ حدیث کی پیش گوئی نبی کریم ﷺ نے اس فتنے کے وقوع سے پہلے کردی تھی۔ دیکھئے سنن ابی داود (۴۶۰۴ وسندہ صحیح)

## حدیث پر منکرینِ حدیث کے حملے اور ان کا سدِّ باب

احادیثِ صحیحہ پر منکرینِ حدیث چار طرح سے حملے کرتے ہیں:

### ① قرآن اور عقل کے خلاف

بعض صحیح احادیث کو قرآن اور عقل کے خلاف کہہ کر رد کر دیتے ہیں، حالانکہ یہ احادیث نہ تو قرآن کے خلاف ہوتی ہیں اور نہ عقلِ سلیم کے خلاف۔ تفصیل کے لئے دیکھئے امام عبدالرحمٰن بن یحییٰ المعلمی رحمہ اللہ کی عظیم الشان کتاب "الانوار الکاشفۃ"۔

### ② راویانِ حدیث پر جرح

کتبِ حدیث، کتبِ تاریخ اور اسماء الرجال کی کتابوں میں بعض ثقہ وصدوق راویوں پر بعض اوقات کچھ جرح منقول ہوتی ہے جسے بعض منکرینِ حدیث مثلاً تمنا عمادی اور بشیر احمد میرٹھی وغیرہما پیش کر کے عوام الناس کو حدیث سے دُور ہٹانے کی کوشش کرتے ہیں، اگر جرح منقول نہ بھی ہو تو یہ لوگ خود جرح بنا لیتے ہیں۔ مثلاً یہ راوی ایرانی ہے، عجمی ہے، شیعہ تھا۔ وغیرہ

اس تمام جرح کا مختصر و جامع جواب یہ ہے کہ اگر کسی راوی پر جرح ثابت ہے اور تطبیق وتوفیق ممکن نہیں تو جمہور محدثین کی ثابت شدہ توثیق وتعدیل کو ہمیشہ ترجیح ہوتی ہے یعنی جو راوی جمہور محدثین کے نزدیک ثقہ وصدوق، صحیح الحدیث یا حسن الحدیث ہے تو ان پر بعض محدثین کی جرح مردود ہوتی ہے سوائے اس کے کہ کسی خاص روایت میں اس کا وہم وخطا بطریقِ محدثین ثابت ہو جائے تو اسے مستثنیٰ قرار دیا جاتا ہے۔

### ③ حجیتِ حدیث کا انکار

بعض منکرینِ حدیث کسی تقیے کے بغیر ڈھٹائی کا ثبوت دیتے ہوئے احادیث کی حجیت کا سرے سے انکار کر دیتے ہیں۔ ایسے لوگ عام مسلمانوں کے نزدیک بھی مبغوض ومردود رہتے ہیں۔

### ④ روایات میں شک وتشکیک پیدا کرنا

بعض منکرینِ حدیث یہ دعویٰ کرتے پھرتے ہیں کہ احادیث تو سُنی سنائی باتیں ہیں جو نبی ﷺ کی وفات کے ڈھائی سو سال (۲۵۰) بعد لکھی گئیں لہٰذا یہ سارا ذخیرہ ہی مشکوک ہے۔ سنی سنائی باتوں میں کمی بیشی تو ہوتی رہتی ہے بلکہ بسا اوقات بات کا بتنگڑ بھی بن جاتا ہے!!

عرض ہے کہ یہ اعتراض دو وجہ سے باطل ہے:

① یہ دنیاوی سنی سنائی باتیں نہیں ہیں بلکہ صحابہ، تابعین اور تبع تابعین وغیرہم نے انھیں دین سمجھ کر سُنا، یاد رکھا اور آگے سُنایا ہے۔ اللہ تعالیٰ نے خیرالقرون کے لوگوں کو ایسے بے پناہ حافظے عطا فرمائے تھے کہ لاکھوں روایات اپنی سندوں اور متنوں (متون) کے ساتھ راویانِ حدیث کو اس طرح یاد تھیں جیسے عام آدمی کو سورۂ فاتحہ یاد ہوتی ہے۔ مشہور ثقہ امام اسحاق بن راہویہ المروزی رحمۃ اللہ علیہ نے ایک عظیم الشان اور بڑی کتاب مسند اسحاق بن راہویہ لکھی تھی جس کی چوتھی جلد کے قلمی نسخے کی فوٹو سٹیٹ ہمارے پاس موجود ہے اور یہ چوتھی جلد چار جلدوں میں چھپی ہوئی ہے۔ امام اسحاق بن راہویہ نے یہ ساری مسند کئی دفعہ زبانی حافظے سے شاگردوں کو لکھوائی تھی۔ دیکھئے تاریخ بغداد (٦/ ٣٥٤ رواية ابراهيم بن ابي طالب و سنده صحيح)

یہ صرف ایک امام کے عظیم الشان حافظے کی مثال ہے، اگر تفصیل دیکھنا چاہتے ہیں تو حافظ ابن الملقن کی شہرہ آفاق کتاب "البدر المنیر" (ج ۱ ص ۲۵۹ تا ۲۷۲) کا مطالعہ کریں، آپ تعجب سے سر دھنتے رہ جائیں گے۔

امام دارقطنی کی مشہور کتاب العلل سولہ (۱۶) جلدوں میں مع تحقیق وفہرست چھپی ہوئی ہے، یہ ساری کتاب امام دارقطنی نے زبانی لکھوائی تھی۔ دیکھئے تاریخ بغداد للخطيب البغدادي (١٢/ ٣٧ وسنده صحيح)

② یہ بات غلط ہے کہ کتابتِ حدیث خیرالقرون کے بعد شروع ہوئی یا حدیث کی کتابیں ڈھائی سو سال بعد لکھی گئیں بلکہ اس کے برعکس یہ صحیح ثابت ہے کہ رسول اللہ ﷺ کے مبارک دور سے لے کر ہر دور میں احادیث لکھی جاتی رہی ہیں جس میں سے خیرالقرون کے دور کی لکھی ہوئی بعض کتابوں کا مختصر وجامع تذکرہ درج ذیل ہے۔

## عہدِ نبوی میں کتابتِ حدیث

سیدنا ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے:

"ما من أصحاب النبي ﷺ أحد أكثر حديثًا عنه مني إلا ما كان من عبدالله بن عمرو فإنه كان يكتب ولا أكتب" نبی ﷺ کے صحابہ میں سے کوئی بھی مجھ سے زیادہ آپ (ﷺ) سے حدیثیں بیان کرنے والا نہیں سوائے عبداللہ بن عمرو (بن العاص) کے کیونکہ وہ لکھتے تھے اور میں نہیں لکھتا تھا۔ (صحيح بخاري: ١١٣)

سیدنا عبداللہ بن عمرو بن العاص رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ میں رسول اللہ ﷺ سے جو بھی سنتا تو ہر شے لکھ لیتا تھا، میں اسے یاد کرنا چاہتا تھا (لیکن) قریشیوں نے مجھے منع کر دیا اور کہا: "تم رسول اللہ ﷺ سے سن کر ہر چیز لکھ لیتے ہو اور رسول اللہ ﷺ بشر

ہیں، کبھی آپ غصے میں ہوتے ہیں اور کبھی خوشی کی حالت میں'' تو میں نے لکھنا چھوڑ دیا پھر رسول اللہ ﷺ سے اس بات کا ذکر کیا تو آپ نے فرمایا: ((اکتب فوالذي نفسي بيده! ما خرج مني إلا حق.)) لکھو! اس ذات کی قسم جس کے ہاتھ میں میری جان ہے! میری زبان سے صرف حق ہی نکلتا ہے۔ (مسند احمد ۲/ ۱۶۲ ح ٦٥١٠، مصنف ابن ابی شیبہ ۹/ ٤٩، ٥٠، سنن ابی داود: ٣٦٤٦، مسند دارمی: ٤٩٠ وسندہ صحیح)

ابوقبیل تابعی (حی بن ہانی المعافری/حسن الحدیث) سے روایت ہے کہ ہم (سیدنا) عبداللہ بن عمرو بن العاص (رضی اللہ عنہ) کے پاس موجود تھے کہ اُن سے پوچھا گیا: دوشہروں میں سے کون سا شہر سب سے پہلے فتح ہوگا: قسطنطنیہ یا رُومیہ؟ تو عبداللہ (رضی اللہ عنہ) نے حلقوں والا صندوق منگوایا پھر اس سے ایک کتاب نکالی اور فرمایا: ہم رسول اللہ ﷺ کے پاس لکھ رہے تھے کہ جب آپ سے پوچھا گیا: دوشہروں میں سے کون سا شہر سب سے پہلے فتح ہوگا: قسطنطنیہ یا رومیہ؟ تو رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ((مدينة هرقل تفتح أولاً.)) ''پہلے ہرقل کا شہر یعنی قسطنطنیہ فتح ہوگا۔'' (مسند احمد ۲/ ۱۷٦ ح ٦٦٤٥ وسندہ حسن لذاته وصححه الحاكم ٤/ ٥٥٥ ووافقه الذهبي واخطأ من ضعفه)

سیدنا عبداللہ بن عمرو بن العاص رضی اللہ عنہ کی احادیث کا ایک مجموعہ عمرو بن شعیب عن ابیہ عن جدہ کی سند کے ساتھ الصحیفہ الصادقہ کے نام سے مشہور ہے۔

## عہدِ صحابہ میں کتابتِ حدیث

سیدنا انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ ابوبکر رضی اللہ عنہ نے ان کے لئے یہ کتاب لکھ کر انھیں بحرین کی طرف بھیجا تھا:

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم، یہ فرض صدقات کے مسائل ہیں جو رسول اللہ ﷺ نے مسلمانوں پر فرض قرار دیئے ہیں...

(صحیح بخاری: ١٤٥٤)

جلیل القدر ثقہ تابعی ابوعثمان عبدالرحمٰن بن مل النہدی رحمۃ اللہ علیہ سے روایت ہے:

ہم عتبہ بن فرقد کے ساتھ آذر بائیجان یا شام میں تھے کہ عمر (رضی اللہ عنہ) کی کتاب ہمارے پاس پہنچی: اُما بعد! بے شک رسول اللہ ﷺ نے ریشم سے (مردوں کو) منع فرمایا ہے سوائے اتنے (یعنی) دو انگلیوں (کے برابر) کے۔

(صحیح مسلم: ۲۰٦۹، دارالسلام: ٥٤١٥)

سیدنا عمر رضی اللہ عنہ نے جمعہ کے دن خطبہ میں فرمایا: اے اللہ! میں تجھے گواہ بناتا ہوں کہ میں نے شہروں کے امراء کو صرف اس لئے بھیجا ہے کہ وہ لوگوں کے درمیان انصاف کریں، انھیں دین سکھائیں اور نبی ﷺ کی سنت کی تعلیم دیں۔

(صحیح مسلم: ٥٦٧، دارالسلام: ١٢٥٨)

سیدنا ابوجحیفہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ میں نے (سیدنا) علی رضی اللہ عنہ سے پوچھا: کیا آپ کے پاس کوئی ایسی چیز بھی ہے جو قرآن میں نہیں ہے؟ یا لوگوں کے پاس نہیں ہے؟ تو انھوں (سیدنا علی رضی اللہ عنہ) نے فرمایا: اس ذات کی قسم جس نے دانہ پھاڑ کر اُگایا اور مخلوق

کو پیدا کیا! ہمارے پاس قرآن کے علاوہ کچھ بھی نہیں ہے سوا۔ بُرفہم کے جو آدمی کو کتب کے بارے میں عطا ہوتا ہے اور جو کچھ اس صحیفے میں ہے۔ ابو جحیفہ رضی اللہ عنہ نے پوچھا: اس صحیفے میں کیا ہے؟ انھوں نے فرمایا: دیت (تاوانِ خون)، قیدیوں کو آزاد کرنے (کے مسائل) اور یہ کہ مسلمان کو کافر کے بدلے میں قتل نہ کیا جائے۔ (صحیح بخاری: ۶۹۰۳)

بشیر بن نہیک رحمۃ اللہ علیہ سے روایت ہے: میں ابو ہریرہ (رضی اللہ عنہ) سے جو کچھ سنتا لکھ لیتا تھا پھر جب میں نے آپ سے رخصت ہونے کا ارادہ کیا تو کتاب لے کر گیا اور آپ کو کتاب پڑھ کر سنائی اور کہا: میں نے آپ سے جو سنا ہے وہ یہ ہے؟ انھوں نے فرمایا: جی ہاں۔ (مسند الدارمی: ۵۰۰، العلم لابی خیثمہ: ۱۳۷، مصنف ابن ابی شیبہ ۹/ ۵۰ وسندہ صحیح)

ابن عوف رحمۃ اللہ علیہ سے روایت ہے: ہم حسن (بصری) کے پاس گئے تو انھوں نے ہمیں سَمُرہ (بن جندب رضی اللہ عنہ) کی کتاب دکھائی۔ (العلل للامام احمد ۲۱۸۷ وسندہ صحیح)

معن (بن عبدالرحمٰن) سے روایت ہے کہ میرے سامنے عبدالرحمٰن بن عبداللہ (بن مسعود) نے ایک کتاب نکالی اور قسم کھا کر کہا کہ یہ ان کے والد (سیدنا عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ) کے ہاتھ کی لکھی ہوئی کتاب ہے۔

(مصنف ابن ابی شیبہ ۹/ ۵۰ ح ۲٦٤٢٠ وسندہ صحیح)

## تابعینِ عظام اور تدوینِ حدیث

تابعینِ کرام کے دور میں کثرت سے احادیث لکھی گئیں جن میں سے بعض کے حوالے درج ذیل ہیں:

① عبداللہ بن دینار رحمۃ اللہ علیہ سے روایت ہے کہ عمر بن عبدالعزیز نے اہلِ مدینہ کی طرف لکھ کر (حکم) بھیجا: رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی حدیثیں تلاش کرکے لکھ لو کیونکہ مجھے علم اور اہلِ علم کے ختم ہونے کا ڈر ہے۔

(مسند الدارمی: ٤٩٤، دوسرا نسخہ: ۵۰۵ وسندہ صحیح، صحیح بخاری قبل ح ۱۰۰، نحو المعنیٰ)

② سعید بن جبیر رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں: میں رات کو مکے کے راستے میں ابن عباس رضی اللہ عنہما کے ساتھ سفر کر رہا تھا، وہ مجھے کوئی حدیث سناتے تو میں اسے کجاوے پر لکھ لیتا پھر صبح کو اسے اپنے پاس (کتاب میں) لکھ لیتا تھا۔ (سنن الدارمی: ۵۰۵/۵۱۶ وسندہ صحیح)

③ موسیٰ بن عقبہ رحمۃ اللہ علیہ سے روایت ہے کہ ہمارے پاس کریب نے ابن عباس (رضی اللہ عنہما) کی کتابوں میں سے ایک اونٹ کے وزن کے برابر کتابیں رکھیں پھر جب علی بن عبداللہ بن عباس کو کسی کتاب کی ضرورت ہوتی تو لکھ بھیجتے: فلاں کتاب میری طرف بھیج دیں، تو وہ اس کتاب کو لکھ کر ایک نسخہ ان کے پاس بھیج دیتے تھے۔ (طبقات ابن سعد ۵/ ۲۹۳ وسندہ صحیح)

④ سلیمان بن موسیٰ (صدوق راوی) سے روایت ہے کہ انھوں نے دیکھا، نافع مولیٰ ابن عمر اپنا علم لکھواتے اور یہ آپ کے سامنے لکھا جاتا تھا۔ (مسند الدارمی: ۵۱۳ وسندہ صحیح)

⑤ مشہور ثقہ امام ایوب السختیانی رحمۃ اللہ علیہ سے روایت ہے کہ (مشہور ثقہ تابعی) ابو قلابہ (عبداللہ بن زید الجرمی رحمۃ اللہ علیہ) نے میرے

لئے اپنی کتابوں کی وصیت فرمائی (کہ میری کتابیں ایوب کو دے دو) تو میں یہ کتابیں شام سے لایا، ان کے کرائے پر دس سے زیادہ درہم ادا کئے گئے تھے۔ (طبقات ابن سعد ۷/ ۲۵۱ وسندہ صحیح)

⑥ صالح بن کیسان رحمۃ اللہ علیہ سے روایت ہے کہ پھر انھوں (زہری) نے (احادیث کو) لکھا اور میں نے نہیں لکھا تو وہ کامیاب ہو گئے اور میں ضائع ہو گیا۔(تقیید العلم للخطیب ص ۱۰۶، ۱۰۷، وسندہ صحیح، تاریخ ابی زرعة الدمشقی: ۹۶۶)

⑦ محمد بن اسحاق بن یسار امام المغازی (تابعی صغیر) کی کتاب السیرۃ کا ایک حصہ ۲۷۷ صفحات میں مطبوع ہے۔

⑧ مشہور ثقہ تابعی ہمام بن منبہ رحمۃ اللہ علیہ کا جمع کردہ صحیفہ شائع ہو کر علمی دنیا میں بہت مشہور ہے۔ اس مجموعے میں ایک سو اڑتالیس (۱۴۸) احادیث ہیں۔

⑨ عبید المُکتِب سے روایت ہے کہ میں نے لوگوں کو (مشہور مفسرِ قرآن) مجاہد (بن جبر تابعی) کے سامنے تفسیر لکھتے ہوئے دیکھا ہے۔ (سنن دارمی: ۵۰۸ وسندہ صحیح)

اس طرح کے اور بھی کئی حوالے کتبِ حدیث و کتبِ رجال وغیرہ میں موجود ہیں۔

## عہدِ تبع تابعین میں کتابتِ حدیث

عہدِ تبع تابعین میں بے شمار کتابیں لکھی گئی ہیں جن میں سے بعض کے نام درج ذیل ہیں:

1 موطأ امام مالک (روایۃ یحییٰ بن یحییٰ) ........................................ ۱۹۵۵۔احادیث ہیں

تنبیہ: امام ابوحنیفہ نے امام مالک کی احادیث کو ابراہیم بن طہمان سے سن کر لکھا تھا۔ (دیکھئے کتاب الجرح والتعدیل ۳/۱، ۴ وسندہ صحیح)
معلوم ہوا کہ امام ابوحنیفہ امام مالک کے شاگردوں کے شاگرد ہیں۔

2 کتاب المناسک للامام سعید بن ابی عروبہ العدوی (متوفی ۱۵۶ھ) ........................................ ۱۶۳۔احادیث

3 کتاب الزہد للامام وکیع بن الجراح (متوفی ۱۹۷ھ) ........................................ ۵۳۹۔احادیث

4 کتاب الزہد للامام عبداللہ بن المبارک ........................................ ۱۶۲۷۔احادیث

(زوائد نعیم بن حماد) ........................................ ۴۳۔احادیث

مسند عبداللہ بن المبارک ........................................ ۲۸۹۔احادیث

کتاب البر والصلۃ ........................................ ۳۵۳۔احادیث

کتاب الجہاد ........................................ ۲۶۲۔احادیث

کل احادیث: ۲۹۶۷

5 کتاب السیر للامام ابی اسحاق الفزاری ........................................ ۶۵۹۔احادیث

6 کتاب الدعاء للامام محمد بن فضیل بن غزوان ........................................ ۱۶۱۔احادیث

اس سنہری دور کے بعد تو حدیث کی اتنی کتابیں لکھی گئی ہیں جن کا شمار بے حد مشکل ہے مثلاً:

مصنف عبدالرزاق ............ ۲۱۰۳۳۔احادیث

مصنف ابن ابی شیبہ ............ ۳۷۹۳۰۔احادیث

مسند ابن ابی شیبہ ............ ۹۹۸۔احادیث

مسند احمد ............ ۲۸۱۹۹۔احادیث

مسند ابی داود الطیالسی ............ ۲۷۶۷۔احادیث

اور دیگر کتبِ حدیث

## قرآن کے علاوہ لکھنے سے ممانعت والا حکم منسوخ ہے

صحیح مسلم (۳۰۰۴) کی جس روایت میں قرآنِ مجید کے علاوہ لکھنے سے ممانعت کا حکم آیا ہے، متعدد دلائل کی رُو سے منسوخ ہے۔ دیکھئے الناسخ والمنسوخ لابن شاہین (ص ۵۷۸ ح ۶۱۹) اور الباعث الحثیث (ج ۲ ص ۳۸۰)

نبی کریم ﷺ نے اپنی آخری بیماری میں فرمایا: ((ائتوني بكتاب أكتب لكم كتابًا لا تضلوا بعده.)) ''میرے پاس کتاب (کاغذ) لے آؤ تاکہ میں تمھارے لئے ایک کتاب لکھا دوں، تم اس کے بعد گمراہ نہیں ہو گے۔'' (صحيح بخاري: ١١٤)

سیدنا انس بن مالک رضی اللہ عنہ نے اپنی اولاد کو حکم دیا تھا۔ بیٹو! اس علم کو کتاب میں لکھ لو۔ (سنن الدارمي: ٤٩٧ وسنده حسن)

ثقہ راوی عبداللہ بن حنش رحمہ اللہ فرماتے ہیں: میں نے لوگوں کو دیکھا ہے کہ (سیدنا) براء (بن عازب رضی اللہ عنہ) کے پاس لکھتے تھے۔ (سنن دارمی: ٥٠٩ وسنده صحيح)

بعض دیگر حوالے اسی مضمون میں سابقہ صفحات پر گزر چکے ہیں۔

اس کتاب کے ناشر حفظہ اللہ کو یہ اعزاز حاصل ہے کہ قرآن وحدیث کی نشر واشاعت میں دن رات مصروف ہیں اور اُن کا یہی مطمحِ نظر ہے کہ دینِ حق چاروں طرف پھیل جائے۔ اسی سلسلے میں انھوں نے مولانا محمد داود راز رحمہ اللہ کے ترجمے اور شرح والی صحیح بخاری آپ کی خدمت میں پیش کرنے کا شرف حاصل کرلیا ہے۔ احادیث صحیح بخاری کی کتبِ ستہ سے مناسب ومفید تخریج بھی کردی ہے۔

---

اللہ تعالیٰ سے دُعا ہے کہ محترم ناشر، اُن کے معاونین اور تمام اشخاص کو جزائے خیر عطا فرمائے جو اس کتاب کی تدوین اور نشر واشاعت میں شریک رہے ہیں اور تمام مسلمانوں کو احادیث صحیحہ پر عمل کی توفیق نصیب فرمائے۔ آمین (۱۰/اپریل ۲۰۰۹ء)

حافظ زبیر علی زئی

بسم اللہ الرحمن الرحیم

# [كِتَابُ بَدْءِ الْوَحْيِ]

# وحی کی ابتدا کا بیان

[قَالَ الشَّيْخُ الْإِمَامُ الْحَافِظُ أَبُوْ عَبْدِاللَّهِ مُحَمَّدُ بْنُ إِسْمَاعِيلَ بْنِ إِبْرَاهِيمَ بْنِ الْمُغِيرَةِ الْبُخَارِيُّ رَحِمَهُ اللَّهُ تَعَالَى آمِينَ.]

شیخ امام حافظ ابوعبداللہ محمد بن اسماعیل بن ابراہیم بن مغیرہ بخاری رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا:

## بَابُ كَيْفَ كَانَ بَدْءُ الْوَحْيِ إِلَى رَسُوْلِ اللَّهِ ﷺ وَقَوْلِ اللَّهِ عَزَّوَجَلَّ:

## **باب:** اس بارے میں کہ رسول اللہ ﷺ پر وحی کی ابتدا کیسے ہوئی اور اللہ عزوجل کا یہ فرمان:

﴿إِنَّآ أَوْحَيْنَآ إِلَيْكَ كَمَآ أَوْحَيْنَآ إِلَى نُوحٍ وَّالنَّبِيِّينَ مِن بَعْدِهِ﴾. [النساء:١٦٣]

''ہم نے بلاشبہ (اے محمد! ﷺ) آپ کی طرف وحی کا نزول اسی طرح کیا ہے جس طرح حضرت نوح (علیہ السلام) اور ان کے بعد آنے والے تمام نبیوں کی طرف کیا تھا۔''

١ـ حَدَّثَنَا الْحُمَيْدِيُّ [عَبْدُاللَّهِ بْنُ الزُّبَيْرِ] قَالَ: حَدَّثَنَا سُفْيَانُ قَالَ: حَدَّثَنَا يَحْيَى بْنُ سَعِيْدٍ الْأَنْصَارِيُّ، قَالَ: أَخْبَرَنِي مُحَمَّدُ بْنُ إِبْرَاهِيمَ التَّيْمِيُّ، أَنَّهُ سَمِعَ عَلْقَمَةَ بْنَ وَقَّاصٍ اللَّيْثِيَّ، يَقُوْلُ سَمِعْتُ: عُمَرَ بْنَ الْخَطَّابِ عَلَى الْمِنْبَرِ يَقُوْلُ: سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللَّهِ ﷺ يَقُوْلُ: ((إِنَّمَا الْأَعْمَالُ بِالنِّيَّاتِ، وَإِنَّمَا لِامْرِىءٍ مَا نَوَى؛ فَمَنْ كَانَتْ هِجْرَتُهُ إِلَى دُنْيَا يُصِيبُهَا أَوْ إِلَى امْرَأَةٍ يَنْكِحُهَا فَهِجْرَتُهُ إِلَى مَا هَاجَرَ إِلَيْهِ)). [أطرافه في: ٥٤، ٢٥٢٩، ٣٨٩٨، ٥٠٧٠، ٦٦٨٩، ٦٩٥٣] [مسلم: ٤٩٢٧،

(١) ہم کو حمیدی نے یہ حدیث بیان کی، انہوں نے کہا کہ ہم کو سفیان نے یہ حدیث بیان کی، وہ کہتے ہیں ہم کو یحییٰ بن سعید انصاری نے یہ حدیث بیان کی انہوں نے کہا کہ مجھے یہ حدیث محمد بن ابراہیم تیمی سے حاصل ہوئی۔ انہوں نے اس حدیث کو علقمہ بن وقاص لیثی سے سنا، ان کا بیان ہے کہ میں نے مسجد نبوی میں منبر رسول ﷺ پر حضرت عمر بن خطاب رضی اللہ عنہ کی زبان سے سنا، وہ فرمارہے تھے کہ میں نے جناب رسول اللہ ﷺ سے سنا، آپ ﷺ فرمارہے تھے کہ ''تمام اعمال کا دارومدار نیت پر ہے اور ہر عمل کا نتیجہ ہر انسان کو اس کی نیت کے مطابق ہی ملے گا۔ پس جس کی ہجرت (ترک وطن) دولت دنیا حاصل کرنے کے لیے ہو یا کسی عورت سے شادی کی غرض سے ہو۔ پس اس کی ہجرت ان ہی چیزوں کے لیے ہوگی جن کے حاصل کرنے کی نیت سے اس نے ہجرت کی ہے۔''

ابوداود: ۲۲۰۱، ترمذي: ۱٦٤٧، نسائي: ۷٥،
۳٤۳۷، ۳۸۰۳، ابن ماجه: ٤٢٢٧]

**تشریح:** امام بخاری رحمہ اللہ نے اپنی جامع صحیح کے افتتاح کے لیے تو صرف بسم الله الرحمن الرحیم ہی کو کافی سمجھا کہ اس میں بھی اللہ کی حمد کامل طور پر موجود ہے۔ یا آپ نے حمد کا تلفظ زبان سے ادا فرما لیا کہ اس کے لیے لکھنا ہی ضروری نہیں۔ یا پھر آپ نے نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی سنت ہی کو ملحوظ خاطر رکھا ہو کہ تحریرات نبوی کی ابتدا صرف بسم الله الرحمن الرحیم ہی سے ہوا کرتی تھی جیسا کہ کتب تواریخ وسیر سے ظاہر ہے۔ امام بخاری رحمہ اللہ نے پہلے ''وحی'' کا ذکر مناسب سمجھا اس لیے کہ قرآن وسنت کی اولین بنیاد ''وحی'' ہے۔ اسی پر نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی صداقت موقوف ہے۔ وحی کی تعریف علامہ قسطلانی رحمہ اللہ شارح صحیح بخاری کے لفظوں میں یہ ہے: "والوحی الاعلام فی خفاء وفي اصطلاح الشرع اعلام الله تعالى انبيائه الشيء اما بكتاب او برسالة ملك او منام او الهام۔" (ارشاد السارى ١ / ٤٨) یعنی وحی لغت میں اس کو کہتے ہیں کہ مخفی طور پر کوئی چیز علم میں آ جائے اور شرعاً وحی یہ ہے کہ اللہ پاک اپنے نبیوں رسولوں کو براہ راست کسی مخفی چیز پر آگاہ فرما دے۔ اس کی بھی مختلف صورتیں ہیں، یا تو ان پر کوئی کتاب نازل فرمائے یا کسی فرشتے کو بھیج کر اس کے ذریعہ سے خبر دے یا خواب میں آگاہ فرما دے، یا دل میں ڈال دے۔ وحی محمدی کی صداقت کے لیے امام بخاری رحمہ اللہ نے آیت کریمہ: ﴿اِنَّآ اَوْحَيْنَآ اِلَيْكَ كَمَآ اَوْحَيْنَآ اِلٰى نُوْحٍ﴾ (۴/النساء:۱۶۳) درج فرما کر بہت سے لطیف اشارات فرمائے ہیں، جن کی تفصیل طوالت کا باعث ہے مختصر یہ کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم پر نازل ہونے والی وحی کوئی نئی چیز نہیں ہے بلکہ یہ سلسلہ عالیہ حضرت آدم، نوح، ابراہیم، موسیٰ، عیسیٰ و جملہ انبیا ورسل علیہم السلام سے مربوط ہے اور اس سلسلے کی آخری کڑی محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ہیں۔ اس طرح آپ کی تصدیق جملہ انبیا ورسل علیہم السلام کی تصدیق ہے اور آپ کی تکذیب جملہ انبیا ورسل علیہم السلام کی تکذیب ہے۔ علامہ ابن حجر رحمہ اللہ فرماتے ہیں: "ومناسبة الآية للترجمة واضح من جهة ان صفة الوحی الیٰ نبینا صلی اللہ علیہ وسلم توافق صفة الوحی الی من تقدمه من النبيين" (فتح البارى ١ / ٩) یعنی باب بدء الوحی کے انعقاد اور آیت: ﴿اِنَّآ اَوْحَيْنَآ اِلَيْكَ﴾ الآیۃ میں مناسبت اس طور پر واضح ہے کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم پر وحی کا نزول قطعی طور پر اسی طرح ہے جس طرح آپ سے قبل تمام نبیوں رسولوں پر وحی کا نزول ہوتا رہا ہے۔

ذکر وحی کے بعد امام بخاری رحمہ اللہ نے حدیث: ((انما الاعمال بالنيات)) کو نقل فرمایا، اس کی بہت سی وجوہ ہیں۔ ان میں سے ایک وجہ یہ ظاہر کرنا بھی ہے کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کو خزانہ وحی سے جو کچھ بھی دولت نصیب ہوئی یہ سب آپ کی اس پاک نیت کا ثمرہ ہے جو آپ کو ابتدائے عمر ہی سے حاصل تھی۔ آپ کا بچپن، جوانی، الغرض قبل نبوت کا سارا عرصہ نہایت پاکیزگی کے ساتھ گزرا۔ آخر میں آپ نے دنیا سے قطعی علیحدگی اختیار فرما کر غار حرا میں خلوت اختیار فرمائی۔ آخر آپ کی پاک نیت کا ثمرہ آپ کو حاصل ہوا اور خلعت رسالت سے آپ کو نوازا گیا۔ روایت حدیث کے سلسلہ عالیہ میں امام بخاری رحمہ اللہ نے امام حمیدی رحمہ اللہ سے اپنی سند کا افتتاح فرمایا۔ امام حمیدی رحمہ اللہ علم وفضل، حسب ونسب ہر لحاظ سے اس کے اہل تھے اس لیے کہ ان کی علمی وعملی جلالت شان کے لیے یہی کافی ہے کہ وہ امام بخاری رحمہ اللہ کے اساتذہ میں سے ہیں، حسب ونسب کے لحاظ سے قریشی ہیں۔ ان کا سلسلہ نسب نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم وسیدہ خدیجۃ الکبریٰ رضی اللہ عنہا سے جا ملتا ہے۔ ان کی کنیت ابوبکر، نام عبداللہ بن زبیر بن عیسیٰ ہے، ان کے اجداد میں کوئی بزرگ حمید بن اسامہ نامی گزرے ہیں، ان کی نسبت سے یہ حمیدی مشہور ہوئے۔ اس حدیث کو امام بخاری رحمہ اللہ حمیدی سے جو کہ مکی ہیں، لا کر یہ اشارہ فرما رہے ہیں کہ وحی کی ابتدا مکہ سے ہوئی تھی۔

حدیث: ((انما الاعمال بالنيات)) کی بابت علامہ قسطلانی رحمہ اللہ فرماتے ہیں: "وهذا الحديث احد الاحاديث التى عليها مدار الاسلام ...... و قال الشافعي واحمد انه يدخل فيه ثلث العلم۔" (ارشاد السارى ١ / ٥٦، ٥٧) یعنی یہ حدیث ان احادیث میں سے ایک ہے جن پر اسلام کا دارومدار ہے۔ امام شافعی رحمہ اللہ اور احمد رحمہ اللہ جیسے اکابر امت نے صرف اس ایک حدیث کو علم دین کا تہائی یا نصف حصہ قرار دیا ہے۔ اسے حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے علاوہ اور بھی تقریباً بیس صحابہ کرام رضی اللہ عنہم نے نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم سے نقل فرمایا ہے۔ بعض علمانے اسے حدیث متواتر بھی قرار

دیا ہے۔اس کے راویوں میں سعد بن ابی وقاص، علی بن ابی طالب، ابوسعید خدری، عبداللہ بن مسعود، انس، عبداللہ بن عباس، ابوہریرہ، جابر بن عبداللہ، معاویہ بن ابی سفیان، عبادہ بن صامت عتبہ بن عبدالسلمی، ہلال بن سوید، عقبہ بن عامر، ابوذر عقبہ بن المنذ رعقبہ بن مسلم اور عبداللہ بن عمر جیسے جلیل القدر صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کے اسمائے گرامی نقل کیے گئے ہیں۔(قسطلانی رحمۃ اللہ علیہ)۔

امام بخاری رحمۃ اللہ علیہ نے اپنی جامع صحیح کو اس حدیث سے اس لیے شروع فرمایا کہ ہر نیک کام کی تکمیل کے لیے خلوص نیت ضروری ہے۔احادیث نبوی کا جمع کرنا، ان کا لکھنا، ان کا پڑھنا، یہ بھی ایک نیک ترین عمل ہے، پس اس فن کے حاصل کرنے والوں کے لیے آداب شرعیہ میں سے یہ ضروری ہے کہ اس علم کو خالص دل کے ساتھ محض رضائے الٰہی و معلومات سنن رسالت پناہی کے لیے حاصل کریں، کوئی غرض فاسد ہرگز درمیان میں نہ ہو۔ورنہ یہ نیک عمل بھی اجر و ثواب کے لحاظ سے ان کے لیے مفید عمل نہ ہو سکے گا۔جیسا کہ اس حدیث کے شانِ ورود سے ظاہر ہے کہ ایک شخص نے ایک عورت ام قیس نامی کو نکاح کا پیغام دیا تھا، اس نے جواب میں خبر دی کہ آپ ہجرت کر کے مدینہ آ جائیں تو شادی ہو سکتی ہے۔چنانچہ وہ شخص اسی غرض سے ہجرت کر کے مدینہ پہنچا اور اس کی شادی ہو گئی۔دوسرے صحابہ کرام اس کو مہاجر ام قیس کہا کرتے تھے۔اسی واقعہ سے متاثر ہو کر نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے یہ حدیث ارشاد فرمائی۔

امام قسطلانی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں:"واخرجه المؤلف فی الایمان والعتق والهجرة والنكاح والایمان والنذور وترك الحيل ومسلم والترمذی والنسائی وابن ماجة واحمد والدارقطنی وابن حبان والبیهقی۔"یعنی امام بخاری رحمۃ اللہ علیہ اپنی جامع صحیح میں اس حدیث کو یہاں کے علاوہ کتاب الایمان میں بھی لائے ہیں اور وہاں آپ نے یہ باب منعقد فرمایا ہے "باب ماجاء ان الاعمال بالنية والحسبة ولكل امرىء مانوى۔" یہاں آپ نے اس حدیث سے استدلال فرمایا ہے کہ وضو، زکوٰۃ، حج، روزہ جملہ اعمال خیر کا اجر اسی صورت میں حاصل ہوگا کہ خلوص نیت سے بغرض طلب ثواب ان کو کیا جائے۔یہاں آپ نے استشہاد مزید کے لیے قرآنی آیت کریمہ ﴿قُلْ كُلٌّ يَعْمَلُ عَلٰى شَاكِلَتِهٖ﴾ (۱۷/بنی اسرائیل:۸۴) کو نقل کرتے ہوئے بتلایا ہے کہ ﴿شَاكِلَتِهٖ﴾ سے نیت ہی مراد ہے۔مثلاً کوئی شخص اپنے اہل و عیال پر بہ نیت ثواب خرچ کرتا ہے تو یقیناً اسے ثواب حاصل ہوگا تیسرے امام بخاری رحمۃ اللہ علیہ اس حدیث کو کتاب العتق میں لائے ہیں۔چوتھے باب الهجرة میں پانچویں کتاب النكاح میں چھٹے نذور کے بیان میں، ساتویں کتاب الحيل میں۔ہر جگہ اس حدیث کی نقل سے غرض یہ ہے کہ صحت اعمال و ثواب اعمال، سب نیت ہی پر موقوف ہیں اور حدیث ہذا کا مفہوم بطور عموم ہر دو صورتوں کو شامل ہے۔اس حدیث کے ذیل میں فقہائے شوافع صرف صحت اعمال کی تخصیص کرتے ہیں اور فقہائے احناف صرف ثواب اعمال کی۔مولانا انور شاہ کشمیری رحمۃ اللہ علیہ نے ان ہر دو کی تغلیط فرماتے ہوئے امام المحدثین بخاری رحمۃ اللہ علیہ ہی کے موقف کی تائید کی ہے یہ حدیث ہر دو صورتوں کو شامل ہے۔(دیکھو انوار الباری/۱،۱۶،۱۷)

نیت سے دل کا ارادہ مراد ہے۔جو ہر فعل اختیاری سے پہلے دل میں پیدا ہوتا ہے، نماز، روزہ، وغیرہ کے لیے زبان سے نیت کے الفاظ ادا کرنا غلط ہے۔امام ابن تیمیہ رحمۃ اللہ علیہ اور دیگر اکابر امت نے تصریح کی ہے کہ زبان سے نیت کے الفاظ ادا کرنے کا غلط ثبوت نہ خود رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم سے ہے نہ صحابہ رضی اللہ عنہم و تابعین سے، لہٰذا زبان سے نیت کے الفاظ ادا کرنا محض ایجاد بندہ ہے جس کی شرعاً اجازت نہیں ہے۔

آج کل ایک جماعت منکرین حدیث کی بھی پیدا ہو گئی ہے جو اپنی ہفوات کے سلسلے میں حضرت عمر رضی اللہ عنہ کا اسم گرامی بھی استعمال کیا کرتے ہیں اور کہا کرتے ہیں کہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ روایت حدیث کے خلاف تھے۔امام بخاری رحمۃ اللہ علیہ نے اپنی جامع صحیح کو حضرت عمر رضی اللہ عنہ کی روایت سے شروع فرمایا ہے۔جس سے روز روشن کی طرح واضح ہو گیا کہ منکرین حدیث کا حضرت عمر رضی اللہ عنہ پر الزام بالکل غلط ہے۔حضرت عمر رضی اللہ عنہ خود احادیث نبوی کو روایت فرمایا کرتے تھے۔ہاں صحت کے لیے آپ کی طرف سے احتیاط ضرور مد نظر تھا اور یہ ہر عالم، امام، محدث کے سامنے ہونا ہی چاہیے۔منکرین حدیث کو معلوم ہونا چاہیے کہ سیدنا عمر رضی اللہ عنہ نے اپنے عہد خلافت میں احادیث نبوی کی نشر و اشاعت کا غیر معمولی اہتمام فرمایا تھا اور دنیائے اسلام کے گوشہ گوشہ میں جلیل القدر صحابہ کو اس غرض کے لیے روانہ فرمایا تھا، جن کی پختگی سیرت اور بلندی کردار کے علاوہ ان کی جلالت علمی تمام صحابہ رضی اللہ عنہم میں مسلم تھی۔جیسا

کہ حضرت شاہ ولی اللہ رحمہ اللہ ازالۃ الخفاء میں تحریر فرماتے ہیں۔ جس کا ترجمہ یہ ہے:

''فاروق اعظم رضی اللہ عنہ نے حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ کو ایک جماعت کے ساتھ کوفہ بھیجا۔ اور معقل بن یسار و عبداللہ بن مغفل و عمران بن حصین رضی اللہ عنہم کو بصرہ میں مقرر فرمایا اور عبادہ بن صامت اور ابودرداء کو شام روانہ فرمایا اور ساتھ ہی وہاں کے عمال کو لکھا کہ ان حضرات کو ترویج احادیث کے لیے مقرر کیا جاتا ہے۔ لہٰذا یہ حضرات جو حدیث بیان کریں ان سے ہرگز تجاوز نہ کیا جائے۔ معاویہ بن ابی سفیان جو اس وقت شام کے گورنر تھے ان کو خصوصیت کے ساتھ اس پر توجہ دلائی۔''

حضرت عمر رضی اللہ عنہ ۶ نبوی میں ایمان لائے اور آپ کے مسلمان ہونے پر کعبہ شریف میں مسلمانوں نے نماز باجماعت ادا کی یہ پہلا موقع تھا کہ باطل کے مقابلہ پر حق سر بلند ہوا۔ اسی وجہ سے آپ کو رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فاروق کا لقب عطا فرمایا۔ آپ بڑے نیک، عادل اور صائب الرائے تھے۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم آپ کی تعریف میں فرمایا کرتے تھے کہ اللہ تعالیٰ نے عمر کی زبان اور دل پر حق جاری کر دیا ہے۔ ۱۳ نبوی میں آپ نے مدینہ کی طرف ہجرت فرمائی۔ حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ کے بعد خلافت اسلامیہ کو سنبھالا اور آپ کے دور میں فتوحات اسلامی کا سیلاب دور دور تک پہنچ گیا تھا۔ آپ ایسے مفکر اور ماہر سیاست تھے کہ آپ کا دور اسلامی حکومت کا زریں دور کہا جاتا ہے۔ مغیرہ بن شعبہ رضی اللہ عنہ کے ایک پارسی غلام فیروز نامی نے آپ کے دربار میں اپنے آقا کی غلط شکایت پیش کی تھی۔ چنانچہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے اس پر توجہ نہ دی۔ مگر وہ پارسی غلام ایسا برافروختہ ہوا کہ صبح کی نماز میں خنجر چھپا کر لے گیا اور نماز کی حالت میں آپ پر اس ظالم نے حملہ کر دیا۔ اس کے تین دن بعد یکم محرم ۲۴ھ کو آپ نے جام شہادت نوش فرمایا اور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم اور اپنے مخلص رفیق ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کے پہلو میں قیامت تک کے لیے سو گئے۔ انا للہ وانا الیہ راجعون۔ اللھم اغفر لھم اجمعین۔ آمین

٢ـ حَدَّثَنَا عَبْدُاللَّهِ بْنُ يُوسُفَ قَالَ، أَخْبَرَنَا مَالِكٌ، عَنْ هِشَامِ بْنِ عُرْوَةَ، عَنْ أَبِيهِ، عَنْ عَائِشَةَ أُمِّ الْمُؤْمِنِينَ أَنَّ الْحَارِثَ بْنَ هِشَامٍ سَأَلَ رَسُولَ اللَّهِ ﷺ فَقَالَ يَا رَسُولَ اللَّهِ! كَيْفَ يَأْتِيكَ الْوَحْيُ؟ فَقَالَ رَسُولُ اللَّهِ ﷺ: ((أَحْيَانًا يَأْتِينِي مِثْلَ صَلْصَلَةِ الْجَرَسِ، وَهُوَ أَشَدُّهُ عَلَيَّ، فَيُفْصَمُ عَنِّي وَقَدْ وَعَيْتُ عَنْهُ مَا قَالَ، وَأَحْيَانًا يَتَمَثَّلُ لِيَ الْمَلَكُ رَجُلاً فَيُكَلِّمُنِي فَأَعِي مَا يَقُولُ)) قَالَتْ عَائِشَةُ وَلَقَدْ رَأَيْتُهُ يَنْزِلُ عَلَيْهِ الْوَحْيُ فِي الْيَوْمِ الشَّدِيدِ الْبَرْدِ، فَيَفْصِمُ عَنْهُ وَإِنَّ جَبِينَهُ لَيَتَفَصَّدُ عَرَقًا. [طرفه في:٣٢١٥]

[ترمذي: ٣٦٣٤، نسائي: ٩٣٣]

(۲) ہم کو عبداللہ بن یوسف نے حدیث بیان کی، ان کو مالک نے ہشام بن عروہ کی روایت سے خبر دی، انہوں نے اپنے والد سے نقل کی، انہوں نے ام المومنین حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا سے نقل کی۔ آپ نے فرمایا کہ ایک شخص حارث بن ہشام نامی نے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے سوال کیا تھا کہ حضور آپ پر وحی کیسے نازل ہوتی ہے؟ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ ''وحی نازل ہوتے وقت کبھی مجھ کو گھنٹی کی سی آواز محسوس ہوتی ہے اور وحی کی یہ کیفیت مجھ پر بہت شاق گزرتی ہے۔ جب یہ کیفیت ختم ہوتی ہے تو میرے دل و دماغ پر (اس فرشتے) کے ذریعے نازل شدہ وحی محفوظ ہو جاتی ہے اور کسی وقت ایسا ہوتا ہے کہ فرشتہ بشکل انسان میرے پاس آتا ہے اور مجھ سے کلام کرتا ہے۔ پس میں اس کا کہا ہوا یاد رکھ لیتا ہوں۔'' حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کا بیان ہے کہ میں نے سخت کڑاکے کی سردی میں آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو دیکھا ہے کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم پر وحی نازل ہوئی اور جب اس کا سلسلہ موقوف ہوا تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی پیشانی پسینے سے شرابور تھی۔

**تشریح:** انبیا خصوصاً محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم پر نزول وحی کے مختلف طریقے رہے ہیں۔ انبیا کے خواب بھی وحی ہوتے ہیں اور ان کے قلوب مجلّٰی پر جو واردات یا الہامات ہیں۔ کبھی اللہ کا فرستادہ فرشتہ اصل صورت میں ان سے ہمکلام ہوتا ہے اور کبھی بصورت بشر حاضر ہو کر ان کو اللہ کا فرمان سناتا ہے۔ کبھی باری تعالیٰ و تقدس خود براہ راست اپنے رسول سے خطاب فرماتا ہے۔ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی حیات طیبہ میں وقتاً فوقتاً وحی کی یہ جملہ اقسام پائی

گئیں۔ حدیث بالا میں جو گھنٹی کی آواز کی مشابہت کا ذکر آیا ہے حافظ ابن حجر رحمۃ اللہ علیہ نے اس سے وحی مراد لے کر آنے والے فرشتے کے پیروں کی آواز مراد بتلائی ہے، بعض حضرات نے اس آواز سے صوت باری کو مراد لیا ہے اور قرآنی آیت ﴿وَمَا كَانَ لِبَشَرٍ اَنْ يُّكَلِّمَهُ اللّٰهُ اِلَّا وَحْيًا اَوْ مِنْ وَّرَآءِ حِجَابٍ﴾ الآية (۴۲/ الشوریٰ: ۵۱) کے تحت اسے ورائے حجاب والی صورت سے تعبیر کیا ہے، آج کل ٹیلی فون کی ایجاد میں بھی ہم دیکھتے ہیں کہ فون کرنے والا پہلے گھنٹی پر انگلی رکھتا ہے اور وہ آواز جہاں فون کرتا ہے گھنٹی کی شکل میں آواز دیتی ہے۔ یہ تو نہیں کہا جا سکتا کہ حدیث مندرجہ بالا میں بھی کوئی ایسا ہی استعارہ ہے۔ ہاں کچھ نہ کچھ مشابہت ضرور ہے وحی اور الہام بھی اللہ پاک کی طرف سے ایک غیبی روحانی فون ہی ہے جو عالم بالا سے اس کے مقبول بندگان انبیا و رسل کے قلوب مبارکہ پر نزول کرتا ہے۔ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم پر وحی کا نزول اس کثرت سے ہوا کہ اسے باران رحمت سے تشبیہ دی جا سکتی ہے۔ قرآن مجید وہ وحی ہے جسے وحی متلو کہا جاتا ہے یعنی وہ وحی جو تا قیام دنیا مسلمانوں کی تلاوت میں رہے گی اور وحی غیر متلو آپ کی احادیث قدسیہ ہیں جن کو قرآن مجید میں ''الحکمہ'' سے تعبیر کیا گیا ہے۔ ہر دو قسم کی وحی کی حفاظت اللہ پاک نے اپنے ذمہ لی ہوئی ہے اور اس چودہ سو سال کے عرصہ میں جس طرح قرآن کریم کی خدمت و حفاظت کے لیے حفاظ، قراء، علما، فضلا، مفسرین پیدا ہوتے رہے، اسی طرح احادیث نبویہ کی حفاظت کے لیے اللہ پاک نے گروہ محدثین امام بخاری و مسلم رحمہم اللہ وغیرہم جیسوں کو پیدا کیا۔ جنہوں نے علوم نبوی کی وہ خدمت کی کہ قیامت تک امت ان کے احسان سے عہدہ برآ نہیں ہو سکتی۔ حدیث نبوی کہ اگر دین ثریا پر ہوگا تو آل فارس سے کچھ لوگ پیدا ہوں گے جو وہاں سے بھی اسے حاصل کر لیں گے، بلا شک و شبہ اس سے یہی محدثین کرام امام بخاری و مسلم رحمہم اللہ وغیرہم مراد ہیں۔ جنہوں نے احادیث نبوی کی طلب میں ہزارہا میل پیدل سفر کیا اور بڑی بڑی تکالیف برداشت کر کے ان کو مدون فرمایا۔

صد افسوس کہ آج اس چودھویں صدی میں کچھ لوگ کھلم کھلا احادیث نبوی کا انکار کرتے اور محدثین کرام پر پھبتیاں اڑاتے ہیں اور کچھ ایسے بھی پیدا ہو چلے ہیں جو بظاہر ان کے احترام کا دم بھرتے ہیں اور در پردہ ان کو غیر ثقہ، محض روایت کنندہ، درایت سے عاری، ناقص الفہم ثابت کرنے کے لیے ایڑی چوٹی کا زور لگاتے رہتے ہیں۔ مگر اللہ پاک نے اپنے مقبول بندوں کی خدمات جلیلہ کو جو دوام بخشا اور ان کو قبول عام عطا فرمایا وہ ایسی غلط کاوشوں سے زائل نہیں ہو سکتا۔ الغرض وحی کی چار صورتیں ہیں (۱) اللہ پاک براہ راست اپنے رسول، نبی سے خطاب فرمائے (۲) کوئی فرشتہ اللہ کا پیغام لے کر آئے (۳) یہ کہ قلب پر القا ہو (۴) چوتھے یہ کہ سچے خواب دکھائی دیں۔

اصطلاحی طور پر وحی کا لفظ صرف پیغمبروں کے لیے بولا جاتا ہے اور الہام عام ہے جو دوسرے نیک بندوں کو بھی ہوتا رہتا ہے۔ قرآن مجید میں جانوروں کے لیے لفظ الہام کا استعمال ہوا ہے۔ جیسا کہ ﴿وَاَوْحٰى رَبُّكَ اِلَى النَّحْلِ﴾ (۱۶/ النحل: ۶۹) میں مذکور ہے۔ وحی کی مزید تفصیل کے لیے امام بخاری رحمۃ اللہ علیہ حدیث ذیل نقل فرماتے ہیں:

۳۔ حَدَّثَنَا يَحْيَى بْنُ بُكَيْرٍ قَالَ: حَدَّثَنَا اللَّيْثُ، عَنْ عُقَيْلٍ، عَنِ ابْنِ شِهَابٍ، عَنْ عُرْوَةَ بْنِ الزُّبَيْرِ، عَنْ عَائِشَةَ أُمِّ الْمُؤْمِنِيْنَ، أَنَّهَا قَالَتْ: أَوَّلُ مَا بُدِئَ بِهِ رَسُوْلُ اللّٰهِ صلی اللہ علیہ وسلم مِنَ الْوَحْيِ الرُّؤْيَا الصَّالِحَةُ فِي النَّوْمِ، فَكَانَ لَا يَرَى رُؤْيَا إِلَّا جَاءَتْ مِثْلَ فَلَقِ الصُّبْحِ، ثُمَّ حُبِّبَ إِلَيْهِ الْخَلَاءُ، وَكَانَ يَخْلُوْ بِغَارِ حِرَاءٍ فَيَتَحَنَّثُ فِيْهِ۔ وَهُوَ التَّعَبُّدُ اللَّيَالِيَ ذَوَاتِ

(۳) ہم کو یحییٰ بن بکیر نے یہ حدیث بیان کی، وہ کہتے ہیں کہ اس حدیث کی ہم کو لیث نے خبر دی، لیث عقیل سے روایت کرتے ہیں عقیل ابن شہاب سے، وہ عروہ بن زبیر سے، وہ حضرت عائشہ ام المومنین رضی اللہ عنہا سے نقل کرتے ہیں کہ انہوں نے بتلایا کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم پر وحی کا ابتدائی دور اچھے سچے پاکیزہ خوابوں سے شروع ہوا۔ آپ خواب میں جو کچھ دیکھتے وہ صبح کی روشنی کی طرح صحیح اور سچا ثابت ہوتا۔ پھر منجانب قدرت آپ تنہائی پسند ہو گئے اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے غار حرا میں خلوت نشینی اختیار فرمائی اور کئی کئی دن اور رات وہاں مسلسل عبادت اور یاد الٰہی و ذکر و فکر میں مشغول رہتے۔ جب

الْعَدَدِ۔ قَبْلَ أَنْ يَنْزِعَ إِلَى أَهْلِهِ، وَيَتَزَوَّدُ لِذَلِكَ، ثُمَّ يَرْجِعُ إِلَى خَدِيْجَةَ، فَيَتَزَوَّدُ لِمِثْلِهَا، حَتَّى جَاءَهُ الْحَقُّ وَهُوَ فِي غَارِ حِرَاءٍ، فَجَاءَهُ الْمَلَكُ فَقَالَ: اقْرَأْ، فَقَالَ: فَقُلْتُ: ((مَا أَنَا بِقَارِئٍ)) قَالَ: ((فَأَخَذَنِي فَغَطَّنِي حَتَّى بَلَغَ مِنِّي الْجَهْدَ، ثُمَّ أَرْسَلَنِي فَقَالَ اقْرَأْ. فَقُلْتُ مَا أَنَا بِقَارِئٍ. فَأَخَذَنِي فَغَطَّنِي الثَّانِيَةَ حَتَّى بَلَغَ مِنِّي الْجَهْدَ، ثُمَّ أَرْسَلَنِي فَقَالَ اقْرَأْ . فَقُلْتُ مَا أَنَا بِقَارِئٍ. فَأَخَذَنِي فَغَطَّنِي الثَّالِثَةَ، ثُمَّ أَرْسَلَنِي فَقَالَ ﴿اقْرَأْ بِاسْمِ رَبِّكَ الَّذِي خَلَقَ٥ خَلَقَ الْإِنْسَانَ مِنْ عَلَقٍ٥ اقْرَأْ وَرَبُّكَ الْأَكْرَمُ﴾)) [العلق:١-٣] فَرَجَعَ بِهَا رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ يَرْجُفُ فُؤَادُهُ، فَدَخَلَ عَلَى خَدِيْجَةَ بِنْتِ خُوَيْلِدٍ فَقَالَ: ((زَمِّلُوْنِي زَمِّلُوْنِي)) فَزَمَّلُوْهُ حَتَّى ذَهَبَ عَنْهُ الرَّوْعُ، فَقَالَ لِخَدِيْجَةَ وَأَخْبَرَهَا الْخَبَرَ: ((لَقَدْ خَشِيْتُ عَلَى نَفْسِي)) فَقَالَتْ خَدِيْجَةُ: كَلَّا وَاللّٰهِ! مَا يُخْزِيْكَ اللّٰهُ أَبَدًا، إِنَّكَ لَتَصِلُ الرَّحِمَ، وَتَحْمِلُ الْكَلَّ، وَتَكْسِبُ الْمَعْدُوْمَ، وَتَقْرِي الضَّيْفَ، وَتُعِيْنُ عَلَى نَوَائِبِ الْحَقِّ فَانْطَلَقَتْ بِهِ خَدِيْجَةُ حَتَّى أَتَتْ بِهِ وَرَقَةَ بْنَ نَوْفَلِ بْنِ أَسَدِ بْنِ عَبْدِالْعُزَّى، ابْنَ عَمِّ خَدِيْجَةَ، وَكَانَ امْرَأً تَنَصَّرَ فِي الْجَاهِلِيَّةِ وَكَانَ يَكْتُبُ الْكِتَابَ الْعِبْرَانِيَّ فَيَكْتُبُ مِنَ الْإِنْجِيْلِ بِالْعِبْرَانِيَّةِ مَا شَاءَ اللّٰهُ أَنْ يَكْتُبَ، وَكَانَ شَيْخًا كَبِيْرًا قَدْ عَمِيَ، فَقَالَتْ لَهُ خَدِيْجَةُ: يَا ابْنَ عَمِّ اسْمَعْ مِنَ ابْنِ أَخِيْكَ، فَقَالَ لَهُ وَرَقَةُ: يَا ابْنَ أَخِي مَاذَا تَرَى؟ فَأَخْبَرَهُ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ خَبَرَ مَا رَأَى. فَقَالَ لَهُ وَرَقَةُ: هَذَا النَّامُوْسُ

تک گھر آنے کو دل نہ چاہتا تو توشہ ہمراہ لیے ہوئے وہاں رہتے۔ توشہ ختم ہونے پر ہی اہلیہ محترمہ حضرت خدیجہ رضی اللہ عنہا کے پاس تشریف لاتے اور کچھ توشہ ہمراہ لے کر پھر وہاں جا کر خلوت گزیں ہو جاتے، یہی طریقہ جاری رہا یہاں تک کہ آپ پر حق منکشف ہو گیا اور آپ غار حرا ہی میں قیام پذیر تھے کہ اچانک حضرت جبریل علیہ السلام آپ کے پاس حاضر ہوئے اور کہنے لگے کہ اے محمد! پڑھو آپ فرماتے ہیں کہ میں نے کہا کہ میں پڑھنا نہیں جانتا، آپ ﷺ فرماتے ہیں کہ "فرشتے نے مجھے پکڑ کر اتنے زور سے بھینچا کہ میری طاقت جواب دے گئی، پھر مجھے چھوڑ کر کہا پڑھو، میں نے پھر وہی جواب دیا کہ میں پڑھا ہوا نہیں ہوں۔ اس فرشتے نے مجھ کو نہایت ہی زور سے بھینچا کہ مجھ کو سخت تکلیف محسوس ہوئی، پھر اس نے کہا کہ پڑھ! میں نے کہا میں پڑھا ہوا نہیں ہوں۔ فرشتے نے تیسری بار مجھ کو پکڑا اور تیسری مرتبہ پھر مجھ کو بھینچا پھر مجھے چھوڑ دیا اور کہنے لگا کہ پڑھو اپنے رب کے نام کی مدد سے جس نے پیدا کیا اور انسان کو خون کی پھٹکی سے بنایا، پڑھو اور آپ کا رب بہت ہی مہربانیاں کرنے والا ہے۔" پس یہی آیتیں آپ حضرت جبریل علیہ السلام سے سن کر اس حال میں غار حرا سے واپس ہوئے کہ آپ کا دل اس انوکھے واقعہ سے کانپ رہا تھا۔ آپ حضرت خدیجہ کے ہاں تشریف لائے اور فرمایا کہ "مجھے کمبل اڑھا دو، مجھے کمبل اڑھا دو۔" لوگوں نے آپ کو کمبل اڑھا دیا۔ جب آپ کا ڈر جاتا رہا۔ تو آپ نے اپنی زوجہ محترمہ حضرت خدیجہ رضی اللہ عنہا کو تفصیل کے ساتھ یہ واقعہ سنایا اور فرمانے لگے کہ "مجھ کو اب اپنی جان کا خوف ہو گیا ہے۔" آپ کی اہلیہ محترمہ حضرت خدیجہ رضی اللہ عنہا نے آپ کی ڈھارس بندھائی اور کہا کہ آپ کا خیال صحیح نہیں ہے۔ اللہ کی قسم! آپ کو اللہ کبھی رسوا نہیں کرے گا، آپ تو اخلاق فاضلہ کے مالک ہیں، آپ تو کنبہ پرور ہیں، بے کسوں کا بوجھ اپنے سر پر رکھ لیتے ہیں، مفلسوں کے لیے آپ کماتے ہیں، مہمان نوازی میں آپ بے مثال ہیں اور مشکل وقت میں آپ امر حق کا ساتھ دیتے ہیں۔ ایسے اوصاف حسنہ والا انسان یوں بے وقت ذلت وخواری کی موت نہیں پا سکتا۔ پھر مزید تسلی کے لیے حضرت خدیجہ رضی اللہ عنہا آپ کو ورقہ بن نوفل کے پاس لے گئیں، جو ان کے چچا زاد بھائی تھے اور زمانہ جاہلیت میں نصرانی مذہب اختیار کر چکے تھے اور عبرانی زبان کے

(۲۳/المؤمنون:۲) یعنی ''مؤمن وہ ہیں جو خشوع کے ساتھ دل لگا کر نماز پڑھتے ہیں۔'' دوسری آیت: ﴿حَافِظُوْا عَلَى الصَّلَوٰتِ وَالصَّلٰوةِ الْوُسْطٰى وَقُوْمُوْا لِلّٰهِ قَانِتِيْنَ﴾ (۲/البقرة:۲۳۸) کا بھی یہی تقاضا ہے یعنی نمازوں کی حفاظت کرو خاص طور پر درمیان والی نماز کی اور اللہ کے لیے فرمانبردار بندے بن کر کھڑے ہو جاؤ۔ یہاں بھی قنوت سے خشوع وخضوع ہی مراد ہے۔

## بَابُ التَّسْبِيْحِ وَالدُّعَاءِ فِي السُّجُوْدِ

## باب: سجدہ میں تسبیح اور دعا کا بیان

۸۱۷۔ حَدَّثَنَا مُسَدَّدٌ، قَالَ: حَدَّثَنَا يَحْيَى، عَنْ سُفْيَانَ، قَالَ: حَدَّثَنِي مَنْصُوْرُ [بْنُ الْمُعْتَمِرِ] عَنْ مُسْلِمٍ، عَنْ مَسْرُوْقٍ، عَنْ عَائِشَةَ قَالَتْ: كَانَ النَّبِيُّ ﷺ يُكْثِرُ أَنْ يَقُوْلَ فِيْ رُكُوْعِهِ وَسُجُوْدِهِ: ((سُبْحَانَكَ اللّٰهُمَّ رَبَّنَا وَبِحَمْدِكَ، اللّٰهُمَّ اغْفِرْ لِيْ)) يَتَأَوَّلُ الْقُرْآنَ. [راجع: ۷۹٤]

(۸۱۷) ہم سے مسدد بن مسرہد نے بیان کیا، کہا کہ ہم سے یحییٰ بن سعید قطان نے، سفیان ثوری سے، انہوں نے کہا کہ مجھ سے منصور بن معتمر نے مسلم بن صبیح سے بیان کیا، انہوں نے مسروق سے، ان سے حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا نے فرمایا کہ نبی کریم ﷺ سجدہ اور رکوع میں اکثر یہ پڑھا کرتے تھے: سُبْحَانَكَ اللّٰهُمَّ رَبَّنَا وَبِحَمْدِكَ اَللّٰهُمَّ اغْفِرْلِيْ (اس دعا کو پڑھ کر) آپ قرآن کے حکم پر عمل کرتے تھے۔

**تشریح:** سورۂ ﴿اِذَا جَآءَ نَصْرُ اللّٰهِ﴾ میں ہے ﴿فَسَبِّحْ بِحَمْدِ رَبِّكَ وَاسْتَغْفِرْهُ﴾ (۱۱۰/النصر:۳) ''اپنے رب کی پاکی بیان کر اور اس سے بخشش مانگ'' اس حکم کی روشنی میں آپ ﷺ سجدہ اور رکوع میں مذکورہ دعا پڑھا کرتے تھے جس کا ترجمہ یہ ہے کہ ''یا اللہ میں تیری حمد کے ساتھ تیری پاکی بیان کرتا ہوں اے اللہ تو مجھ کو بخش دے۔'' اس دعا میں تسبیح اور تحمید اور استغفار تینوں موجود ہیں اس لیے رکوع اور سجدہ میں اس کا پڑھنا افضل ہے علاوہ ازیں رکوع میں ((سُبْحَانَ رَبِّيَ الْعَظِيْمِ)) اور سجدہ میں ((سُبْحَانَ رَبِّيَ الْاَعْلٰى)) مسنونہ دعائیں بھی آیات قرآنیہ ہی کی تعمیل ہیں جیسا کہ مختلف آیات میں حکم ہے ایک روایت میں ہے کہ سورۂ ﴿اِذَا جَآءَ نَصْرُ اللّٰهِ﴾ کے نزول کے بعد آپ ہمیشہ رکوع وسجود میں اس دعا کو پڑھتے رہے یعنی ((سُبْحَانَكَ اللّٰهُمَّ رَبَّنَا وَبِحَمْدِكَ اللّٰهُمَّ اغْفِرْلِيْ)) علامہ امام شوکانی رحمۃ اللہ علیہ اس کا مطلب یوں بیان فرماتے ہیں "بتوفيقك لي وهدايتك وفضلك علي سبحانك لا بحولي وقوتي۔" یعنی ''یا اللہ میں محض تیری توفیق اور ہدایت اور فضل سے تیری پاکی بیان کرتا ہوں اپنی طرف سے اس کار عظیم کے لیے مجھ میں کوئی قوت نہیں ہے۔'' بعض روایات میں رکوع وسجدہ میں یہ دعا پڑھنی بھی نبی کریم ﷺ سے ثابت ہے ((سُبُّوْحٌ قُدُّوْسٌ رَبُّ الْمَلَائِكَةِ وَالرُّوْحِ)) (احمد مسلم وغیرہ) یعنی ''میرا رکوع یا سجدہ اس ذات واحد کے لیے ہے جو جملہ نقائص اور شرکا سے پاک ہے وہ مقدس ہے وہ فرشتوں کا اور جبرئیل کا بھی پروردگار ہے۔''

## بَابُ الْمُكْثِ بَيْنَ السَّجْدَتَيْنِ

## باب: دونوں سجدوں کے بیچ میں ٹھہرنا

۸۱۸۔ حَدَّثَنَا أَبُو النُّعْمَانِ، قَالَ: حَدَّثَنَا حَمَّادٌ، عَنْ أَيُّوْبَ، عَنْ أَبِيْ قِلَابَةَ، أَنَّ مَالِكَ بْنَ الْحُوَيْرِثِ، قَالَ لِأَصْحَابِهِ: أَلَا أُنَبِّئُكُمْ صَلَاةَ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ قَالَ: وَذَاكَ

(۸۱۸) ہم سے ابو النعمان محمد بن فضل نے بیان کیا، کہا کہ ہم سے حماد بن زید نے ایوب سختیانی سے بیان کیا، انہوں نے ابو قلابہ عبداللہ بن زید سے، کہ مالک بن حویرث رضی اللہ عنہ نے اپنے ساتھیوں سے کہا کہ میں تمہیں نبی کریم ﷺ کی نماز کیوں نہ سکھا دوں۔ ابو قلابہ نے کہا یہ نماز کا وقت نہیں تھا

فِي غَيْرِ حِيْنِ صَلَاةٍ، فَقَامَ، ثُمَّ رَكَعَ فَكَبَّرَ ثُمَّ رَفَعَ رَأْسَهُ، فَقَامَ هُنَيَّةً، ثُمَّ سَجَدَ ثُمَّ رَفَعَ رَأْسَهُ هُنَيَّةً، ثُمَّ سَجَدَ ثُمَّ رَفَعَ رَأْسَهُ، فَصَلَّى صَلَاةَ عَمْرِو بْنِ سَلِمَةَ شَيْخِنَا هٰذَا. قَالَ أَيُّوْبُ: كَانَ يَفْعَلُ شَيْئًا لَمْ أَرَهُمْ يَفْعَلُوْنَهُ، كَانَ يَقْعُدُ فِي الثَّالِثَةِ أَوِ الرَّابِعَةِ. [راجع: ٦٧٧]

(مگر آپ ہمیں سکھانے کے لیے) کھڑے ہوئے۔ پھر رکوع کیا اور تکبیر کہی پھر سر اٹھایا اور تھوڑی دیر کھڑے رہے۔ پھر سجدہ کیا اور تھوڑی دیر کے لیے سجدہ سے سر اٹھایا اور پھر سجدہ کیا اور سجدہ سے تھوڑی دیر کے لیے سر اٹھایا۔ انہوں نے ہمارے شیخ عمرو بن سلمہ کی طرح نماز پڑھی۔ ایوب سختیانی نے کہا کہ وہ عمرو بن سلمہ نماز میں ایک ایسی چیز کیا کرتے تھے کہ دوسرے لوگوں کو اس طرح کرتے میں نے نہیں دیکھا۔ آپ تیسری یا چوتھی رکعت پر (سجدہ سے فارغ ہو کر کھڑے ہونے سے پہلے) بیٹھتے تھے (یعنی جلسۂ استراحت کرتے تھے پھر نماز سکھلانے کے بعد)۔

٨١٩- فَأَتَيْنَا النَّبِيَّ ﷺ فَأَقَمْنَا عِنْدَهُ، فَقَالَ: ((لَوْ رَجَعْتُمْ إِلَى أَهَالِيكُمْ صَلُّوْا صَلَاةَ كَذَا فِيْ حِيْنِ كَذَا، صَلُّوْا صَلَاةَ كَذَا فِيْ حِيْنِ كَذَا، فَإِذَا حَضَرَتِ الصَّلَاةُ فَلْيُؤَذِّنْ أَحَدُكُمْ وَلْيَؤُمَّكُمْ أَكْبَرُكُمْ)). [راجع: ٦٢٨]

(٨١٩) (مالک بن حویرث نے بیان کیا کہ) ہم نبی کریم ﷺ کی خدمت میں حاضر ہوئے اور آپ ﷺ کے یہاں ٹھہرے رہے آپ ﷺ نے فرمایا کہ "(بہتر ہے) تم اپنے گھروں کو واپس جاؤ۔ دیکھو یہ نماز فلاں وقت اور یہ نماز فلاں وقت پڑھنا۔ جب نماز کا وقت ہو جائے تو ایک شخص تم میں سے اذان دے اور جو تم میں بڑا ہو وہ نماز پڑھائے۔"

**تشریح:** مراد جلسہ استراحت ہے جو پہلی اور تیسری رکعت کے خاتمہ پر سجدہ سے اٹھتے ہوئے تھوڑی دیر بیٹھ لینے کو کہتے ہیں۔ بعض نسخوں میں یہ عبارت "ثم سجد ثم رفع رأسه هنية۔" ایک ہی بار ہے چنانچہ نسخہ قسطلانی میں بھی یہ عبارت ایک ہی بار ہے اور یہی صحیح معلوم ہوتا ہے اگر دو بار ہو پھر بھی مطلب یہی ہوگا کہ دوسرا سجدہ کر کے ذرا بیٹھ گئے جلسہ استراحت کیا پھر کھڑے ہوئے۔ یہ جلسہ استراحت مستحب ہے اور حدیث ہذا سے ثابت ہے شارحین لکھتے ہیں: "بذالك اخذ الامام الشافعي وطائفة من اهل الحديث وذهبوا الى سنية جلسة الاستراحة" یعنی اس حدیث کی بنا پر امام شافعی اور جماعت اہل حدیث نے جلسہ استراحت کو سنت تسلیم کیا ہے۔

کچھ ائمہ اس کے قائل نہیں ہیں بعض صحابہ سے بھی اس کا ترک منقول ہے جس کا مطلب یہ ہے کہ یہ جلسہ فرض وواجب نہیں ہے مگر اس کے سنت اور مستحب ہونے سے انکار کرنا بھی صحیح نہیں۔

٨٢٠- حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ عَبْدِالرَّحِيْمِ، قَالَ: حَدَّثَنَا أَبُوْ أَحْمَدَ، مُحَمَّدُ بْنُ عَبْدِاللّٰهِ الزُّبَيْرِيُّ قَالَ: حَدَّثَنَا مِسْعَرٌ، عَنِ الْحَكَمِ، عَنْ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ بْنِ أَبِيْ لَيْلَى، عَنِ الْبَرَاءِ، قَالَ: كَانَ سُجُوْدُ النَّبِيِّ ﷺ وَرُكُوْعُهُ، وَقُعُوْدُهُ بَيْنَ السَّجْدَتَيْنِ قَرِيْبًا مِنَ السَّوَاءِ. [راجع: ٧٩٢]

(٨٢٠) ہم سے محمد بن عبدالرحیم صاعقہ نے بیان کیا، انہوں نے کہا کہ ہم سے ابو احمد محمد بن عبداللہ زبیری نے کہا کہ ہم سے مسعر بن کدام نے حکم عتیبہ کوفی سے انہوں نے عبدالرحمٰن بن ابی لیلیٰ سے انہوں نے براء بن عازب رضی اللہ عنہ سے انہوں نے کہا کہ نبی کریم ﷺ کا سجدہ، رکوع اور دونوں سجدوں کے درمیان بیٹھنے کی مقدار تقریباً برابر ہوتی تھی۔

**تشریح:** قسطلانی رحمہ اللہ نے کہا یہ جماعت کا ذکر ہے اکیلے آدمی کو اختیار ہے کہ وہ اعتدال اور قومہ سے رکوع اور سجدہ دوگنا کرے حدیث کی مطابقت ترجمہ باب سے ظاہر ہے۔

٨٢١ـ حَدَّثَنَا سُلَيْمَانُ بْنُ حَرْبٍ، قَالَ: حَدَّثَنَا حَمَّادُ بْنُ زَيْدٍ، عَنْ ثَابِتٍ، عَنْ أَنَسِ بْنِ مَالِكٍ قَالَ: إِنِّي لَا آلُو أَنْ أُصَلِّيَ بِكُمْ كَمَا رَأَيْتُ النَّبِيَّ ﷺ يُصَلِّي بِنَا. قَالَ ثَابِتٌ: كَانَ أَنَسُ بْنُ مَالِكٍ يَصْنَعُ شَيْئًا لَمْ أَرَكُمْ تَصْنَعُوْنَهُ، كَانَ إِذَا رَفَعَ رَأْسَهُ مِنَ الرُّكُوْعِ قَامَ حَتَّى يَقُوْلَ الْقَائِلُ: قَدْ نَسِيَ. وَبَيْنَ السَّجْدَتَيْنِ حَتَّى يَقُوْلَ الْقَائِلُ: قَدْ نَسِيَ. [راجع: ٨٠٠]

[مسلم: ١٠٦٠]

(٨٢١) ہم سے سلیمان بن حرب نے بیان کیا، کہا کہ ہم سے حماد بن زید نے ثابت سے بیان کیا، انہوں نے حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے، انہوں نے فرمایا کہ میں نے جس طرح نبی کریم ﷺ کو نماز پڑھتے دیکھا تھا بالکل اسی طرح تم لوگوں کو نماز پڑھانے میں کسی قسم کی کوئی کمی نہیں چھوڑتا ہوں۔ ثابت نے بیان کیا حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ ایک ایسا عمل کرتے تھے جسے میں تمہیں کرتے نہیں دیکھتا۔ جب وہ رکوع سے سر اٹھاتے تو اتنی دیر تک کھڑے رہتے کہ دیکھنے والا سمجھتا کہ بھول گئے ہیں اور اسی طرح دونوں سجدوں کے درمیان اتنی دیر تک بیٹھے رہتے کہ دیکھنے والا سمجھتا کہ بھول گئے ہیں۔

**تشریح:** حضرت مولانا وحید الزماں رحمہ اللہ فرماتے ہیں کہ ہمارے امام احمد بن حنبل رحمہ اللہ نے اسی پر عمل کیا ہے اور دونوں سجدوں کے بیچ میں بار بار رَبِّ اغْفِرْلِیْ کہنا مستحب جانا ہے۔ جیسے حذیفہ کی حدیث میں وارد ہے حافظ رحمہ اللہ نے کہا اس حدیث سے معلوم ہوتا ہے کہ جن لوگوں سے ثابت نے یہ گفتگو کی وہ دونوں سجدوں کے درمیان نہ بیٹھتے ہوں گے لیکن حدیث پر چلنے والا جب حدیث صحیح ہو جائے تو کسی کی مخالفت کی پروا نہیں کرتا۔ حضرت علامہ شوکانی رحمہ اللہ فرماتے ہیں:

”وقد ترك الناس هذه السنة الثابتة بالاحاديث الصحيحة محدثهم وفقيههم ومجتهدهم ومقلدهم فليت شعرى ما الذى عوا واعليه ذالك والله المستعان۔“

یعنی صد افسوس کہ لوگوں نے اس سنت کو جو احادیث صحیحہ سے ثابت ہے چھوڑ رکھا ہے حتیٰ کہ ان کے محدث اور فقیہ اور مجتہد اور مقلد سب ہی اس سنت کے تارک نظر آتے ہیں مجھے نہیں معلوم کہ اس کے لیے ان لوگوں نے کون سا بہانہ تلاش کیا ہے اور اللہ ہی مددگار ہے۔

دونوں سجدوں کے درمیان یہ دعا بھی مسنون ہے: ((اَللّٰهُمَّ اغْفِرْلِيْ وَارْحَمْنِيْ وَاجْبُرْنِيْ وَاهْدِنِيْ وَارْزُقْنِيْ))۔

## بَابٌ: لَا يَفْتَرِشُ ذِرَاعَيْهِ فِي السُّجُوْدِ

## باب: اس بارے میں کہ نمازی سجدہ میں اپنے دونوں بازوؤں کو (جانور کی طرح) زمین پر نہ بچھائے

وَقَالَ أَبُوْ حُمَيْدٍ: سَجَدَ النَّبِيُّ ﷺ وَوَضَعَ يَدَيْهِ غَيْرَ مُفْتَرِشٍ وَلَا قَابِضِهِمَا.

اور ابوحمید رضی اللہ عنہ نے کہا کہ نبی کریم ﷺ نے سجدہ کیا اور دونوں ہاتھ زمین پر رکھے بازو نہیں بچھائے نہ ان کو پہلو سے ملایا۔

٨٢٢ـ حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ بَشَّارٍ، قَالَ: حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ جَعْفَرٍ، قَالَ: حَدَّثَنَا شُعْبَةُ، قَالَ: سَمِعْتُ قَتَادَةَ، عَنْ أَنَسِ بْنِ مَالِكٍ،

(٨٢٢) ہم سے محمد بن بشار نے بیان کیا، انہوں نے کہا کہ ہم سے محمد بن جعفر نے بیان کیا، انہوں نے کہا کہ ہم سے شعبہ نے بیان کیا، انہوں نے کہا کہ میں نے قتادہ سے سنا، انہوں نے انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے انہوں

عَنِ النَّبِيِّ ﷺ قَالَ: ((اعْتَدِلُوْا فِي السُّجُوْدِ، وَلَا يَبْسُطْ أَحَدُكُمْ ذِرَاعَيْهِ انْبِسَاطَ الْكَلْبِ)).

نے بیان کیا کہ نبی کریم ﷺ نے فرمایا کہ ''سجدہ میں اعتدال کو ملحوظ رکھو اور اپنے بازو کتوں کی طرح نہ پھیلایا کرو۔''

[راجع: ٢٤١] [مسلم: ١١٠٢، ١١٠٣؛ ابوداود: ٨٩٧؛ ترمذي: ٢٧٦؛ نسائي: ١١٠٩]

**تشریح:** کیونکہ اس طرح بازو بچھا دینا سستی اور کاہلی کی نشانی ہے۔ کتے کے ساتھ تشبیہ اور بھی مذمت ہے۔ اس کا پورا لحاظ رکھنا چاہیے۔ امام قسطلانی رحمہ اللہ نے کہا کہ اگر کوئی ایسا کرے تو نماز مکروہ تنزیہی ہوگی۔

## بَابُ مَنِ اسْتَوَى قَاعِدًا فِي وِتْرٍ مِنْ صَلَاتِهِ ثُمَّ نَهَضَ

## باب: اس شخص کے بارے میں جو شخص نماز کی طاق رکعت (پہلی اور تیسری) میں تھوڑی دیر بیٹھے اور پھر اٹھ جائے

٨٢٣ـ حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ الصَّبَّاحِ، قَالَ: أَخْبَرَنَا هُشَيْمٌ، أَخْبَرَنَا خَالِدٌ الْحَذَّاءُ، عَنْ أَبِي قِلَابَةَ، قَالَ: أَخْبَرَنِي مَالِكُ بْنُ الْحُوَيْرِثِ اللَّيْثِيُّ، أَنَّهُ رَأَى النَّبِيَّ ﷺ يُصَلِّي، فَإِذَا كَانَ فِي وِتْرٍ مِنْ صَلَاتِهِ لَمْ يَنْهَضْ حَتَّى يَسْتَوِيَ قَاعِدًا. [ابوداود: ٨٤٤؛ ترمذي: ٢٨٧؛ نسائي: ١١٥١]

(۸۲۳) ہم سے محمد بن صباح نے بیان کیا، انہوں نے کہا کہ ہمیں ہشیم نے خبر دی، انہوں نے کہا ہمیں خالد حذاء نے خبر دی، ابو قلابہ سے، انہوں نے بیان کیا کہ مجھے مالک بن حویرث لیثی رضی اللہ عنہ نے خبر دی کہ آپ نے نبی کریم ﷺ کو نماز پڑھتے دیکھا۔ آپ ﷺ جب طاق رکعت میں ہوتے اس وقت تک نہ اٹھتے جب تک تھوڑی دیر بیٹھ نہ لیتے۔

**تشریح:** طاق رکعتوں کے بعد پہلی اور تیسری رکعت کے دوسرے سجدے سے جب اٹھے تو تھوڑی دیر بیٹھ کر پھر اٹھنا، اس کو جلسہ استراحت کہتے ہیں جو سنت صحیحہ سے ثابت ہے۔

## بَابٌ: كَيْفَ يَعْتَمِدُ عَلَى الْأَرْضِ إِذَا قَامَ مِنَ الرَّكْعَةِ

## باب: اس بارے میں کہ رکعت سے اٹھتے وقت زمین کا کس طرح سہارا لے

٨٢٤ـ حَدَّثَنَا مُعَلَّى بْنُ أَسَدٍ، قَالَ: حَدَّثَنَا وُهَيْبٌ، عَنْ أَيُّوبَ، عَنْ أَبِي قِلَابَةَ، قَالَ: جَاءَنَا مَالِكُ بْنُ الْحُوَيْرِثِ فَصَلَّى بِنَا فِي مَسْجِدِنَا هَذَا فَقَالَ: إِنِّي لَأُصَلِّي بِكُمْ، وَمَا أُرِيْدُ الصَّلَاةَ، وَلَكِنِّي أُرِيْدُ أَنْ أُرِيَكُمْ كَيْفَ رَأَيْتُ رَسُوْلَ اللَّهِ ﷺ يُصَلِّي. قَالَ أَيُّوبُ:

(۸۲۴) ہم سے معلی بن اسد نے بیان کیا، انہوں نے کہا کہ ہم سے وہیب نے بیان کیا، انہوں نے ایوب سختیانی سے، انہوں نے ابو قلابہ سے، انہوں نے بیان کیا کہ حضرت مالک بن حویرث رضی اللہ عنہ ہمارے یہاں تشریف لائے اور آپ نے ہماری اس مسجد میں نماز پڑھائی۔ آپ نے فرمایا کہ میں نماز پڑھا رہا ہوں لیکن میری نیت کسی فرض کی ادائیگی نہیں ہے بلکہ میں صرف تم کو یہ دکھانا چاہتا ہوں کہ نبی کریم ﷺ کس طرح نماز پڑھا کرتے تھے۔

فَقُلْتُ لِأَبِي قِلَابَةَ وَكَيْفَ كَانَتْ صَلَاتُهُ قَالَ: مِثْلَ صَلَاةِ شَيْخِنَا هَذَا - يَعْنِي عَمْرَو ابْنَ سَلِمَةَ - قَالَ: أَيُّوبُ وَكَانَ ذَلِكَ الشَّيْخُ يُتِمُّ التَّكْبِيرَ، وَإِذَا رَفَعَ رَأْسَهُ عَنِ السَّجْدَةِ الثَّانِيَةِ جَلَسَ وَاعْتَمَدَ عَلَى الْأَرْضِ، ثُمَّ قَامَ. [راجع: ٦٧٧] [مسلم: ١٥٣٥، ١٥٣٦؛ ابوداود: ١٠٠٢؛ نسائي: ١١٥٠]

ایوب سختیانی نے بیان کیا کہ میں نے ابو قلابہ سے پوچھا کہ مالک رضی اللہ عنہ کس طرح نماز پڑھتے تھے؟ تو انہوں نے فرمایا کہ ہمارے شیخ عمرو بن سلمہ کی طرح۔ ایوب نے بیان کیا کہ شیخ تمام تکبیرات کہتے تھے اور جب دوسرے سجدے سے سر اٹھاتے تو تھوڑی دیر بیٹھتے اور زمین کا سہارا لے کر پھر اٹھتے۔

**تشریح:** یعنی جلسہ استراحت کرکے پھر دونوں ہاتھ زمین پر ٹیک کر اٹھتے۔ حنفیہ نے جو اس کے خلاف ترمذی کی حدیث سے دلیل لی کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم اپنے پاؤں کی انگلیوں پر کھڑے ہوتے تھے تو یہ حدیث ضعیف ہے علاوہ اس کے اس سے یہ نکلتا ہے کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے کبھی جلسہ استراحت کیا اور کبھی نہیں کیا اہل حدیث کا یہی مذہب ہے وہ جلسہ استراحت کو مستحب کہتے ہیں اس کی کوئی دلیل نہیں ہے کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ضعف یا علالت کی وجہ سے ایسا کیا اور یہ کہنا کہ نماز کا موضوع استراحت نہیں ہے قیاس ہے بمقابلہ نص اور وہ فاسد ہے۔ (مولانا وحید الزماں رحمہ اللہ)

## بَابٌ: يُكَبِّرُ وَهُوَ يَنْهَضُ مِنَ السَّجْدَتَيْنِ وَكَانَ ابْنُ الزُّبَيْرِ يُكَبِّرُ فِي نَهْضَتِهِ

## باب: جب دو رکعتیں پڑھ کر اٹھے تو تکبیر کہے اور حضرت عبداللہ بن زبیر رضی اللہ عنہما تیسری رکعت کے لیے اٹھتے وقت تکبیر کہا کرتے تھے

٨٢٥- حَدَّثَنَا يَحْيَى بْنُ صَالِحٍ، قَالَ: حَدَّثَنَا فُلَيْحُ بْنُ سُلَيْمَانَ، عَنْ سَعِيدِ بْنِ الْحَارِثِ، قَالَ: صَلَّى لَنَا أَبُو سَعِيدٍ فَجَهَرَ بِالتَّكْبِيرِ حِينَ رَفَعَ رَأْسَهُ مِنَ السُّجُودِ، وَحِينَ سَجَدَ، وَحِينَ رَفَعَ، وَحِينَ قَامَ مِنَ الرَّكْعَتَيْنِ وَقَالَ: هَكَذَا رَأَيْتُ النَّبِيَّ صلی اللہ علیہ وسلم.

(٨٢٥) ہم سے یحییٰ بن صالح نے بیان کیا، کہا کہ ہم سے فلیح بن سلیمان نے، انہوں نے سعید بن حارث سے، انہوں نے کہا کہ ہمیں ابو سعید خدری رضی اللہ عنہ نے نماز پڑھائی اور جب انہوں نے سجدہ سے سر اٹھایا تو پکار کر تکبیر کہی پھر سجدہ کیا تو ایسا ہی کیا پھر سجدہ سے سر اٹھایا تو بھی ایسا ہی کیا اسی طرح جب دو رکعتیں پڑھ کر کھڑے ہوئے اس وقت بھی آپ نے بلند آواز سے تکبیر کہی اور فرمایا کہ میں نے نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کو اسی طرح کرتے دیکھا۔

٨٢٦- حَدَّثَنَا سُلَيْمَانُ بْنُ حَرْبٍ، قَالَ: حَدَّثَنَا حَمَّادُ بْنُ زَيْدٍ، قَالَ: حَدَّثَنَا غَيْلَانُ ابْنُ جَرِيرٍ، عَنْ مُطَرِّفٍ، قَالَ: صَلَّيْتُ أَنَا وَعِمْرَانُ بْنُ الْحُصَيْنِ، صَلَاةً خَلْفَ عَلِيِّ ابْنِ أَبِي طَالِبٍ فَكَانَ إِذَا سَجَدَ كَبَّرَ، وَإِذَا

(٨٢٦) ہم سے سلیمان بن حرب نے بیان کیا، انہوں نے کہا کہ ہم سے حماد بن زید نے بیان کیا، انہوں نے کہا کہ ہم سے غیلان بن جریر نے بیان کیا، انہوں نے مطرف بن عبداللہ سے، انہوں نے کہا کہ میں نے اور عمران بن حصین رضی اللہ عنہ نے علی بن ابی طالب رضی اللہ عنہ کی اقتدا میں نماز پڑھی۔ آپ نے جب سجدہ کیا، سجدہ سے سر اٹھایا دو رکعتوں کے بعد کھڑے ہوئے تو ہر

رَفَعَ كَبَّرَ، وَإِذَا نَهَضَ مِنَ الرَّكْعَتَيْنِ كَبَّرَ، فَلَمَّا سَلَّمَ أَخَذَ عِمْرَانُ بِيَدِي فَقَالَ: لَقَدْ صَلَّى بِنَا هَذَا صَلَاةَ مُحَمَّدٍ ﷺ. أَوْ قَالَ: لَقَدْ ذَكَّرَنِي هَذَا صَلَاةَ مُحَمَّدٍ ﷺ. [راجع: ٧٨٤]

مرتبہ تکبیر کہی۔ جب آپ نے سلام پھیر دیا تو عمران بن حصین رضی اللہ عنہ نے میرا ہاتھ پکڑ کر کہا کہ انہوں نے واقعی ہمیں حضرت محمد ﷺ کی طرح نماز پڑھائی ہے یا یہ کہا کہ مجھے انہوں نے حضرت محمد ﷺ کی نماز یاد دلا دی۔

**تشریح:** بعض ائمہ بنی امیہ نے بآواز بلند اس طرح تکبیر کہنا چھوڑ دیا تھا جو اسوۂ نبوی کے خلاف تھا اس واقعہ سے یہ بھی ظاہر ہوا کہ دور سلف میں مسلمانوں کو اسوۂ رسول کی اطاعت کا بے حد اشتیاق رہتا تھا خاص طور پر نماز کے بارے میں ان کی کوشش ہوتی کہ وہ عین سنت رسول ﷺ کے مطابق نماز ادا کرسکیں۔ اس دور آخر میں صرف اپنے اپنے فرضی اماموں کی تقلید کا جذبہ باقی رہ گیا ہے حالانکہ ایک مسلمان کا اولین مقصد سنت نبوی کی تلاش ہونا چاہیے۔ ہمارے امام ابوحنیفہ رحمۃ اللہ علیہ نے صاف فرمادیا ہے کہ ہر وقت صحیح حدیث کی تلاش میں رہو اگر میرا کوئی مسئلہ حدیث کے خلاف نظر آئے تو اسے چھوڑ دو اور صحیح حدیث نبوی پر عمل کرو۔ امام رحمۃ اللہ علیہ کی اس پاکیزہ وصیت پر عمل کرنے والے آج کتنے ہیں؟ یہ ہر سمجھ دار مسلمان کے غور کرنے کی چیز ہے یونہی لکیر کے فقیر ہو کر رسمی نمازیں ادا کرتے رہنا اور سنت نبوی کو تلاش نہ کرنا کسی بابصیرت مسلمان کا کام نہیں۔ وفقنا الله لما يحب ويرضى۔

## بَابُ سُنَّةِ الْجُلُوسِ فِي التَّشَهُّدِ

## باب: تشہد میں بیٹھنے کا مسنون طریقہ!

وَكَانَتْ أُمُّ الدَّرْدَاءِ تَجْلِسُ فِي صَلَاتِهَا جِلْسَةَ الرَّجُلِ، وَكَانَتْ فَقِيهَةً.

حضرت ام درداء رضی اللہ عنہا فقیہہ تھیں اور وہ نماز میں (بوقت تشہد) مردوں کی طرح بیٹھتی تھیں۔

٨٢٧۔ حَدَّثَنَا عَبْدُاللَّهِ بْنُ مَسْلَمَةَ، عَنْ مَالِكٍ، عَنْ عَبْدِ الرَّحْمَنِ بْنِ الْقَاسِمِ، عَنْ عَبْدِاللَّهِ بْنِ عَبْدِ اللَّهِ، أَنَّهُ أَخْبَرَهُ: أَنَّهُ، كَانَ يَرَى عَبْدَاللَّهِ بْنَ عُمَرَ يَتَرَبَّعُ فِي الصَّلَاةِ إِذَا جَلَسَ، فَفَعَلْتُهُ وَأَنَا يَوْمَئِذٍ حَدِيثُ السِّنِّ، فَنَهَانِي عَبْدُاللَّهِ بْنُ عُمَرَ وَقَالَ: إِنَّمَا سُنَّةُ الصَّلَاةِ أَنْ تَنْصِبَ رِجْلَكَ الْيُمْنَى وَتَثْنِيَ الْيُسْرَى. فَقُلْتُ: إِنَّكَ تَفْعَلُ ذَلِكَ. فَقَالَ: إِنَّ رِجْلَايَ لَا تَحْمِلَانِي. [ابو داود: ٩٥٨]

(٨٢٧) ہم سے عبداللہ بن مسلمہ نے بیان کیا، انہوں نے امام مالک رحمۃ اللہ علیہ سے، انہوں نے عبدالرحمٰن بن قاسم کے واسطے سے بیان کیا، انہوں نے عبداللہ بن عبداللہ سے انہوں نے خبر دی کہ حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما کو وہ ہمیشہ دیکھتے کہ آپ نماز میں چارزانوں بیٹھتے ہیں میں ابھی نوعمر تھا میں نے بھی اسی طرح کرنا شروع کر دیا لیکن حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما نے اس سے روکا اور فرمایا کہ نماز میں سنت یہ ہے کہ (تشہد میں) دایاں پاؤں کھڑا رکھے اور بایاں پھیلا دے میں نے کہا کہ آپ تو اسی (میری) طرح کرتے ہیں آپ بولے کہ (کمزوری کی وجہ سے) میرے پاؤں میرا بوجھ نہیں اٹھا پاتے۔

**تشریح:** عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما آخر میں کمزوری کی وجہ سے چارزانو بیٹھتے تھے یہ محض عذر کی وجہ سے تھا ورنہ مسنون طریقہ یہی ہے کہ دایاں پاؤں کھڑا رہے اور بائیں کو پھیلا کر اس پر بیٹھا جائے تو اسے تورک کہتے ہیں عورتوں کے لیے بھی یہی مسنون ہے باب اور حدیث میں مطابقت ظاہر ہے۔

٨٢٨۔ حَدَّثَنَا يَحْيَى بْنُ بُكَيْرٍ، قَالَ: حَدَّثَنَا اللَّيْثُ، عَنْ خَالِدٍ، عَنْ سَعِيدٍ، عَنْ مُحَمَّدِ

(٨٢٨) ہم سے یحییٰ بن بکیر نے بیان کیا، انہوں نے کہا کہ ہم سے لیث نے بیان کیا، انہوں نے خالد سے بیان کیا، ان سے سعید نے بیان کیا، ان

ابْنِ عَمْرِو بْنِ حَلْحَلَةَ، عَنْ مُحَمَّدِ بْنِ عَمْرِو بْنِ عَطَاءٍ؛ ح قَالَ: وَحَدَّثَنِي اللَّيْثُ، عَنْ يَزِيدَ بْنِ أَبِي حَبِيبٍ، وَيَزِيدَ بْنِ مُحَمَّدٍ، عَنْ مُحَمَّدِ بْنِ عَمْرِو بْنِ حَلْحَلَةَ، عَنْ مُحَمَّدِ بْنِ عَمْرِو بْنِ عَطَاءٍ، أَنَّهُ كَانَ جَالِسًا مَعَ نَفَرٍ مِنْ أَصْحَابِ النَّبِيِّ ﷺ فَذَكَرْنَا صَلَاةَ النَّبِيِّ ﷺ فَقَالَ أَبُو حُمَيْدٍ السَّاعِدِيُّ: أَنَا كُنْتُ أَحْفَظَكُمْ لِصَلَاةِ رَسُولِ اللَّهِ ﷺ رَأَيْتُهُ إِذَا كَبَّرَ جَعَلَ يَدَيْهِ حَذْوَ مَنْكِبَيْهِ، وَإِذَا رَكَعَ أَمْكَنَ يَدَيْهِ مِنْ رُكْبَتَيْهِ، ثُمَّ هَصَرَ ظَهْرَهُ، فَإِذَا رَفَعَ رَأْسَهُ اسْتَوَى حَتَّى يَعُودَ كُلُّ فَقَارٍ مَكَانَهُ، وَإِذَا سَجَدَ وَضَعَ يَدَيْهِ غَيْرَ مُفْتَرِشٍ وَلَا قَابِضِهِمَا، وَاسْتَقْبَلَ بِأَطْرَافِ أَصَابِعِ رِجْلَيْهِ الْقِبْلَةَ، فَإِذَا جَلَسَ فِي الرَّكْعَتَيْنِ جَلَسَ عَلَى رِجْلِهِ الْيُسْرَى وَنَصَبَ الْيُمْنَى، فَإِذَا جَلَسَ فِي الرَّكْعَةِ الْآخِرَةِ قَدَّمَ رِجْلَهُ الْيُسْرَى وَنَصَبَ الْأُخْرَى وَقَعَدَ عَلَى مَقْعَدَتِهِ. وَسَمِعَ اللَّيْثُ يَزِيدَ بْنَ أَبِي حَبِيبٍ وَيَزِيدُ مِنْ مُحَمَّدِ بْنِ حَلْحَلَةَ وَابْنُ حَلْحَلَةَ مِنَ ابْنِ عَطَاءٍ. وَقَالَ أَبُو صَالِحٍ عَنِ اللَّيْثِ: كُلُّ فَقَارٍ مَكَانَهُ. وَقَالَ ابْنُ الْمُبَارَكِ عَنْ يَحْيَى بْنِ أَيُّوبَ قَالَ: حَدَّثَنِي يَزِيدُ بْنُ أَبِي حَبِيبٍ أَنَّ مُحَمَّدَ بْنَ عَمْرِو بْنِ حَلْحَلَةَ حَدَّثَهُ: كُلُّ فَقَارٍ. [مسلم: ٩٦٣، ٩٦٤، ٩٦٥، ٩٦٦؛ ترمذي: ٣٠٤، ٣٠٥؛ نسائي: ١٠٣٨، ١١٠٠، ١١٨٠، ١٢٦١؛ ابن ماجه: ٨٠٣، ٨٦٢، ١٠٦١]

سے محمد بن عمرو بن حلحلہ نے بیان کیا، ان سے محمد بن عمرو بن عطاء نے بیان کیا۔ (دوسری سند) اور کہا کہ مجھ سے لیث نے بیان کیا، اور ان سے یزید بن ابی حبیب اور یزید بن محمد نے بیان کیا، ان سے محمد بن عمرو بن حلحلہ نے بیان کیا، ان سے محمد بن عمرو بن عطاء نے بیان کیا کہ وہ نبی کریم ﷺ کے چند اصحاب رضوان اللہ علیہم کے ساتھ بیٹھے ہوئے تھے کہ نبی کریم ﷺ کی نماز کا ذکر ہونے لگا تو ابوحمید ساعدی رضی اللہ عنہ نے کہا کہ مجھے نبی کریم ﷺ کی نماز تم سب سے زیادہ یاد ہے میں نے آپ کو دیکھا کہ جب آپ تکبیر کہتے تو اپنے ہاتھوں کو کندھوں تک لے جاتے، جب آپ رکوع کرتے تو گھٹنوں کو اپنے ہاتھوں سے پوری طرح پکڑ لیتے اور پیٹھ کو جھکا دیتے۔ پھر جب رکوع سے سر اٹھاتے تو اس طرح سیدھے کھڑے ہو جاتے کہ تمام جوڑ سیدھے ہو جاتے۔ جب آپ سجدہ کرتے تو آپ اپنے ہاتھوں کو (زمین پر) اس طرح رکھتے کہ نہ بالکل پھیلے ہوئے ہوتے اور نہ سمٹے ہوئے پاؤں کی انگلیوں کے منہ قبلہ کی طرف رکھتے۔ جب آپ ﷺ دو رکعتوں کے بعد بیٹھتے تو بائیں پاؤں پر بیٹھتے اور دایاں پاؤں کھڑا رکھتے اور جب آخری رکعت میں بیٹھتے تو بائیں پاؤں کو آگے کر لیتے اور دائیں کو کھڑا کر دیتے پھر مقعد پر بیٹھتے۔ لیث نے یزید بن ابی حبیب سے اور یزید بن محمد بن حلحلہ سے سنا اور محمد بن حلحلہ نے ابن عطا سے، اور ابوصالح نے لیث سے كُلُّ فَقَارٍ مَكَانَهُ نقل کیا ہے اور ابن المبارک نے یحییٰ بن ایوب سے بیان کیا انہوں نے کہا کہ مجھ سے یزید بن ابی حبیب نے بیان کیا کہ محمد بن عمرو بن حلحلہ نے ان سے حدیث میں كُلُّ فَقَارٍ بیان کیا۔

**تشریح:** صحیح ابن خزیمہ میں دس بیٹھنے والے اصحاب کرام رضی اللہ عنہم میں سہل بن سعید اور ابوحمید ساعدی اور محمد بن مسلمہ اور ابوہریرہ اور ابوقتادہ رضی اللہ عنہم کے نام بتلائے گئے ہیں باقی کے نام معلوم نہیں ہوسکے یہ حدیث مختلف سندوں کے ساتھ کہیں مجمل اور کہیں مفصل مروی ہے اس میں دوسرے قعدے میں تورک کا ذکر ہے یعنی سرین پر بیٹھنا دائیں پاؤں کو کھڑا کرنا اور بائیں کو آگے کرکے تلے سے دائیں طرف باہر نکالنا اور دونوں سرین زمین سے ملا کر بائیں ران پر بیٹھنا یہ تورک چار رکعت والی نماز میں اور نماز فجر کی آخری رکعت میں کرنا چاہیے۔ امام شافعی رحمۃ اللہ علیہ اور امام احمد بن حنبل رحمۃ اللہ علیہ کا یہی مسلک ہے آخر حدیث میں حضرت عبداللہ بن مبارک رحمۃ اللہ علیہ کی جو روایت ہے اسے فریابی اور جوزنی اور ابراہیم حربی نے وصل کیا ہے سنن نماز کے سلسلہ میں یہ حدیث ایک اصولی تفصیلی بیان کی حیثیت رکھتی ہے۔

## بَابُ مَنْ لَمْ يَرَ التَّشَهُّدَ الْأَوَّلَ وَاجِبًا

## باب: اس شخص کی دلیل جو پہلے تشہد کو (چار رکعت یا تین رکعت نماز میں) واجب نہیں جانتا (یعنی فرض)

لِأَنَّ النَّبِيَّ ﷺ قَامَ مِنَ الرَّكْعَتَيْنِ وَلَمْ يَرْجِعْ.

کیونکہ نبی ﷺ دو رکعتیں پڑھ کر کھڑے ہو گئے اور بیٹھے نہیں۔

**تشریح:** باوجودیکہ لوگوں نے سبحان اللہ کہا لیکن آپ نہ بیٹھے اگر تشہد پہلا فرض ہوتا تو ضرور بیٹھ جاتے جیسے کوئی رکوع یا سجدہ بھول جائے اور یاد آئے تو اسی وقت لوٹانا لازم ہے ہمارے امام ابن حنبل رحمۃ اللہ علیہ نے کہا کہ یہ تشہد واجب ہے کیوں کہ نبی کریم ﷺ نے اس کو ہمیشہ کیا اور بھول گئے تو سجدہ سہو سے اس کا تدارک کیا (مولانا وحید الزماں رحمۃ اللہ علیہ)

٨٢٩۔ حَدَّثَنَا أَبُو الْيَمَانِ، قَالَ: أَخْبَرَنَا شُعَيْبٌ، عَنِ الزُّهْرِيِّ، قَالَ: حَدَّثَنِي عَبْدُالرَّحْمَنِ بْنُ هُرْمُزَ، مَوْلَى بَنِي عَبْدِ الْمُطَّلِبِ۔ وَقَالَ: مَرَّةً مَوْلَى رَبِيعَةَ بْنِ الْحَارِثِ۔ أَنَّ عَبْدَاللَّهِ بْنَ بُحَيْنَةَ، قَالَ: وَهُوَ مِنْ أَزْدِ شَنُوءَةَ وَهُوَ حَلِيفٌ لِبَنِي عَبْدِ مَنَافٍ، وَكَانَ مِنْ أَصْحَابِ النَّبِيِّ ﷺ أَنَّ النَّبِيَّ ﷺ صَلَّى بِهِمُ الظُّهْرَ، فَقَامَ فِي الرَّكْعَتَيْنِ الْأُولَيَيْنِ لَمْ يَجْلِسْ، فَقَامَ النَّاسُ مَعَهُ حَتَّى إِذَا قَضَى الصَّلَاةَ، وَانْتَظَرَ النَّاسُ تَسْلِيمَهُ، كَبَّرَ وَهُوَ جَالِسٌ، فَسَجَدَ سَجْدَتَيْنِ قَبْلَ أَنْ يُسَلِّمَ ثُمَّ سَلَّمَ. [أطرافه في: ٨٣٠، ١٢٢٤، ١٢٢٥، ١٢٣٠، ٦٦٧٠] [مسلم: ١٢٧٠، ١٢٧١، ١٢٧٢؛ ابوداود: ١٠٣٤، ١٠٣٥؛ ترمذي: ٣٩١؛ نسائي: ١١٧٦، ١١٧٧، ١٢٢١، ١٢٢٢، ١٢٦٠؛ ابن ماجه: ١٢٠٦، ١٢٠٧]

(٨٢٩) ہم سے ابوالیمان نے بیان کیا، انہوں نے کہا کہ شعیب نے ہمیں خبر دی، انہوں نے زہری سے خبر دی، انہوں نے کہا کہ مجھ سے عبدالرحمن بن ہرمز نے بیان کیا جو مولی بنی عبدالمطلب (یا مولی ربیعہ بن حارث) تھے، کہ عبداللہ بن بحینہ رضی اللہ عنہ جو صحابی رسول اور بنی عبد مناف کے حلیف قبیلہ از دشنوءہ سے تعلق رکھتے تھے، نے بیان کیا کہ نبی ﷺ نے انہیں ظہر کی نماز پڑھائی اور دو رکعتوں پر بیٹھنے کے بجائے کھڑے ہو گئے، چنانچہ سارے لوگ بھی ان کے ساتھ کھڑے ہو گئے، جب نماز ختم ہونے والی تھی اور لوگ آپ کے سلام پھیرنے کا انتظار کر رہے تھے تو آپ نے اللہ اکبر کہا اور سلام پھیرنے سے پہلے دو سجدے کئے، پھر سلام پھیرا۔

**تشریح:** علامہ شوکانی رحمۃ اللہ علیہ نے اس مسئلہ پر یوں باب منعقد فرمایا ہے: "باب الامر بالتشهد الاول وسقوطه بالسهو۔" یعنی تشہد اول کے لیے حکم ہے اور وہ بھول سے رہ جائے تو سجدہ سہو سے ساقط ہو جاتا ہے۔ حدیث ابن مسعود رضی اللہ عنہ میں جو لفظ "فقولوا التحيات" وارد ہوئے ہیں اس پر علامہ فرماتے ہیں: "فيه دليل لمن قال بوجوب التشهد الاوسط وهو احمد في المشهور عنه والليث واسحاق وهو قول الشافعي واليه ذهب داود و ابو ثور ورواه النووي عن جمهور المحدثين۔" یعنی اس میں ان حضرات کی دلیل ہے جو درمیانی تشہد کو واجب کہتے ہیں امام احمد سے بھی یہی منقول ہے اور دیگر ائمہ مذکورین سے بھی بلکہ امام نووی رحمۃ اللہ علیہ نے اسے جمہور محدثین کرام رحمہم اللہ سے نقل فرمایا ہے۔

حدیث مذکور سے امام بخاری رحمۃ اللہ علیہ نے یہی ثابت فرمایا ہے کہ تشہد اول اگر فرض ہوتا تو آپ اسے ضرور لوٹاتے مگر یہ ایسا ہے کہ اگر رہ جائے تو سجدہ سہو سے اس کی تلافی ہو جاتی ہے۔ روایت میں عبداللہ بن بحینہ رحمۃ اللہ علیہ کے حلیف ہونے کا ذکر ہے عہد جاہلیت میں اگر کوئی شخص یا قبیلہ کسی دوسرے سے یہ عہد کر لیتا کہ میں ہمیشہ تمہارے ساتھ رہوں گا، تمہارے دوست کا دوست اور دشمن کا دشمن تو اسے اس قوم کا حلیف کہا جاتا تھا صحابی مذکور بنی عبد مناف کے حلیف تھے۔

## بَابُ التَّشَهُّدِ فِي الْأُولَى

## باب: پہلے قعدہ میں تشہد پڑھنا

٨٣٠۔ حَدَّثَنَا قُتَيْبَةُ، قَالَ: حَدَّثَنَا بَكْرٌ، عَنْ جَعْفَرِ بْنِ رَبِيعَةَ، عَنِ الْأَعْرَجِ، عَنْ عَبْدِاللَّهِ بْنِ مَالِكٍ ابْنِ بُحَيْنَةَ، قَالَ: صَلَّى بِنَا رَسُوْلُ اللَّهِ ﷺ الظُّهْرَ، فَقَامَ وَعَلَيْهِ جُلُوْسٌ، فَلَمَّا كَانَ فِيْ آخِرِ صَلَاتِهِ سَجَدَ سَجْدَتَيْنِ وَهُوَ جَالِسٌ. [راجع: ٨٢٩]

(۸۳۰) ہم سے قتیبہ بن سعید نے بیان کیا، کہا کہ ہم سے بکر بن مضر نے جعفر بن ربیعہ سے بیان کیا، انہوں نے اعرج سے بیان کیا، ان سے عبداللہ بن مالک بن بحینہ رضی اللہ عنہ نے کہا، کہ ہمیں رسول اللہ ﷺ نے نماز ظہر پڑھائی۔ آپ کو چاہیے تھا بیٹھنا لیکن آپ (بھول کر) کھڑے ہو گئے پھر نماز کے آخر میں بیٹھے ہی بیٹھے دو سجدے کئے۔

**تشریح:** اور تشہد نہیں پڑھا۔ حدیث میں عليه الجلوس کے لفظ بتلاتے ہیں کہ آپ کو بیٹھنا چاہیے تھا مگر آپ بھول گئے جلوس سے تشہد مراد ہے۔ ترجمہ باب کی مطابقت ظاہر ہے۔

## بَابُ التَّشَهُّدِ فِي الْآخِرَةِ

## باب: آخری قعدہ میں تشہد پڑھنا

٨٣١۔ حَدَّثَنَا أَبُوْ نُعَيْمٍ، قَالَ: حَدَّثَنَا الْأَعْمَشُ، عَنْ شَقِيْقِ بْنِ سَلَمَةَ، قَالَ: قَالَ عَبْدُاللَّهِ: كُنَّا إِذَا صَلَّيْنَا خَلْفَ النَّبِيِّ ﷺ قُلْنَا: السَّلَامُ عَلَى جِبْرِيْلَ وَمِيْكَائِيْلَ، السَّلَامُ عَلَى فُلَانٍ وَفُلَانٍ. فَالْتَفَتَ إِلَيْنَا رَسُوْلُ اللَّهِ ﷺ فَقَالَ: ((إِنَّ اللَّهَ هُوَ السَّلَامُ، فَإِذَا صَلَّى أَحَدُكُمْ فَلْيَقُلِ: التَّحِيَّاتُ لِلَّهِ، [وَ]الصَّلَوَاتُ وَالطَّيِّبَاتُ، السَّلَامُ عَلَيْكَ أَيُّهَا النَّبِيُّ وَرَحْمَةُ اللَّهِ وَبَرَكَاتُهُ، السَّلَامُ عَلَيْنَا وَعَلَى عِبَادِ اللَّهِ

(۸۳۱) ہم سے ابو نعیم فضل بن دکین نے بیان کیا، کہا کہ ہم سے اعمش نے شقیق بن سلمہ سے بیان کیا کہ عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ نے فرمایا کہ جب ہم نبی کریم ﷺ کے پیچھے نماز پڑھتے تو کہتے: سلام ہو جبرئیل اور میکائیل پر سلام ہو فلاں اور فلاں پر (اللہ پر سلام) نبی کریم ﷺ ایک روز ہماری طرف متوجہ ہوئے اور فرمایا: اللہ تو خود "سلام" ہے (تم اللہ کو کیا سلام کرتے ہو) اس لیے جب تم میں سے کوئی نماز پڑھے تو یہ کہے: تمام آدابِ بندگی، تمام عبادات اور تمام بہترین تعریفیں اللہ کے لیے ہیں۔ آپ پر سلام ہو اے نبی اور اللہ کی رحمتیں اور اس کی برکتیں ہم پر سلام اور اللہ کے تمام صالح بندوں پر سلام۔ جب یہ کہو گے تو تمہارا سلام آسمان و زمین میں جہاں کوئی

الصَّالِحِينَ- فَإِنَّكُمْ إِذَا قُلْتُمُوْهَا أَصَابَتْ كُلَّ عَبْدٍ لِلَّهِ صَالِحٍ فِي السَّمَاءِ وَالْأَرْضِ- أَشْهَدُ أَنْ لَا إِلَهَ إِلَّا اللَّهُ، وَأَشْهَدُ أَنَّ مُحَمَّدًا عَبْدُهُ وَرَسُوْلُهُ))۔ [اطرافه في: ٨٣٥، ١٢٠٢، ٦٢٣٠، ٦٢٦٥، ٦٣٢٨، ٧٣٨١] [مسلم: ٩٠٠؛ ابوداود: ٩٦٨؛ نسائي: ١١٦٤، ١١٦٨، ١١٦٩، ١٢٧٦، ١٢٧٨، ١٢٩٧]

اللہ کا نیک بندہ ہے اس کو پہنچ جائے گا۔ میں گواہی دیتا ہوں کہ اللہ کے سوا کوئی معبود نہیں اور گواہی دیتا ہوں کہ محمد ﷺ اس کے بندے اور رسول ہیں۔

**تشریح:** یہ قعدہ کی دعا ہے جسے تشہد کہتے ہیں۔ بندہ پہلے کہتا ہے کہ تحیات صلوات اور طیبات اللہ تعالیٰ کے لیے ہیں۔ یہ تین الفاظ قول وفعل کے تمام محاسن کو شامل ہیں یعنی تمام خیر اور بھلائی خداوند قدوس کے لیے ثابت ہے اور اسی کی طرف سے ہے۔ پھر نبی کریم ﷺ پر سلام بھیجا گیا اور اس میں خطاب کی ضمیر اختیار کی گئی کیوں کہ صحابہ کو یہ دعا سکھائی گئی تھی اور آپ اس وقت موجود تھے۔ اب جن الفاظ کے ساتھ ہمیں یہ دعا پہنچی ہے اسی طرح پڑھنی چاہیے۔ (تفہیم البخاری) سلام درحقیقت دعا ہے یعنی تم سلامت رہو اللہ پاک کو ایسی دعا دینے کی حاجت نہیں کیونکہ وہ ہر ایک آفت اور تغیر سے پاک ہے وہ ازلی ابدی ہے اس میں کوئی عیب اور نقص نہیں وہ ساری کائنات کو خود سلامتی بخشنے والا اور سب کی پرورش کرنے والا ہے اسی لیے اس کا نام سلام ہوا اسی دعا میں لفظ تحیات اور صلوات اور طیبات وارد ہوتے ہیں تحیات کے معنی سلامتی بقا عظمت ہر نقص سے پاکی ہر قسم کی تعظیم مراد ہے یہ عبادات قولی پر صلوات فعلی پر اور طیبات عبادات مالی پر بھی بولا گیا ہے۔ (فتح الباری)

پس یہ تینوں قسم کی عبادات ایک اللہ ہی کے لیے مخصوص ہیں جو لوگ ان عبادات میں کسی غیر کو شریک کرتے ہیں وہ فرشتے ہوں یا انسان یا اور کچھ، وہ خالق کا حق چھین کر جو مخلوق کو دیتے ہیں یہی وہ ظلم عظیم ہے جسے قرآن مجید میں شرک کہا گیا ہے جس کے متعلق اللہ کا ارشاد ہے: ﴿إِنَّهُ مَنْ يُّشْرِكْ بِاللَّهِ فَقَدْ حَرَّمَ اللَّهُ عَلَيْهِ الْجَنَّةَ وَمَأْوَاهُ النَّارُ﴾ (۵/المائدہ:۷۲) یعنی شرک کرنے والوں پر جنت حرام ہے اور وہ ہمیشہ دوزخ میں رہیں گے عبادات قولی میں زبان سے اٹھتے بیٹھتے چلتے پھرتے اس کا نام لینا، عبادات فعلی میں رکوع سجدہ قیام، عبادات مالی میں ہر قسم کا صدقہ وخیرات نذر ونیاز وغیرہ وغیرہ مراد ہے۔

## بَابُ الدُّعَاءِ قَبْلَ السَّلَامِ

## باب: (تشہد کے بعد) سلام پھیرنے سے پہلے کی دعائیں

٨٣٢- حَدَّثَنَا أَبُو الْيَمَانِ، قَالَ: أَخْبَرَنَا شُعَيْبٌ، عَنِ الزُّهْرِيِّ، قَالَ: أَخْبَرَنَا عُرْوَةُ بْنُ الزُّبَيْرِ، عَنْ عَائِشَةَ زَوْجِ النَّبِيِّ، أَخْبَرَتْهُ أَنَّ رَسُوْلَ اللَّهِ ﷺ كَانَ يَدْعُوْ فِي الصَّلَاةِ: ((اللَّهُمَّ إِنِّي أَعُوْذُ بِكَ مِنْ عَذَابِ الْقَبْرِ، وَأَعُوْذُبِكَ مِنْ فِتْنَةِ الْمَسِيْحِ الدَّجَّالِ، وَأَعُوْذُ بِكَ مِنْ فِتْنَةِ الْمَحْيَا وَفِتْنَةِ الْمَمَاتِ، اللَّهُمَّ إِنِّي أَعُوْذُبِكَ مِنَ الْمَأْثَمِ وَالْمَغْرَمِ))۔ فَقَالَ لَهُ قَائِلٌ: مَا أَكْثَرَ مَا

(۸۳۲) ہم سے ابوالیمان نے بیان کیا، انہوں نے کہا کہ ہمیں شعیب نے زہری سے خبر دی، انہوں نے کہا کہ ہمیں عروہ بن زبیر نے خبر دی، انہیں نبی کریم ﷺ کی زوجہ مطہرہ حضرت عائشہ صدیقہ ؓ نے خبر دی کہ رسول اللہ ﷺ نماز میں یہ دعا پڑھتے تھے: "اے اللہ! قبر کے عذاب سے میں تیری پناہ مانگتا ہوں۔ زندگی کے اور موت کے فتنوں سے تیری پناہ مانگتا ہوں۔ دجال کے فتنہ سے تیری پناہ مانگتا ہوں اور اے اللہ! میں تیری پناہ مانگتا ہوں گناہوں سے اور قرض سے۔" کسی (یعنی ام المومنین حضرت عائشہ ؓ) نے نبی ﷺ سے عرض کی کہ آپ ﷺ تو قرض سے بہت

تَسْتَعِيْذُ مِنَ الْمَغْرَمِ فَقَالَ: ((إِنَّ الرَّجُلَ إِذَا غَرِمَ حَدَّثَ فَكَذَبَ، وَإِذَا وَعَدَ أَخْلَفَ)) . وَقَالَ مُحَمَّدُ بْنُ يُوْسُفَ سَمِعْتُ خَلَفَ بْنَ عَامِرٍ يَقُوْلُ فِي الْمَسِيحِ وَالْمَسِّيحِ لَيْسَ بَيْنَهُمَا فَرْقٌ وَهُمَا وَاحِدٌ أَحَدُهُمَا عَيْسَى عَلَيْهِ السَّلَامُ وَالْآخَرُ الدَّجَّالُ. [أطرافه في: ٨٣٣، ٢٣٩٧، ٦٣٦٨، ٦٣٧٥، ٦٣٧٦، ٦٣٧٧، ٧١٢٩] [مسلم: ١٣٢٥؛ ابوداود: ٨٨٠؛ نسائي: ١٣٠٨]

ہی زیادہ پناہ مانگتے ہیں! اس پر آپ ﷺ نے فرمایا کہ "جب کوئی مقروض ہو جائے تو وہ جھوٹ بولتا ہے اور وعدہ خلاف ہو جاتا ہے۔" محمد بن یوسف مطر فربری نے کہا میں نے خلف بن عامر سے سُنا، وہ کہتے تھے کہ مسیح (بلا تشدید) اور مسّیح (با تشدید) میں کوئی فرق نہیں ہے دونوں ایک ہیں حضرت عیسیٰ علیہ السلام کو مسیح اور مسّیح کہہ سکتے ہیں اور دجال کو بھی۔

٨٣٣۔ وَعَنِ الزُّهْرِيِّ، قَالَ: أَخْبَرَنِيْ عُرْوَةُ ابْنُ الزُّبَيْرِ، أَنَّ عَائِشَةَ قَالَتْ: سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللَّهِ ﷺ يَسْتَعِيْذُ فِيْ صَلَاتِهِ مِنْ فِتْنَةِ الدَّجَّالِ. [راجع: ٨٣٢]

(۸۳۳) اور اسی سند کے ساتھ زہری سے روایت ہے انہوں نے کہا کہ مجھے عروہ بن زبیر رضی اللہ عنہ نے خبر دی کہ حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا نے کہا کہ میں نے رسول اللہ ﷺ کو نماز میں دجال کے فتنے سے پناہ مانگتے سنا۔

**تشریح:** ((وَإِذَا وَعَدَ أَخْلَفَ)) کے بعد بعض نسخوں میں یہ عبارت زائد ہے: "وقال محمد بن يوسف سمعت خلف بن عامر يقول في المسيح والمسيح ليس بينهما فرق وهما واحد احدهما عيسى عليه السلام والاخر الدجال۔" یعنی محمد بن یوسف نے کہا امام بخاری رحمۃ اللہ علیہ نے کہا میں نے خلف بن عامر سے سنا مسیح اور مسّیح میں کچھ فرق نہیں دونوں ایک ہیں حضرت عیسیٰ علیہ السلام کو بھی مسیح اور مسّیح کہہ سکتے ہیں اور دجال کو بھی۔

٨٣٤۔ حَدَّثَنَا قُتَيْبَةُ بْنُ سَعِيْدٍ، قَالَ: حَدَّثَنَا اللَّيْثُ، عَنْ يَزِيْدَ بْنِ أَبِيْ حَبِيْبٍ، عَنْ أَبِي الْخَيْرِ، عَنْ عَبْدِاللَّهِ بْنِ عَمْرٍو، عَنْ أَبِيْ بَكْرٍ الصِّدِّيْقِ أَنَّهُ قَالَ لِرَسُوْلِ اللَّهِ ﷺ: عَلِّمْنِيْ دُعَاءً أَدْعُوْ بِهِ فِيْ صَلَاتِيْ. قَالَ: ((قُلِ اللَّهُمَّ إِنِّيْ ظَلَمْتُ نَفْسِيْ ظُلْمًا كَثِيْرًا وَلَا يَغْفِرُ الذُّنُوْبَ إِلَّا أَنْتَ، فَاغْفِرْ لِيْ مَغْفِرَةً مِنْ عِنْدِكَ، وَارْحَمْنِيْ إِنَّكَ أَنْتَ الْغَفُوْرُ الرَّحِيْمُ)). [طرفاه: ٦٣٢٦، ٧٣٨٨] [مسلم: ٦٨٧٠؛ ترمذي: ٣٥٣١؛ نسائي: ١٣٠١]

(۸۳۴) ہم سے قتیبہ بن سعید نے بیان کیا، کہا ہم سے لیث بن سعد نے یزید بن ابی حبیب سے بیان کیا، ان سے ابوالخیر مرثد بن عبداللہ نے ان سے عبداللہ بن عمرو رضی اللہ عنہ نے، ان سے ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ نے کہ انہوں نے رسول اللہ ﷺ سے عرض کیا کہ آپ مجھے کوئی ایسی دعا سکھا دیجئے جسے میں نماز میں پڑھا کروں۔ آپ نے فرمایا کہ یہ دعا پڑھا کرو: "اے اللہ! میں نے اپنی جان پر (گناہ کر کے) بہت زیادہ ظلم کیا پس گناہوں کو تیرے سوا کوئی دوسرا معاف کرنے والا نہیں۔ مجھے اپنے پاس سے بھرپور مغفرت عطا فرما اور مجھ پر رحم کر کہ مغفرت کرنے والا اور رحم کرنے والا بے شک وشبہ تو ہی ہے۔"

## بَابُ مَا يُتَخَيَّرُ مِنَ الدُّعَاءِ

## باب: تشہد کے بعد جو دعا اختیار کی جاتی ہے اس کا

بَعْدَ التَّشَهُّدِ، وَلَيْسَ بِوَاجِبٍ

بیان اور یہ کہ اس دعا کا پڑھنا کچھ واجب نہیں ہے

٨٣٥ـ حَدَّثَنَا مُسَدَّدٌ، قَالَ: حَدَّثَنَا يَحْيَى، عَنِ الْأَعْمَشِ قَالَ: حَدَّثَنِي شَقِيقٌ، عَنْ عَبْدِاللَّهِ، قَالَ: كُنَّا إِذَا كُنَّا مَعَ النَّبِيِّ ﷺ فِي الصَّلَاةِ قُلْنَا: السَّلَامُ عَلَى اللَّهِ مِنْ عِبَادِهِ، السَّلَامُ عَلَى فُلَانٍ وَفُلَانٍ. فَقَالَ النَّبِيُّ ﷺ: ((لَا تَقُولُوا: السَّلَامُ عَلَى اللَّهِ. فَإِنَّ اللَّهَ هُوَ السَّلَامُ، وَلَكِنْ قُولُوا: التَّحِيَّاتُ لِلَّهِ، وَالصَّلَوَاتُ وَالطَّيِّبَاتُ، السَّلَامُ عَلَيْكَ أَيُّهَا النَّبِيُّ وَرَحْمَةُ اللَّهِ وَبَرَكَاتُهُ، السَّلَامُ عَلَيْنَا وَعَلَى عِبَادِ اللَّهِ الصَّالِحِينَ. فَإِنَّكُمْ إِذَا قُلْتُمْ ذَلِكَ أَصَابَ كُلَّ عَبْدٍ فِي السَّمَاءِ أَوْ بَيْنَ السَّمَاءِ وَالْأَرْضِ. أَشْهَدُ أَنْ لَا إِلَهَ إِلَّا اللَّهُ، وَأَشْهَدُ أَنَّ مُحَمَّدًا عَبْدُهُ وَرَسُولُهُ. ثُمَّ لِيَتَخَيَّرْ مِنَ الدُّعَاءِ أَعْجَبَهُ إِلَيْهِ فَيَدْعُو)). [راجع: ٨٣١] [مسلم: ٩٠٠؛ ابوداود: ٩٦٨؛ نسائي: ١١٦٣، ١١٦٨، ١١٦٩، ١٢٧٦، ١٢٧٨، ١٢٩٧؛ ابن ماجه: ٨٩٩]

(۸۳۵) ہم سے مسدد بن مسرہد نے بیان کیا، کہا کہ ہم سے یحییٰ بن سعید قطان نے اعمش سے بیان کیا، انہوں نے کہا کہ مجھ سے شقیق نے عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ سے بیان کیا، انہوں نے فرمایا کہ (پہلے) جب ہم نبی کریم ﷺ کے ساتھ نماز پڑھتے تو ہم (قعدہ میں) یہ کہا کرتے تھے کہ اس کے بندوں کی طرف سے اللہ پر سلام ہو اور فلاں پر اور فلاں پر سلام ہو۔ اس پر نبی کریم ﷺ نے فرمایا کہ "یہ نہ کہو کہ "اللہ پر سلام ہو" کیوں کہ اللہ تو خود سلام ہے۔ بلکہ یہ کہو: آداب بندگان اور تمام عبادات اور تمام پاکیزہ خیراتیں اللہ ہی کے لیے ہیں آپ پر اے نبی! سلام ہو اور اللہ کی رحمتیں اور برکتیں نازل ہوں ہم پر اور اللہ کے صالح بندوں پر سلام ہو۔ اور جب تم یہ کہو گے تو آسمان پر اللہ کے تمام بندوں کو پہنچے گا یا آپ ﷺ نے یہ فرمایا کہ آسمان اور زمین کے درمیان تمام بندوں کو پہنچے گا۔ میں گواہی دیتا ہوں کہ اللہ کے سوا کوئی معبود نہیں اور میں گواہی دیتا ہوں کہ حضرت محمد ﷺ اس کے بندے اور رسول ہیں۔ اس کے بعد دعا کا اختیار ہے جو اسے پسند ہو کرے۔"

**تشریح:** یہ لفظ عام ہے دین اور دنیا کے متعلق ہر ایک قسم کی دعا مانگ سکتا ہے اور مجھ کو حیرت ہے کہ حنفیہ نے یہ کیسے کہا ہے کہ فلاں قسم کی دعا نماز میں مانگ سکتا ہے فلاں قسم کی نہیں مانگ سکتا۔ نماز میں بندے کو اپنے مالک کی بارگاہ میں باریابی کا شرف حاصل ہوتا ہے پھر اپنی اپنی لیاقت اور حوصلے کے موافق ہر بندہ اپنے مالک سے معروضہ کرتا ہے اور مالک اپنے کرم اور رحم سے عنایت فرماتا ہے اگر صرف دین کے متعلق ہی دعائیں مانگنا نماز میں جائز ہوں اور کچھ دعائیں جائز نہ ہوں تو دوسرے مطلب کس سے مانگے صحیح حدیث میں ہے کہ اللہ سے اپنی حاجتیں مانگو یہاں تک کہ جوتے کا تسمہ ٹوٹ جائے یا ہانڈی میں نمک نہ ہو تو بھی اللہ سے کہو۔ (مولانا وحید الزماں رحمۃ اللہ علیہ) مترجم کا کہنا ہے کہ ادعیہ ماثورہ ہمارے بیشتر مقاصد و مطالب پر مشتمل موجود ہیں ان کا پڑھنا موجب صد برکت ہوگا حدیث نمبر ۸۳۲، ۸۳۳، و۸۳۴ میں جامع دعائیں اور آخر میں سب مقاصد پر مشتمل پاکیزہ دعا یہ کافی ہے: "ربنا اتنا فی الدنیا حسنة وفی الاخرة حسنة وقنا عذاب النار۔"

بَابُ مَنْ لَمْ يَمْسَحْ جَبْهَتَهُ وَأَنْفَهُ حَتَّى صَلَّى

**باب:** اگر نماز میں پیشانی یا ناک کو مٹی لگ جائے تو نہ پوچھے جب تک نماز سے فارغ نہ ہو

قَالَ أَبُو عَبْدِاللَّهِ: رَأَيْتُ الْحُمَيْدِيَّ يَحْتَجُّ

امام بخاری رحمۃ اللہ علیہ نے کہا میں نے عبداللہ بن زبیر حمیدی کو دیکھا وہ اسی

بِهٰذَا الْحَدِيْثِ أَنْ لَا يَمْسَحَ الْجَبْهَةَ فِي الصَّلَاةِ.

حدیث سے دلیل لیتے تھے کہ نماز میں اپنی پیشانی نہ پونچھے۔

٨٣٦۔ حَدَّثَنَا مُسْلِمُ بْنُ إِبْرَاهِيْمَ، قَالَ: حَدَّثَنَا هِشَامٌ، عَنْ يَحْيَى، عَنْ أَبِيْ سَلَمَةَ، قَالَ: سَأَلْتُ أَبَا سَعِيْدٍ الْخُدْرِيَّ فَقَالَ: رَأَيْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ يَسْجُدُ فِي الْمَاءِ وَالطِّيْنِ حَتَّى رَأَيْتُ أَثَرَ الطِّيْنِ فِيْ جَبْهَتِهِ. [راجع:٦٦٩]

(٨٣٦) ہم سے مسلم بن ابراہیم نے بیان کیا، کہا کہ ہم سے ہشام دستوائی نے یحییٰ بن ابی کثیر سے بیان کیا ان سے ابوسلمہ بن عبدالرحمٰن نے انہوں نے کہا کہ میں نے ابوسعید خدری رضی اللہ عنہ سے دریافت کیا تو آپ نے بتلایا کہ میں نے رسول اللہ ﷺ کو کیچڑ میں سجدہ کرتے ہوئے دیکھا۔ مٹی کا اثر آپ ﷺ کی پیشانی پر صاف ظاہر تھا۔

**تشریح:** معلوم ہوا کہ نبی کریم ﷺ نے اپنی پیشانی مبارک سے پانی اور کیچڑ کے نشانات کو صاف نہیں فرمایا تھا۔ امام حمیدی رحمہ اللہ کے استدلال کی بنیاد یہی ہے۔

## بَابُ التَّسْلِيْمِ

## باب: سلام پھیرنے کا بیان

٨٣٧۔ حَدَّثَنَا مُوْسَى بْنُ إِسْمَاعِيْلَ، قَالَ: حَدَّثَنَا إِبْرَاهِيْمُ بْنُ سَعْدٍ، قَالَ: حَدَّثَنَا الزُّهْرِيُّ، عَنْ هِنْدٍ بِنْتِ الْحَارِثِ، أَنَّ أُمَّ سَلَمَةَ قَالَتْ: كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ إِذَا سَلَّمَ قَامَ النِّسَاءُ حِيْنَ يَقْضِيْ تَسْلِيْمَهُ، وَمَكَثَ يَسِيْرًا قَبْلَ أَنْ يَقُوْمَ. قَالَ ابْنُ شِهَابٍ: فَأُرَى- وَاللّٰهُ أَعْلَمُ- أَنَّ مُكْثَهُ لِكَيْ يَنْفُذَ النِّسَاءُ قَبْلَ أَنْ يُدْرِكَهُنَّ مَنِ انْصَرَفَ مِنَ الْقَوْمِ [اطرافه في: ٨٤٩، ٨٥٠، ٨٦٦، ٨٧٠، ٨٧٥] [ابوداود: ١٠٤٠؛ نسائي: ١٣٣٢؛ ابن ماجه: ٩٣٢]

(٨٣٧) ہم سے موسیٰ بن اسماعیل نے بیان کیا، انہوں نے کہا کہ ہم سے ابراہیم بن سعد نے بیان کیا، انہوں نے کہا کہ ہم سے ابن شہاب زہری نے ہند بنت حارث سے حدیث بیان کی کہ (ام المومنین حضرت) ام سلمہ رضی اللہ عنہا نے فرمایا کہ رسول اللہ ﷺ جب (نماز سے) سلام پھیرتے تو سلام کے ختم ہوتے ہی عورتیں کھڑی ہو جاتیں (باہر آنے کے لیے) اور آپ کھڑے ہونے سے پہلے تھوڑی دیر ٹھہرے رہتے تھے۔ ابن شہاب رحمہ اللہ نے کہا میں سمجھتا ہوں اور پورا علم تو اللہ ہی کو ہے آپ اس لیے ٹھہر جاتے تھے کہ عورتیں جلدی چلی جائیں اور مرد نماز سے فارغ ہو کر ان کو نہ پائیں۔

**تشریح:** سلام پھیرنا امام احمد اور شافعی اور مالک اور جمہور علما اور اہل حدیث کے نزدیک فرض اور نماز کا ایک رکن ہے لیکن امام ابوحنیفہ رحمہ اللہ لفظ سلام کو فرض نہیں جانتے بلکہ نماز کے خلاف کوئی کام کر کے نماز سے نکلنا فرض جانتے ہیں اور ہماری دلیل یہ ہے کہ نبی کریم ﷺ نے ہمیشہ سلام پھیرا اور فرمایا کہ نماز سے نکلنا سلام پھیرنا ہے۔ (مولانا وحید الزماں رحمہ اللہ)

## بَابٌ: يُسَلِّمُ حِيْنَ يُسَلِّمُ الْإِمَامُ،

## باب: اس بارے میں کہ امام کے سلام پھیرتے ہی مقتدی کو بھی سلام پھیرنا چاہیے،

وَكَانَ ابْنُ عُمَرَ. يَسْتَحِبُّ إِذَا سَلَّمَ الْإِمَامُ

اور حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما اس بات کو مستحب جانتے تھے کہ مقتدی بھی

أَنْ يُسَلِّمَ مَنْ خَلْفَهُ.

اسی وقت سلام پھیریں جب امام سلام پھیرے۔

٨٣٨۔ حَدَّثَنَا حِبَّانُ بْنُ مُوسَى، قَالَ: أَخْبَرَنَا عَبْدُاللَّهِ، قَالَ: أَخْبَرَنَا مَعْمَرٌ، عَنِ الزُّهْرِيِّ، عَنْ مَحْمُودٍ هُوَ ابْنِ الرَّبِيعِ، عَنْ عِتْبَانَ بْنِ مَالِكٍ، قَالَ: صَلَّيْنَا مَعَ النَّبِيِّ ﷺ فَسَلَّمْنَا حِينَ سَلَّمَ. [راجع: ٤٢٤]

(٨٣٨) ہم سے حبان بن موسیٰ نے بیان کیا، کہا کہ ہمیں عبداللہ بن مبارک نے خبر دی، کہا کہ ہمیں معمر بن راشد نے زہری سے خبر دی، انہیں محمود بن ربیع انصاری نے، انہیں عتبان بن مالک رضی اللہ عنہ نے، آپ نے فرمایا کہ ہم نے رسول اللہ ﷺ کے ساتھ نماز پڑھی، پھر جب آپ نے سلام پھیرا تو ہم نے بھی پھیرا۔

**تشریح:** امام بخاری رحمہ اللہ کا مقصد باب یہ ہے کہ مقتدیوں کو سلام پھیرنے میں دیر نہ کرنی چاہیے بلکہ امام کے ساتھ ہی ساتھ وہ بھی سلام پھیر دیں۔

## بَابُ مَنْ لَمْ يَرُدَّ السَّلَامَ عَلَى الْإِمَامِ وَاكْتَفَى بِتَسْلِيمِ الصَّلَاةِ

## باب: اس بارے میں کہ امام کو سلام کرنے کی ضرورت نہیں صرف نماز کے دو سلام کافی ہیں

**تشریح:** یہ باب لا کر امام بخاری رحمہ اللہ نے مالکیہ کا رد کیا ہے جو کہتے ہیں کہ مقتدی ایک اسلام امام کو بھی کرے۔

٨٣٩۔ حَدَّثَنَا عَبْدَانُ، قَالَ: أَخْبَرَنَا عَبْدُاللَّهِ، قَالَ: أَخْبَرَنَا مَعْمَرٌ، عَنِ الزُّهْرِيِّ، قَالَ: أَخْبَرَنِي مَحْمُودُ بْنُ الرَّبِيعِ، وَزَعَمَ، أَنَّهُ عَقَلَ رَسُولَ اللَّهِ ﷺ وَعَقَلَ مَجَّةً مَجَّهَا مِنْ دَلْوٍ كَانَتْ فِي دَارِهِمْ. [راجع: ٧٧]

(٨٣٩) ہم سے عبدان نے بیان کیا، کہا کہ ہمیں عبداللہ بن مبارک نے خبر دی کہا کہ ہمیں معمر نے زہری سے خبر دی کہا کہ مجھے محمود بن ربیع نے خبر دی، وہ کہتے تھے کہ مجھے رسول اللہ ﷺ پوری طرح یاد ہیں اور آپ کا میرے گھر کے ڈول سے کلی کرنا بھی یاد ہے (جو آپ نے میرے منہ میں ڈالی تھی)۔

٨٤٠۔ قَالَ: سَمِعْتُ عِتْبَانَ بْنَ مَالِكٍ الْأَنْصَارِيَّ، ثُمَّ أَحَدَ بَنِي سَالِمٍ قَالَ: كُنْتُ أُصَلِّي لِقَوْمِي بَنِي سَالِمٍ، فَأَتَيْتُ النَّبِيَّ ﷺ فَقُلْتُ: إِنِّي أَنْكَرْتُ بَصَرِي، وَإِنَّ السُّيُولَ تَحُولُ بَيْنِي وَبَيْنَ مَسْجِدِ قَوْمِي، فَلَوَدِدْتُ أَنَّكَ جِئْتَ فَصَلَّيْتَ فِي بَيْتِي مَكَانًا، أَتَّخِذُهُ مَسْجِدًا، فَقَالَ: ((أَفْعَلُ إِنْ شَاءَ اللَّهُ)). فَغَدَا عَلَيَّ رَسُولُ اللَّهِ ﷺ وَأَبُو بَكْرٍ مَعَهُ بَعْدَ مَا اشْتَدَّ النَّهَارُ، فَاسْتَأْذَنَ النَّبِيُّ ﷺ فَأَذِنْتُ لَهُ فَلَمْ يَجْلِسْ حَتَّى قَالَ: ((أَيْنَ تُحِبُّ أَنْ أُصَلِّيَ مِنْ بَيْتِكَ؟)).

(٨٤٠) انہوں نے بیان کیا کہ میں نے عتبان بن مالک انصاری سے سنا، پھر بنی سالم کے ایک شخص سے اس کی مزید تصدیق ہوئی۔ عتبان رضی اللہ عنہ نے کہا کہ میں اپنی قوم بنی سالم کی امامت کیا کرتا تھا۔ میں نبی کریم ﷺ کی خدمت میں حاضر ہوا اور عرض کی کہ میری آنکھ خراب ہوگئی ہے اور (برسات میں) پانی سے بھرے ہوئے نالے میرے اور میری قوم کی مسجد کے بیچ میں رکاوٹ بن جاتے ہیں۔ میں چاہتا ہوں کہ آپ میرے گھر پر تشریف لا کر کسی ایک جگہ نماز ادا فرمائیں تاکہ میں اسے اپنی نماز کے لیے مقرر کرلوں آپ ﷺ نے فرمایا کہ ''ان شاء اللہ تعالیٰ میں تمہاری خواہش پوری کروں گا۔'' صبح کو دن چڑھ گیا تو نبی کریم ﷺ تشریف لائے اور ابوبکر رضی اللہ عنہ آپ کے ساتھ تھے۔ آپ نے (اندر آنے کی) اجازت چاہی اور میں نے دے دی۔ آپ بیٹھے نہیں بلکہ پوچھا کہ گھر کے کس حصہ میں

فَأَشَارَ إِلَيْهِ مِنَ الْمَكَانِ الَّذِيْ أَحَبَّ أَنْ يُصَلِّيَ فِيْهِ، فَقَامَ فَصَفَفْنَا خَلْفَهُ ثُمَّ سَلَّمَ، وَسَلَّمْنَا حِيْنَ سَلَّمَ .[راجع: ٤٢٤]

نماز پڑھوانا چاہتے ہو۔ایک جگہ کی طرف جسے میں نے نماز پڑھنے کے لیے پسند کیا تھا، اشارہ کیا۔ آپ (نماز کے لیے) کھڑے ہوئے اور ہم نے آپ کے پیچھے صف بنائی پھر آپ نے سلام پھیرا اور جب آپ نے سلام پھیرا تو ہم نے بھی پھیرا۔

**تشریح:** جمہور فقہا کے نزدیک نماز میں دو سلام ہیں۔لیکن امام مالک رحمۃ اللہ علیہ کے نزدیک تنہا نماز پڑھنے والے کے لیے صرف ایک سلام کافی ہے اور نماز باجماعت ہو رہی ہو تو دو سلام ہونے چاہییں۔ امام کے لیے بھی اور مقتدی کے لیے بھی۔لیکن اگر مقتدی امام کے بالکل پیچھے ہے یعنی نہ دائیں جانب نہ بائیں جانب تو اسے تین سلام پھیرنے پڑیں گے۔ایک دائیں طرف کے نمازیوں کے لیے دوسرا بائیں طرف والوں کے لیے اور تیسرا امام کے لیے۔گویا اس سلام میں انہوں نے ملاقات کے سلام کے آداب کا لحاظ رکھا ہے امام بخاری رحمۃ اللہ علیہ جمہور کے مسلک کی ترجمانی کر رہے ہیں۔(تفہیم البخاری) امام بخاری رحمۃ اللہ علیہ اس حدیث کو کئی جگہ لائے ہیں اور اس سے متعدد مسائل کا استنباط فرمایا ہے۔یہاں اس حدیث سے باب کا مطلب یوں نکلا کہ ظاہر یہ ہے کہ مقتدیوں کا سلام بھی نبی کریم ﷺ کے سلام کی طرح تھا اور اگر مقتدیوں نے کوئی تیسرا سلام کہا ہوتا تو اس کو ضرور بیان کرتے یہ بھی حدیث سے نکلا کہ معذورین کے لیے اور نوافل کے لیے گھر کے کسی حصہ میں نماز کی جگہ متعین کر دی جائے تو اس کی اجازت ہے۔یہ بھی ثابت ہے کہ کسی واقعی اہل اللہ بزرگ سے اس قسم کی درخواست جائز ہے۔

## بَابُ الذِّكْرِ بَعْدَ الصَّلَاةِ

## باب: نماز کے بعد ذکر الٰہی کرنا

٨٤١- حَدَّثَنَا إِسْحَاقُ بْنُ نَصْرٍ، قَالَ: أَخْبَرَنَا عَبْدُالرَّزَّاقِ، قَالَ: أَخْبَرَنَا ابْنُ جُرَيْجٍ، قَالَ: أَخْبَرَنِيْ عَمْرٌو، أَنَّ أَبَا مَعْبَدٍ، مَوْلَى ابْنِ عَبَّاسٍ أَخْبَرَهُ أَنَّ ابْنَ عَبَّاسٍ- أَخْبَرَهُ أَنَّ رَفْعَ الصَّوْتِ بِالذِّكْرِ حِيْنَ يَنْصَرِفُ النَّاسُ مِنَ الْمَكْتُوْبَةِ كَانَ عَلَى عَهْدِ النَّبِيِّ ﷺ. وَقَالَ ابْنُ عَبَّاسٍ: كُنْتُ أَعْلَمُ إِذَا انْصَرَفُوْا بِذَلِكَ إِذَا سَمِعْتُهُ. [طرفه في:٨٤٢] [مسلم: ١٣١٨؛ ابوداود: ١٠٠٣]

(٨٤١) ہم سے اسحاق بن نصر نے بیان کیا، انہوں نے کہا کہ ہمیں عبدالرزاق بن ہمام نے خبر دی انہوں نے کہا کہ ہمیں عبدالملک بن جریج نے خبر دی انہوں نے کہا کہ مجھ کو عمرو بن دینار نے خبر دی کہ عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما کے غلام ابو معبد نے انہیں خبر دی اور انہیں عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما نے خبر دی کہ بلند آواز سے ذکر، فرض نماز سے فارغ ہونے پر نبی کریم ﷺ کے زمانہ مبارک میں جاری تھا۔
ابن عباس رضی اللہ عنہما نے فرمایا کہ میں ذکر سن کر لوگوں کی نماز سے فراغت کو سمجھ جاتا تھا۔

٨٤٢- حَدَّثَنَا عَلِيٌّ، قَالَ: حَدَّثَنَا سُفْيَانُ، قَالَ: حَدَّثَنَا عَمْرٌو، قَالَ: أَخْبَرَنِيْ أَبُوْ مَعْبَدٍ، عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ قَالَ: كُنْتُ أَعْرِفُ انْقِضَاءَ صَلَاةِ النَّبِيِّ ﷺ بِالتَّكْبِيْرِ. قَالَ عَلِيٌّ: حَدَّثَنَا سُفْيَانُ عَنْ عَمْرٍو قَالَ: كَانَ

(٨٤٢) ہم سے علی بن عبداللہ مدینی نے بیان کیا، انہوں نے کہا کہ ہم سے سفیان بن عیینہ نے بیان کیا، انہوں نے کہا کہ ہم سے عمرو بن دینار نے بیان کیا، کہا کہ مجھے ابو معبد نے ابن عباس رضی اللہ عنہما سے خبر دی کہ آپ نے فرمایا کہ میں نبی کریم ﷺ کی نماز ختم ہونے کو تکبیر کی وجہ سے سمجھ جاتا تھا۔ علی بن مدینی نے کہا کہ ہم سے سفیان نے عمرو کے حوالے سے بیان کیا کہ

أَبُوْ مَعْبَدٍ أَصْدَقَ مَوَالِي ابْنِ عَبَّاسٍ قَالَ عَلِيٌّ: وَاسْمُهُ نَافِذٌ. [راجع: ٨٤١] [مسلم: ١٣١٦، ١٣١٧؛ ابوداود: ١٠٠٢؛ نسائي: ١٣٣٤]

ابومعبد ابن عباس رضی اللہ عنہما کے غلاموں میں سب سے زیادہ قابل اعتماد تھے۔ علی بن مدینی نے بتایا کہ ان کا نام نافذ تھا۔

٨٤٣ـ حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ أَبِي بَكْرٍ، قَالَ: حَدَّثَنَا مُعْتَمِرٌ، عَنْ عُبَيْدِ اللَّهِ، عَنْ سُمَيٍّ، عَنْ أَبِي صَالِحٍ، عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ قَالَ: جَاءَ الْفُقَرَاءُ إِلَى النَّبِيِّ ﷺ فَقَالُوْا: ذَهَبَ أَهْلُ الدُّثُوْرِ مِنَ الْأَمْوَالِ بِالدَّرَجَاتِ الْعُلَى وَالنَّعِيْمِ الْمُقِيْمِ، يُصَلُّوْنَ كَمَا نُصَلِّي، وَيَصُوْمُوْنَ كَمَا نَصُوْمُ، وَلَهُمْ فَضْلٌ مِنْ أَمْوَالٍ يَحُجُّوْنَ بِهَا، وَيَعْتَمِرُوْنَ، وَيُجَاهِدُوْنَ، وَيَتَصَدَّقُوْنَ فَقَالَ: ((أَلَا أُحَدِّثُكُمْ بِمَا إِنْ أَخَذْتُمْ بِهِ أَدْرَكْتُمْ مَنْ سَبَقَكُمْ وَلَمْ يُدْرِكْكُمْ أَحَدٌ بَعْدَكُمْ، وَكُنْتُمْ خَيْرَ مَنْ أَنْتُمْ بَيْنَ ظَهْرَانَيْهِمْ، إِلَّا مَنْ عَمِلَ مِثْلَهُ تُسَبِّحُوْنَ وَتَحْمَدُوْنَ، وَتُكَبِّرُوْنَ خَلْفَ كُلِّ صَلَاةٍ ثَلَاثًا وَثَلَاثِيْنَ)) فَاخْتَلَفْنَا بَيْنَنَا فَقَالَ بَعْضُنَا: نُسَبِّحُ ثَلَاثًا وَثَلَاثِيْنَ، وَنَحْمَدُ ثَلَاثًا وَثَلَاثِيْنَ، وَنُكَبِّرُ أَرْبَعًا وَثَلَاثِيْنَ فَرَجَعْتُ إِلَيْهِ فَقَالَ: ((تَقُوْلُ: سُبْحَانَ اللَّهِ، وَالْحَمْدُ لِلَّهِ، وَاللَّهُ أَكْبَرُ، حَتَّى يَكُوْنَ مِنْهُنَّ كُلِّهِنَّ ثَلَاثًا وَثَلَاثُوْنَ)). [طرفه في: ٦٣٢٩] [مسلم: ١٣٤٧]

(۸۴۳) ہم سے محمد بن ابی بکر نے بیان کیا، انہوں نے کہا کہ ہم سے معتمر بن سلیمان نے بیان کیا، ان سے عبیداللہ عمری نے بیان کیا، ان سے سمی نے بیان کیا، ان سے ابوصالح ذکوان نے بیان کیا، ان سے ابوہریرہ رضی اللہ عنہ نے فرمایا کہ نادار لوگ نبی کریم ﷺ کی خدمت میں حاضر ہوئے اور کہا کہ امیر و رئیس لوگ بلند درجات اور ہمیشہ رہنے والی جنت حاصل کر چکے حالانکہ جس طرح ہم نماز پڑھتے ہیں وہ بھی پڑھتے ہیں اور جیسے ہم روزے رکھتے ہیں وہ بھی رکھتے ہیں مال و دولت کی وجہ سے انہیں ہم پر فوقیت حاصل ہے کہ اس کی وجہ سے وہ حج کرتے ہیں، عمرہ کرتے ہیں، جہاد کرتے ہیں اور صدقے دیتے ہیں (اور ہم محتاجی کی وجہ سے ان کاموں کو نہیں کر پاتے) اس پر آپ نے فرمایا کہ "لو میں تمہیں ایک ایسا عمل بتاتا ہوں کہ اگر تم اس کی پابندی کرو گے تو جو لوگ تم سے آگے بڑھ چکے ہیں انہیں تم پالو گے اور تمہارے مرتبہ تک پھر کوئی نہیں پہنچ سکتا اور تم سب سے اچھے ہو جاؤ گے سوا ان کے جو یہی عمل شروع کر دیں ہر نماز کے بعد تینتیس تینتیس مرتبہ تسبیح (سبحان اللہ) تحمید (الحمدللہ) تکبیر (اللہ اکبر) کہا کرو۔" پھر ہم میں اختلاف ہو گیا کسی نے کہا کہ ہم تسبیح تینتیس مرتبہ، تحمید تینتیس مرتبہ اور تکبیر چونتیس مرتبہ کہیں گے۔ میں نے اس پر آپ ﷺ سے دوبارہ معلوم کیا تو آپ ﷺ نے فرمایا کہ "سبحان اللہ اور الحمدللہ اور اللہ اکبر کہو۔ تا آنکہ ہر ایک ان میں سے تینتیس مرتبہ ہو جائے۔"

٨٤٤ـ حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ يُوْسُفَ، قَالَ: حَدَّثَنَا سُفْيَانُ، عَنْ عَبْدِالْمَلِكِ بْنِ عُمَيْرٍ، عَنْ وَرَّادٍ، كَاتِبِ الْمُغِيْرَةِ بْنِ شُعْبَةَ قَالَ: أَمْلَى عَلَيَّ الْمُغِيْرَةُ بْنُ شُعْبَةَ فِي كِتَابٍ إِلَى مُعَاوِيَةَ أَنَّ النَّبِيَّ ﷺ كَانَ يَقُوْلُ فِي دُبُرِ

(۸۴۴) ہم سے محمد بن یوسف فریابی نے بیان کیا، انہوں نے کہا کہ ہم سے سفیان ثوری نے عبدالملک بن عمیر سے بیان کیا، ان سے مغیرہ بن شعبہ کے کاتب وراد نے، انہوں نے بیان کیا کہ مجھ سے مغیرہ بن شعبہ رضی اللہ عنہ نے معاویہ رضی اللہ عنہ کو ایک خط میں لکھوایا کہ نبی کریم ﷺ ہر فرض نماز کے بعد یہ دعا پڑھتے تھے: "اللہ کے سوا کوئی لائق عبادت نہیں۔ اس کا کوئی شریک

كُلِّ صَلَاةٍ مَكْتُوبَةٍ: ((لَا إِلَهَ إِلَّا اللَّهُ وَحْدَهُ لَا شَرِيكَ لَهُ، لَهُ الْمُلْكُ، وَلَهُ الْحَمْدُ، وَهُوَ عَلَى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيرٌ، اللَّهُمَّ لَا مَانِعَ لِمَا أَعْطَيْتَ، وَلَا مُعْطِيَ لِمَا مَنَعْتَ، وَلَا يَنْفَعُ ذَا الْجَدِّ مِنْكَ الْجَدُّ)). وَقَالَ شُعْبَةُ: عَنْ عَبْدِالْمَلِكِ، بِهَذَا. وَقَالَ الْحَسَنُ: جَدٌّ غِنًى. وَعَنِ الْحَكَمِ عَنِ الْقَاسِمِ بْنِ مُخَيْمِرَةَ، عَنْ وَرَّادٍ بِهَذَا. [أطرافه في: ١٤٧٧، ٢٤٠٨، ٥٩٧٥، ٦٣٣٠، ٦٤٧٣، ٦٦١٥، ٧٢٩٢] [مسلم: ١٣٣٨، ١٣٣٩، ١٣٤٠، ١٣٤١؛ ابوداود: ١٥٠٥؛ نسائي: ١٣٤٠، ١٣٤١]

نہیں۔ بادشاہت اس کی ہے اور تمام تعریف اسی کے لیے ہے۔ وہ ہر چیز پر قادر ہے۔ اے اللہ! جسے تو دے اس سے روکنے والا کوئی نہیں اور جسے تو نہ دے اسے دینے والا کوئی نہیں اور کسی مال دار کو اس کی دولت و مال تیری بارگاہ میں کوئی نفع نہ پہنچا سکیں گے۔" شعبہ نے بھی عبدالملک سے اسی طرح روایت کی ہے۔ حسن نے فرمایا کہ (حدیث میں لفظ) جد کے معنی مال داری کے ہیں اور حکم، قاسم بن مخیمرہ سے وہ وراد کے واسطہ سے اسی طرح روایت کرتے ہیں۔

## بَابٌ: يَسْتَقْبِلُ الْإِمَامُ النَّاسَ إِذَا سَلَّمَ

## باب: امام جب سلام پھیر چکے تو لوگوں کی طرف منہ کرے

٨٤٥۔ حَدَّثَنَا مُوسَى بْنُ إِسْمَاعِيلَ، قَالَ: حَدَّثَنَا جَرِيرُ بْنُ حَازِمٍ، قَالَ: حَدَّثَنَا أَبُو رَجَاءٍ، عَنْ سَمُرَةَ بْنِ جُنْدَبٍ، قَالَ: كَانَ النَّبِيُّ ﷺ إِذَا صَلَّى صَلَاةً أَقْبَلَ عَلَيْنَا بِوَجْهِهِ. [أطرافه في: ١١٤٣، ١٣٨٦، ٢٠٨٥، ٢٧٩١، ٣٢٣٦، ٣٣٥٤، ٤٦٧٤، ٦٠٩٦، ٧٠٤٧] [مسلم: ٥٩٢٧؛ ترمذي: ٢٢٩٤]

(۸۴۵) ہم سے موسیٰ بن اسماعیل نے بیان کیا، انہوں نے کہا کہ ہم سے جریر بن حازم نے بیان کیا، انہوں نے کہا کہ ہم سے ابو رجاء عمران بن تمیم نے سمرہ بن جندب رضی اللہ عنہ سے نقل کیا، انہوں نے بتلایا کہ نبی کریم ﷺ جب نماز (فرض) پڑھا چکتے تو ہماری طرف منہ کرتے۔

**تشریح:** اس سے صاف معلوم ہوا کہ نماز فرض کے بعد سنت طریقہ یہی ہے کہ سلام پھیرنے کے بعد امام دائیں یا بائیں طرف منہ پھیر کر مقتدیوں کی طرف منہ کر کے بیٹھے۔ مگر صد افسوس کہ ایک دیوبندی صاحب مترجم و شارح بخاری فرماتے ہیں آج کل دائیں یا بائیں طرف رخ کر کے بیٹھنے کا عام طور پر رواج ہے اس کی کوئی اصل نہیں نہ یہ سنت ہے نہ مستحب، جائز ضرور ہے (تفہیم البخاری پ۴ص۲۲) پھر حدیث مذکور و منعقدہ باب کا مفہوم کیا ہے اس کا جواب فاضل موصوف یہ دیتے ہیں کہ مصنف رحمہ اللہ یہ بتانا چاہتے ہیں کہ نماز سے فارغ ہونے کے بعد اگر امام اپنے گھر جانا چاہتا ہے تو گھر چلا جائے لیکن اگر مسجد میں بیٹھنا چاہتا ہے تو سنت یہ ہے کہ دوسرے موجودہ لوگوں کی طرف رخ کر کے بیٹھے (حوالہ مذکورہ) ناظرین خود ہی اندازہ لگا سکتے ہیں کہ فاضل شارح بخاری کے ہر دو بیانات میں کس قدر تضاد ہے۔ امام بخاری رحمہ اللہ کے باب اور حدیث کا مفہوم ظاہر ہے۔

٨٤٦۔ حَدَّثَنَا عَبْدُاللَّهِ بْنُ مَسْلَمَةَ، عَنْ مَالِكٍ،

(۸۴۶) ہم سے عبداللہ بن مسلمہ قعنبی نے بیان کیا، انہوں نے امام مالک

عَنْ صَالِحِ بْنِ كَيْسَانَ، عَنْ عُبَيْدِاللّٰهِ بْنِ عَبْدِاللّٰهِ ابْنِ عُتْبَةَ بْنِ مَسْعُوْدٍ، عَنْ زَيْدِ بْنِ خَالِدٍ الْجُهَنِيِّ، أَنَّهُ قَالَ: صَلَّى لَنَا رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ صَلَاةَ الصُّبْحِ بِالْحُدَيْبِيَةِ عَلَى إِثْرِ سَمَاءٍ كَانَتْ مِنَ اللَّيْلِ، فَلَمَّا انْصَرَفَ أَقْبَلَ عَلَى النَّاسِ فَقَالَ: ((هَلْ تَدْرُوْنَ مَاذَا قَالَ رَبُّكُمْ عَزَّوَجَلَّ؟)) قَالُوْا: اللّٰهُ وَرَسُوْلُهُ أَعْلَمُ. قَالَ: ((أَصْبَحَ مِنْ عِبَادِي مُؤْمِنٌ بِي وَكَافِرٌ، فَأَمَّا مَنْ قَالَ: مُطِرْنَا بِفَضْلِ اللّٰهِ وَرَحْمَتِهِ فَذٰلِكَ مُؤْمِنٌ بِي كَافِرٌ بِالْكَوْكَبِ، وَأَمَّا مَنْ قَالَ: مُطِرْنَا بِنَوْءِ كَذَا وَكَذَا، فَذٰلِكَ كَافِرٌ بِي وَمُؤْمِنٌ بِالْكَوْكَبِ)). [أطرافه في: ۱۰۳۸، ٤١٤٧، ۷۵۰۳] [مسلم: ۲۳۱؛ ابوداود: ۳۹۰٦؛ نسائي: ١٥٢٤]

سے بیان کیا، انہوں نے صالح بن کیسان سے بیان کیا، ان سے عبیداللہ بن عبداللہ بن عتبہ بن مسعود نے بیان کیا، ان سے زید بن خالد جہنی رضی اللہ عنہ نے بیان کیا، انہوں نے بیان کیا کہ نبی کریم ﷺ نے ہمیں حدیبیہ میں صبح کی نماز پڑھائی اور رات کو بارش ہو چکی تھی نماز سے فارغ ہونے کے بعد آپ نے لوگوں کی طرف منہ کیا اور فرمایا: "معلوم ہے تمہارے رب نے کیا فرمایا ہے۔" لوگوں نے کہا کہ اللہ اور اس کے رسول خوب جانتے ہیں آپ ﷺ نے فرمایا کہ "تمہارے رب کا ارشاد ہے کہ صبح ہوئی تو میرے کچھ بندے مجھ پر ایمان لائے۔ اور کچھ میرے منکر ہوئے جس نے کہا کہ اللہ کے فضل اور اس کی رحمت سے ہمارے لیے بارش ہوئی تو وہ میرا مومن ہے اور ستاروں کا منکر اور جس نے کہا کہ فلاں تارے کے فلاں جگہ پر آنے سے بارش ہوئی وہ میرا منکر ہے اور ستاروں کا مومن۔"

**تشریح:** کفر سے حقیقی کفر مراد ہے معلوم ہوا کہ جو کوئی ستاروں کو موثر جانے وہ بہ نص حدیث کافر ہے۔ پانی برسانا اللہ کا کام ہے ستارے کیا کر سکتے ہیں۔

۸٤٧۔ حَدَّثَنَا عَبْدُاللّٰهِ بْنُ مُنِيْرٍ، سَمِعَ يَزِيْدَ ابْنَ هَارُوْنَ، قَالَ: أَخْبَرَنَا حُمَيْدٌ، عَنْ أَنَسِ ابْنِ مَالِكٍ، قَالَ: أَخَّرَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ الصَّلَاةَ ذَاتَ لَيْلَةٍ إِلَى شَطْرِ اللَّيْلِ ثُمَّ خَرَجَ عَلَيْنَا، فَلَمَّا صَلَّى أَقْبَلَ عَلَيْنَا بِوَجْهِهِ فَقَالَ: ((إِنَّ النَّاسَ قَدْ صَلَّوْا وَرَقَدُوْا، وَإِنَّكُمْ لَنْ تَزَالُوْا فِي صَلَاةٍ مَا انْتَظَرْتُمُ الصَّلَاةَ)). [راجع: ۵۷۲]

(۸٤٧) ہم سے عبداللہ بن منیر نے بیان کیا، انہوں نے یزید بن ہارون سے سنا، انہیں حمید ذیلی نے خبر دی، اور انہیں انس بن مالک رضی اللہ عنہ نے کہ رسول اللہ ﷺ نے ایک رات (عشاء کی) نماز میں دیر فرمائی تقریباً آدھی رات تک، پھر آخر حجرہ سے باہر تشریف لائے اور نماز کے بعد ہماری طرف منہ کیا اور فرمایا کہ "دوسرے لوگ نماز پڑھ کر سو چکے لیکن تم لوگ جب تک نماز کا انتظار کرتے رہے گویا نماز ہی میں رہے (یعنی تم کو نماز کا ثواب ملتا رہا)۔"

**تشریح:** ان جملہ مرویات سے ظاہر ہوا کہ سلام پھیرنے کے بعد امام مقتدیوں کی طرف متوجہ ہو کر بیٹھے، پھر تسبیح وتہلیل کرے یا لوگوں کو مسئلہ مسائل بتلائے یا پھر اٹھ کر چلا جائے۔

## بَابُ مُكْثِ الْإِمَامِ فِي مُصَلَّاهُ بَعْدَ السَّلَامِ

## باب: سلام کے بعد امام اسی جگہ ٹھہر کر (نفل وغیرہ) پڑھ سکتا ہے

۸٤٨۔ وَقَالَ لَنَا آدَمُ: حَدَّثَنَا شُعْبَةُ، عَنْ

(۸٤٨) اور ہم سے آدم بن ابی ایاس نے کہا کہ ان سے شعبہ نے بیان کیا

أَيُّوبَ، عَنْ نَافِعٍ، قَالَ: كَانَ ابْنُ عُمَرَ يُصَلِّي فِي مَكَانِهِ الَّذِي صَلَّى فِيهِ الْفَرِيضَةَ. وَفَعَلَهُ الْقَاسِمُ. وَيُذْكَرُ عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ رَفَعَهُ: ((لَا يَتَطَوَّعُ الْإِمَامُ فِي مَكَانِهِ)). وَلَمْ يَصِحَّ. [ابوداود: ١٠٠٦؛ ابن ماجه: ١٤٢٧]

ان سے ایوب سختیانی نے ان سے نافع نے، فرمایا کہ حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما (نفل) اس جگہ پڑھتے تھے جس جگہ فرض پڑھتے۔ قاسم بن محمد بن ابی بکر نے بھی اسی طرح کیا ہے اور ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے مرفوعاً روایت ہے کہ ''امام اپنی (فرض پڑھنے کی) جگہ پر نفل نہ پڑھے۔'' اور یہ صحیح نہیں۔

٨٤٩ـ حَدَّثَنَا أَبُو الْوَلِيدِ هِشَامُ بْنُ عَبْدِ الْمَلِكِ، قَالَ: حَدَّثَنَا إِبْرَاهِيمُ بْنُ سَعْدٍ، قَالَ: حَدَّثَنَا الزُّهْرِيُّ، عَنْ هِنْدٍ بِنْتِ الْحَارِثِ، عَنْ أُمِّ سَلَمَةَ، أَنَّ النَّبِيَّ ﷺ كَانَ إِذَا سَلَّمَ يَمْكُثُ فِي مَكَانِهِ يَسِيرًا. قَالَ ابْنُ شِهَابٍ فَنُرَى- وَاللَّهُ أَعْلَمُ- لِكَيْ يَنْفُذَ مَنْ يَنْصَرِفُ مِنَ النِّسَاءِ. [راجع: ٨٣٧]

(٨٤٩) ہم سے ابوالولید ہشام بن عبدالملک نے بیان کیا، انہوں نے کہا کہ ہم سے ابراہیم بن سعد نے بیان کیا انہوں نے کہا کہ ہم سے زہری نے ہند بنت حارث سے بیان کیا ان سے ام المومنین حضرت ام سلمہ رضی اللہ عنہا نے بیان کیا کہ نبی کریم ﷺ جب سلام پھیرتے تو کچھ دیر اپنی جگہ پر بیٹھے رہتے۔ ابن شہاب رحمہ اللہ نے کہا اللہ بہتر جاننے والا ہے ہم تو سمجھتے ہیں کہ یہ آپ اس لیے کرتے تھے تاکہ عورتیں پہلے چلی جائیں۔

٨٥٠ـ وَقَالَ ابْنُ أَبِي مَرْيَمَ: أَخْبَرَنَا نَافِعُ بْنُ يَزِيدَ، قَالَ: حَدَّثَنِي جَعْفَرُ بْنُ رَبِيعَةَ، أَنَّ ابْنَ شِهَابٍ، كَتَبَ إِلَيْهِ قَالَ: حَدَّثَتْنِي هِنْدُ بِنْتُ الْحَارِثِ الْفِرَاسِيَّةُ، عَنْ أُمِّ سَلَمَةَ، زَوْجِ النَّبِيِّ ﷺ وَكَانَتْ مِنْ صَوَاحِبَاتِهَا قَالَتْ: كَانَ يُسَلِّمُ فَيَنْصَرِفُ النِّسَاءُ فَيَدْخُلْنَ بُيُوتَهُنَّ مِنْ قَبْلِ أَنْ يَنْصَرِفَ رَسُولُ اللَّهِ ﷺ وَقَالَ: ابْنُ وَهْبٍ عَنْ يُونُسَ عَنِ ابْنِ شِهَابٍ أَخْبَرَتْنِي هِنْدُ الْفِرَاسِيَّةُ. وَقَالَ عُثْمَانُ بْنُ عُمَرَ: أَخْبَرَنَا يُونُسُ عَنِ الزُّهْرِيِّ قَالَ: حَدَّثَتْنِي هِنْدُ الْقُرَشِيَّةُ. وَقَالَ الزُّبَيْدِيُّ: أَخْبَرَنِي الزُّهْرِيُّ أَنَّ هِنْدًا بِنْتَ الْحَارِثِ الْقُرَشِيَّةَ أَخْبَرَتْهُ، وَكَانَتْ تَحْتَ مَعْبَدِ بْنِ الْمِقْدَادِ- وَهُوَ حَلِيفُ بَنِي زُهْرَةَ- وَكَانَتْ تَدْخُلُ عَلَى أَزْوَاجِ النَّبِيِّ ﷺ وَقَالَ شُعَيْبٌ:

(٨٥٠) اور ابوسعید بن ابی مریم نے کہا کہ ہمیں نافع بن یزید نے خبر دی انہوں نے کہا کہ مجھ سے جعفر بن ربیعہ نے بیان کیا کہ ابن شہاب زہری نے انہیں لکھ بھیجا کہ مجھ سے ہند بنت حارث فراسیہ نے بیان کیا اور ان سے نبی کریم ﷺ کی پاک بیوی ام سلمہ رضی اللہ عنہا نے (ہند ان کی صحبت میں رہتی تھیں) انہوں نے فرمایا کہ جب نبی کریم ﷺ سلام پھیرتے تو عورتیں لوٹ کر جانے لگتیں اور نبی کریم ﷺ کے اٹھنے سے پہلے اپنے گھروں میں داخل ہو چکی ہوتیں۔

اور ابن وہب نے یونس کے واسطہ سے بیان کیا، ان سے ابن شہاب نے بیان کیا اور انہیں ہند بنت حارث فراسیہ نے خبر دی، اور عثمان بن عمر نے کہا کہ ہمیں یونس نے زہری سے خبر دی انہوں نے کہا کہ مجھ سے ہند قرشیہ نے بیان کیا۔ محمد بن ولید زبیدی نے کہا کہ مجھ کو زہری نے خبر دی کہ ہند بنت حارث قرشیہ نے انہیں خبر دی اور وہ بنو زہرہ کے حلیف معبد بن مقداد کی بیوی تھی، اور نبی کریم ﷺ کی ازواج مطہرات رضی اللہ عنہن کی خدمت میں حاضر ہوا کرتی تھی، اور شعیب نے زہری سے اس حدیث کو روایت کیا، انہوں نے کہا کہ مجھ سے ہند قرشیہ نے حدیث بیان کی، اور ابن ابی عتیق

عَنِ الزُّهْرِيِّ حَدَّثَتْنِي هِنْدُ الْقُرَشِيَّةُ. وَقَالَ ابْنُ أَبِي عَتِيقٍ عَنِ الزُّهْرِيِّ عَنْ هِنْدٍ الْفِرَاسِيَّةِ وَقَالَ اللَّيْثُ: حَدَّثَنِي يَحْيَى بْنُ سَعِيدٍ حَدَّثَهُ ابْنُ شِهَابٍ عَنِ امْرَأَةٍ مِنْ قُرَيْشٍ حَدَّثَتْهُ عَنِ النَّبِيِّ ﷺ.

نے زہری کے واسطہ سے بیان کیا اور ان سے ہند فراسیہ نے بیان کیا۔ لیث نے کہا کہ مجھ سے یحییٰ بن سعید نے بیان کیا، ان سے ابن شہاب نے بیان کیا اور ان سے قریش کی ایک عورت نے نبی کریم ﷺ سے روایت کر کے بیان کیا۔

**تشریح:** ان سندوں کے بیان کرنے سے امام بخاری رحمہ اللہ کی غرض یہ ہے کہ ہند کی نسبت کا اختلاف ثابت کریں کسی نے ان کو فراسیہ کہا کسی نے قرشیہ اور رد کیا اس شخص پر جس نے قرشیہ کو تصحیف قرار دیا کیونکہ لیث کی روایت میں اس کے قرشیہ ہونے کی تصریح ہے مگر لیث کی روایت موصول نہیں ہے اس لیے کہ ہند فراسیہ یا قرشیہ نے نبی کریم ﷺ سے نہیں سنا مقصد باب وحدیث ظاہر ہے کہ جہاں فرض نماز پڑھی گئی ہو وہاں نفل بھی پڑھی جاسکتی ہے مگر دیگر روایات کی بنا پر ذرا جگہ بدل لی جائے یا کچھ کلام کرلیا جائے تا کہ فرض اور نفل نمازوں میں اختلاط کا وہم نہ ہو سکے۔

## بَابُ مَنْ صَلَّى بِالنَّاسِ فَذَكَرَ حَاجَتَهُ فَتَخَطَّاهُمْ

## باب: اگر امام لوگوں کو نماز پڑھا کر کسی کام کا خیال کرے اور ٹھہرے نہیں بلکہ لوگوں کی گردنیں پھاندتا چلا جائے تو کیا ہے

٨٥١۔ حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ عُبَيْدٍ، قَالَ: حَدَّثَنَا عِيسَى بْنُ يُونُسَ، عَنْ عُمَرَ بْنِ سَعِيدٍ، قَالَ: أَخْبَرَنِي ابْنُ أَبِي مُلَيْكَةَ، عَنْ عُقْبَةَ، قَالَ: صَلَّيْتُ وَرَاءَ النَّبِيِّ ﷺ بِالْمَدِينَةِ الْعَصْرَ فَسَلَّمَ فَقَامَ مُسْرِعًا، فَتَخَطَّى رِقَابَ النَّاسِ إِلَى بَعْضِ حُجَرِ نِسَائِهِ، فَفَزِعَ النَّاسُ مِنْ سُرْعَتِهِ فَخَرَجَ عَلَيْهِمْ، فَرَأَى أَنَّهُمْ قَدْ عَجِبُوا مِنْ سُرْعَتِهِ فَقَالَ: ((ذَكَرْتُ شَيْئًا مِنْ تِبْرٍ عِنْدَنَا فَكَرِهْتُ أَنْ يَحْبِسَنِي، فَأَمَرْتُ بِقِسْمَتِهِ)). [أطرافه في: ١٢٢١، ١٤٣٠، ٦٢٧٥] [نسائي: ١٣٦٤]

(٨٥١) ہم سے محمد بن عبید نے بیان کیا، کہا کہ ہم سے عیسیٰ بن یونس نے عمر بن سعید سے یہ حدیث بیان کی، انہوں نے کہا کہ مجھے ابن ابی ملیکہ نے خبر دی ان سے عقبہ بن حارث رضی اللہ عنہ نے فرمایا کہ میں نے مدینہ میں نبی کریم ﷺ کی اقتدا میں ایک مرتبہ عصر کی نماز پڑھی۔ سلام پھیرنے کے بعد آپ ﷺ جلدی سے اٹھ کھڑے ہوئے اور صفوں کو چیرتے ہوئے آپ اپنی کسی بیوی کے حجرہ میں گئے۔ لوگ آپ ﷺ کی اس تیزی کی وجہ سے گھبرا گئے۔ پھر جب آپ ﷺ باہر تشریف لائے اور جلدی کی وجہ سے لوگوں کے تعجب کو محسوس فرمایا تو فرمایا کہ ''ہمارے پاس ایک سونے کا ڈلا (تقسیم کرنے سے) بچ گیا تھا مجھے اس میں دل لگا رہنا برا معلوم ہوا، میں نے اس کے بانٹ دینے کا حکم دے دیا۔''

**تشریح:** اس حدیث سے معلوم ہوا کہ فرض کے بعد امام کو اگر کوئی فوری ضرورت معلوم ہو جائے تو وہ کھڑا ہو کر جاسکتا ہے کیوں کہ فرضوں کے سلام کے بعد امام کو خواہ مخواہ اپنی جگہ ٹھہرے رہنا کچھ لازم یا واجب نہیں ہے۔ اس واقعہ سے یہ بھی معلوم ہوا کہ نبی کریم ﷺ کو اپنی پیغمبرانہ ذمہ داریوں کا کس شدت سے احساس رہتا تھا کہ سونے کا ایک تولہ بھی گھر میں محض بطور امانت ہی ایک رات کے لیے رکھ لینا ناگوار معلوم ہوا۔ پھر ان معاندین پر پھٹکار ہو جو ایسے پاک پیغمبر فداہ ابی وامی کی شان میں گستاخی کرتے اور نعوذ باللہ آپ ﷺ پر دنیاداری کا غلط الزام لگاتے رہتے ہیں۔ ھداھم اللہ۔

## بَابُ الْإِنْفِتَالِ وَالْإِنْصِرَافِ

## باب: نماز پڑھ کر دائیں یا بائیں دونوں طرف پھر

عَنِ الْيَمِينِ، وَالشِّمَالِ

بیٹھنا یا لوٹنا درست ہے

وَكَانَ أَنَسُ بْنُ مَالِكٍ يَنْفَتِلُ عَنْ يَمِينِهِ، وَعَنْ يَسَارِهِ، وَيَعِيبُ عَلَى مَنْ يَتَوَخَّى، أَوْ مَنْ تَعَمَّدَ الْإِنْفِتَالَ عَنْ يَمِينِهِ.

اور حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ دائیں اور بائیں دونوں طرف مڑتے تھے۔ اور اگر کوئی دائیں طرف خواہ مخواہ قصد کر کے مڑتا تو اس پر آپ اعتراض کرتے تھے۔

٨٥٢۔ حَدَّثَنَا أَبُو الْوَلِيدِ، قَالَ: حَدَّثَنَا شُعْبَةُ، عَنْ سُلَيْمَانَ، عَنْ عُمَارَةَ بْنِ عُمَيْرٍ، عَنِ الْأَسْوَدِ، قَالَ: قَالَ عَبْدُاللَّهِ: لَا يَجْعَلْ أَحَدُكُمْ لِلشَّيْطَانِ شَيْئًا مِنْ صَلَاتِهِ، يَرَى أَنَّ حَقًّا عَلَيْهِ أَنْ لَا يَنْصَرِفَ إِلَّا عَنْ يَمِينِهِ، لَقَدْ رَأَيْتُ النَّبِيَّ ﷺ كَثِيرًا يَنْصَرِفُ عَنْ يَسَارِهِ.

(٨٥٢) ہم سے ابوالولید نے بیان کیا، انہوں کہا کہ ہم سے شعبہ نے بیان کیا، انہوں نے سلیمان سے بیان کیا، ان سے عمارہ بن عمیر نے، ان سے اسود بن یزید نے بیان کیا کہ عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ نے فرمایا کہ کوئی شخص اپنی نماز میں سے کچھ بھی شیطان کا حصہ نہ لگائے اس طرح کہ داہنی طرف ہی لوٹنا اپنے لیے ضروری قرار دے لے۔ میں نے نبی کریم ﷺ کو اکثر بائیں طرف سے لوٹتے دیکھا۔

[مسلم: ١٦٣٨؛ ابوداود: ١٠٤٢؛ نسائي: ١٣٥٩؛ ابن ماجه: ٩٣٠]

**تشریح:** معلوم ہوا کہ کسی مباح یا مستحب کام کو لازم یا واجب کر لینا شیطان کا اغوا ہے ابن منیر نے کہا مستحب کام کو اگر کوئی لازم قرار دے تو وہ مکروہ ہو جاتا ہے جب مباح کام لازم قرار دینے سے شیطان کا حصہ سمجھا جائے تو جو کام مکروہ یا بدعت ہے اس کو کوئی لازم قرار دے لے اور اس کے نہ کرنے پر اللہ کے بندوں کو ستائے یا ان کا عیب کرے تو اس پر شیطان کا کیا تسلط ہے سمجھ لینا چاہیے۔ ہمارے زمانہ میں یہ وبا بہت پھیلی ہے۔ بے اصل کاموں کو عوام کیا بلکہ خواص نے لازم قرار دے لیا ہے (مولانا وحید الزماں رحمہ اللہ) تیجہ، فاتحہ چہلم وغیرہ سب اسی قسم کے کام ہیں۔

## بَابُ مَا جَاءَ فِي الثُّومِ النِّيءِ وَالْبَصَلِ وَالْكُرَّاثِ

## باب: لہسن، پیاز اور گندنے کے متعلق جو روایات آئی ہیں ان کا بیان

وَقَوْلِ النَّبِيِّ ﷺ: ((مَنْ أَكَلَ الثُّومَ أَوِ الْبَصَلَ مِنَ الْجُوعِ أَوْ غَيْرِهِ فَلَا يَقْرَبَنَّ مَسْجِدَنَا)).

اور نبی کریم ﷺ کا ارشاد ہے کہ ''جس نے لہسن یا پیاز بھوک یا اس کے علاوہ کسی وجہ سے کھائی ہو وہ ہماری مسجد کے پاس نہ پھٹکے۔''

٨٥٣۔ حَدَّثَنَا عَبْدُاللَّهِ بْنُ مُحَمَّدٍ، قَالَ: حَدَّثَنَا أَبُو عَاصِمٍ، قَالَ: أَخْبَرَنَا ابْنُ جُرَيْجٍ، قَالَ: أَخْبَرَنِي عَطَاءٌ، قَالَ: سَمِعْتُ جَابِرَ بْنَ عَبْدِاللَّهِ، قَالَ: قَالَ النَّبِيُّ ﷺ: ((مَنْ أَكَلَ مِنْ هَذِهِ الشَّجَرَةِ- يُرِيدُ الثُّومَ- فَلَا يَغْشَانَا فِي مَسْجِدِنَا)). قُلْتُ: مَا يَعْنِي بِهِ قَالَ: مَا

(٨٥٣) ہم سے عبداللہ بن محمد مسندی نے بیان کیا، کہا کہ ہم سے ابوعاصم ضحاک بن مخلد نے بیان کیا، کہا کہ ہمیں ابن جریج نے خبر دی کہا کہ مجھے عطا بن ابی رباح نے خبر دی کہا کہ میں نے جابر بن عبداللہ انصاری رضی اللہ عنہما سے سنا کہ نبی ﷺ نے فرمایا کہ جو شخص ''یہ درخت کھائے (آپ ﷺ کی مراد لہسن سے تھی) تو وہ ہماری مسجد میں نہ آئے۔'' عطاء نے کہا میں نے جابر رضی اللہ عنہ سے پوچھا کہ آپ کی مراد اس سے کیا تھی۔ انہوں نے جواب دیا

أُرَاهُ يَعْنِي إِلَّا نِيئَهُ. وَقَالَ: مَخْلَدُ بْنُ يَزِيْدَ عَنِ ابْنِ جُرَيْجٍ إِلَّا نَتْنَهُ. [أطرافه في: ٨٥٥، ٥٤٥٢، ٧٣٥٩] [مسلم: ١٢٥٥؛ ترمذي: ١٨٠٦؛ نسائي: ٧٠٦]

کہ آپ کی مراد صرف کچے لہسن سے تھی۔ مخلد بن یزید نے ابن جریج کے واسطہ سے (إِلَّا نِيئَهُ کے بجائے) إِلَّا نَتْنَهُ نقل کیا ہے (یعنی آپ ﷺ کی مراد صرف لہسن کی بدبو سے تھی)۔

٨٥٤ـ حَدَّثَنَا مُسَدَّدٌ، قَالَ: حَدَّثَنَا يَحْيَى، عَنْ عُبَيْدِاللَّهِ، قَالَ: حَدَّثَنِي نَافِعٌ، عَنِ ابْنِ عُمَرَ أَنَّ النَّبِيَّ ﷺ قَالَ: فِي غَزْوَةِ خَيْبَرَ ((مَنْ أَكَلَ مِنْ هَذِهِ الشَّجَرَةِ. يَعْنِي الثُّوْمَ. فَلَا يَقْرَبَنَّ مَسْجِدَنَا)). [أطرافه في: ٤٢١٥، ٤٢١٧، ٤٢١٨، ٥٥٢١، ٥٥٢٢] [مسلم: ١٢٤٨؛ ابوداود: ٣٨٢٥]

(۸۵۴) ہم سے مسدد بن مسرہد نے بیان کیا، کہا کہ ہم سے یحییٰ بن سعید قطان نے، عبیداللہ بکیری سے بیان کیا، کہا کہ مجھ سے نافع نے ابن عمر رضی اللہ عنہما سے بیان کیا کہ نبی کریم ﷺ نے جنگ خیبر کے موقع پر کہا تھا کہ جو شخص اس درخت یعنی لہسن کو کھائے ہوئے ہو اسے ہماری مسجد میں نہ آنا چاہیے (کچا لہسن یا پیاز کھانا مراد ہے کہ اس سے منہ میں بو پیدا ہو جاتی ہے)۔

**تشریح:** کسی بھی بدبودار چیز کو مسجد میں لے جانا یا اس کے کھانے کے بعد مسجد میں جانا برا ہے۔ وجہ ظاہر ہے کہ لوگ اس کی بدبو سے تکلیف محسوس کریں گے اور پھر مسجد ایک پاک اور مقدس جگہ ہے جہاں اللہ کا ذکر ہوتا ہے۔ آج کل بیڑی سگریٹ والوں کے لیے بھی لازم ہے کہ منہ صاف کر کے بدبو دور کر کے مسواک سے منہ کو رگڑ رگڑ کر مسجد میں آئیں اگر نمازیوں کو ان کی بدبو سے تکلیف ہوئی تو ظاہر ہے کہ یہ کتنا گناہ ہوگا۔ کچا لہسن، پیاز اور سگریٹ بیڑی وغیرہ بدبودار چیزوں کا ایک ہی حکم ہے اتنا فرق ضرور ہے کہ پیاز لہسن کی بو اگر دور کی جا سکے تو ان کا استعمال جائز ہے جیسا کہ پکا کر ان کی بو کو دفع کر دیا جاتا ہے۔

٨٥٥ـ حَدَّثَنَا سَعِيْدُ بْنُ عُفَيْرٍ، قَالَ: حَدَّثَنَا ابْنُ وَهْبٍ، عَنْ يُوْنُسَ، عَنِ ابْنِ شِهَابٍ، قَالَ: زَعَمَ عَطَاءٌ أَنَّ جَابِرَ بْنَ عَبْدِاللَّهِ، زَعَمَ أَنَّ النَّبِيَّ ﷺ قَالَ: ((مَنْ أَكَلَ ثُوْمًا أَوْ بَصَلًا فَلْيَعْتَزِلْنَا. أَوْ فَلْيَعْتَزِلْ مَسْجِدَنَا. وَلْيَقْعُدْ فِي بَيْتِهِ)). وَأَنَّ النَّبِيَّ ﷺ أُتِيَ بِقِدْرٍ فِيْهِ خَضِرَاتٌ مِنْ بُقُوْلٍ، فَوَجَدَلَهَا رِيْحًا فَسَأَلَ فَأُخْبِرَ بِمَا فِيْهَا مِنَ الْبُقُوْلِ فَقَالَ: ((قَرِّبُوْهَا)) إِلَى بَعْضِ أَصْحَابِهِ كَانَ مَعَهُ، فَلَمَّا رَآهُ كَرِهَ أَكْلَهَا فَقَالَ: ((كُلْ فَإِنِّي أُنَاجِي مَنْ لَا تُنَاجِي)). وَقَالَ: أَحْمَدُ بْنُ صَالِحٍ عَنِ ابْنِ وَهْبٍ أُتِيَ بِبَدْرٍ قَالَ ابْنُ وَهْبٍ: يَعْنِي

(۸۵۵) ہم سے سعید بن عفیر نے بیان کیا، کہا کہ ہم سے ابن وہب نے یونس سے بیان کیا، ان سے ابن شہاب نے کہ عطاء جابر بن عبداللہ رضی اللہ عنہ سے روایت کرتے تھے کہ نبی کریم ﷺ نے فرمایا کہ ''جو لہسن یا پیاز کھائے ہوئے ہو تو وہ ہم سے دور رہے یا (یہ کہا کہ اسے) ہماری مسجد سے دور رہنا چاہیے اور اسے اپنے گھر میں ہی بیٹھنا چاہیے۔ نبی کریم ﷺ کی خدمت میں ایک ہانڈی لائی گئی جس میں کئی قسم کی ہری ترکاریاں تھیں۔ (پیاز یا گندنا بھی) آپ ﷺ نے اس میں بو محسوس کی اور اس کے متعلق دریافت کیا۔ اس سالن میں جتنی ترکاریاں ڈالی گئی تھیں وہ آپ کو بتا دی گئیں۔ وہاں ایک صحابی موجود تھے آپ ﷺ نے فرمایا کہ اس کی طرف یہ سالن بڑھا دو۔ آپ ﷺ نے اسے کھانا پسند نہیں فرمایا اور فرمایا کہ ''تم لوگ کھالو۔ میری جن سے سرگوشی رہتی ہے تمہاری نہیں رہتی۔'' اور احمد بن صالح نے ابن وہب سے یوں نقل کیا کہ تھال آپ ﷺ کی خدمت میں

طَبَقًا فِيهِ خَضِرَاتٌ وَلَمْ يَذْكُرِ اللَّيْثُ وَأَبُوْ صَفْوَانَ عَنْ يُوْنُسَ قِصَّةَ الْقِدْرِ ، فَلَا أَدْرِي هُوَ مِنْ قَوْلِ الزُّهْرِيِّ أَوْ فِي الْحَدِيْثِ. [راجع: ٨٥٤] [مسلم: ١٢٥٣؛ ابوداود: ٣٨٢٢]

لائی گئی تھی۔ ابن وہب نے کہا کہ طبق جس میں ہری ترکاریاں تھیں اور لیث اور ابوصفوان نے یونس سے روایت میں ہانڈی کا قصہ نہیں بیان کیا ہے۔ امام بخاری رحمۃ اللہ علیہ نے (یا سعید یا ابن وہب نے کہا) میں نہیں کہہ سکتا کہ یہ خود زہری کا قول ہے یا حدیث میں داخل ہے۔

٨٥٦۔ حَدَّثَنَا أَبُوْ مَعْمَرٍ ، قَالَ: حَدَّثَنَا عَبْدُ الْوَارِثِ ، عَنْ عَبْدِالْعَزِيْزِ ، قَالَ: سَأَلَ رَجُلٌ أَنَسَ بْنَ مَالِكٍ مَا سَمِعْتَ نَبِيَّ اللّٰهِ ﷺ فِي الثُّوْمِ؟ فَقَالَ: قَالَ النَّبِيُّ ﷺ: ((مَنْ أَكَلَ مِنْ هَذِهِ الشَّجَرَةِ فَلَا يَقْرَبَنَّا، وَلَا يُصَلِّيَنَّ مَعَنَا)).

(٨٥٦) ہم سے ابومعمر نے بیان کیا، ان سے عبدالوارث بن سعید نے بیان کیا، ان سے عبدالعزیز بن صہیب نے بیان کیا ، کہ حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے ایک شخص نے پوچھا کہ آپ نے نبی کریم ﷺ سے لہسن کے بارے میں کیا سنا ہے۔ انہوں نے بتایا کہ آپ ﷺ نے فرمایا کہ ''جو شخص اس درخت کو کھائے وہ ہمارے قریب نہ آئے ہمارے ساتھ نماز نہ پڑھے۔''

[أطرافه في: ٥٤٥١]

**تشریح:** مقصد یہی ہے کہ ان چیزوں کو کچا کھانے سے منہ میں جو بو پیدا ہو جاتی ہے وہ دوسرے ساتھیوں کیلئے تکلیف دہ ہے لہٰذا ان چیزوں کے کھانے والوں کو چاہیے کہ جس طور ممکن ہو ان کی بدبو کا ازالہ کر کے مسجد میں آئیں۔ بیڑی سگریٹ کیلئے بھی یہی حکم ہے۔

## بَابُ وُضُوْءِ الصِّبْيَانِ، وَمَتَى يَجِبُ عَلَيْهِمُ الْغُسْلُ وَالطُّهُوْرُ وَحُضُوْرِهِمُ الْجَمَاعَةَ وَالْعِيْدَيْنِ وَالْجَنَائِزَ وَصُفُوْفِهِمْ؟

## **باب:** اس بارے میں کہ بچوں کے لیے وضو اور ان پر غسل اور طہارت اور جماعت، عیدین، جنازوں میں ان کی حاضری اور ان کی صفوں میں شرکت کب ضروری ہوگی اور کیوں کر ہوگی

٨٥٧۔ حَدَّثَنِي مُحَمَّدُ بْنُ الْمُثَنَّى ، قَالَ: حَدَّثَنَا غُنْدَرٌ، قَالَ: حَدَّثَنَا شُعْبَةُ، قَالَ: سَمِعْتُ سُلَيْمَانَ الشَّيْبَانِيَّ، قَالَ: سَمِعْتُ الشَّعْبِيَّ، قَالَ: أَخْبَرَنِي مَنْ مَرَّ مَعَ النَّبِيِّ ﷺ عَلَى قَبْرٍ مَنْبُوْذٍ، فَأَمَّهُمْ وَصَفُّوْا عَلَيْهِ . فَقُلْتُ: يَا أَبَا عَمْرٍو! مَنْ حَدَّثَكَ؟ قَالَ: ابْنُ عَبَّاسٍ. [أطرافه في: ١٢٤٧، ١٣١٩، ١٣٢١، ١٣٢٢، ١٣٢٦، ١٣٣٦، ١٣٤٠] [مسلم: ٢٢٠٨، ٢٢٠٩، ٢٢١٠؛ ابوداود: ٣١٩٦؛ ترمذي: ١٠٣٧؛ نسائي: ٢٠٢٢، ٢٠٢٣؛ ابن ماجه: ١٥٣٠]

(٨٥٧) ہم سے محمد بن مثنیٰ نے بیان کیا، کہا کہ ہم سے غندر نے بیان کیا، ان سے شعبہ نے بیان کیا، انہوں نے سلیمان شیبانی سے سنا، انہوں نے شعبی سے، انہوں نے بیان کیا کہ مجھے ایک ایسے شخص نے خبر دی جو (ایک مرتبہ) نبی کریم ﷺ کے ساتھ ایک اکیلی الگ تھلگ ٹوٹی ہوئی قبر پر سے گزر رہے تھے وہاں آپ ﷺ نے نماز پڑھائی اور لوگ آپ ﷺ کے پیچھے صف باندھے ہوئے تھے۔ سلیمان نے کہا کہ میں نے شعبی سے پوچھا کہ ابوعمرو آپ سے یہ کس نے بیان کیا تو انہوں نے کہا کہ ابن عباس رضی اللہ عنہما نے۔

**تشریح:** امام بخاری رحمۃ اللہ علیہ نے اس حدیث سے یہ ثابت فرمایا ہے کہ بچے اگرچہ نابالغ ہوں مگر ٧، ١٠ سال کی عمر میں جب وہ نماز پڑھنے لگیں تو ان کو

وضو کرنا ہوگا اور وہ جماعت وعیدین وجنائز میں بھی شرکت کر سکتے ہیں جیسا کہ یہاں اس روایت میں حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما کا ذکر ہے جو ابھی نابالغ تھے مگر یہاں ان کا صف میں شامل ہونا ثابت ہے پس اگر چہ بچے بالغ ہونے پر ہی مکلف ہوں گے مگر عادت ڈالنے کے لیے نابالغی کے زمانہ ہی سے ان کو ان باتوں پر عمل کرانا چاہیے حضرت مولانا وحید الزماں رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ امام بخاری رحمۃ اللہ علیہ نے صاف یوں نہیں کہا کہ لڑکوں پر وضو واجب ہے یا نہیں کیونکہ صورت ثانی میں لڑکوں کی نماز بے وضو درست ہوتی اور صورت اولیٰ میں لڑکوں کو وضو اور نماز کے ترک پر عذاب لازم آتا صرف اس قدر بیان کر دیا جتنا حدیثوں سے معلوم ہوتا ہے کہ لڑکے نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے زمانے میں نماز وغیرہ میں شریک ہوتے اور یہ ان کی کمال احتیاط ہے۔ اہلحدیث کی شان یہی ہونی چاہیے کہ آیت کریمہ: ﴿لَا تُقَدِّمُوْا بَيْنَ يَدَيِ اللّٰهِ وَرَسُوْلِهٖ﴾ (۴۹/الحجرات:۱) ''اللہ اور اس کے رسول سے آگے مت بڑھو۔'' کے تحت صرف اسی پر اکتفا کریں جو قرآن وحدیث میں وارد ہوا آگے بے جا رائے، قیاس، تاویل فاسدہ سے کام نہ لیں خصوصا نص کے مقابلہ پر قیاس کرنا ابلیس کا کام ہے۔

۸۵۸۔ حَدَّثَنَا عَلِيُّ بْنُ عَبْدِاللّٰهِ، قَالَ: حَدَّثَنَا سُفْيَانُ، قَالَ: حَدَّثَنِي صَفْوَانُ بْنُ سُلَيْمٍ، عَنْ عَطَاءِ بْنِ يَسَارٍ، عَنْ أَبِي سَعِيْدٍ الْخُدْرِيِّ، عَنِ النَّبِيِّ ﷺ قَالَ: ((الْغُسْلُ يَوْمَ الْجُمُعَةِ وَاجِبٌ عَلَى كُلِّ مُحْتَلِمٍ)). [أطرافه في: ۸۷۹، ۸۸۰، ۸۹۵، ۲۶۶۵] [مسلم: ۱۹۵۷؛ ابوداود: ۳۴۱؛ ترمذي: ۱۳۷۶؛ ابن ماجه: ۱۰۸۹]

(۸۵۸) ہم سے علی بن عبداللہ مدینی نے بیان کیا، انہوں نے کہا کہ ہم سے سفیان نے بیان کیا، انہوں نے کہا کہ مجھ سے صفوان بن سلیم نے عطاء سے بیان کیا، ان سے ابوسعید خدری رضی اللہ عنہ نے بیان کیا، ان سے نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ ''جمعہ کے دن ہر بالغ کے لیے غسل ضروری ہے۔''

**تشریح:** معلوم ہوا کہ غسل واجب اس وقت ہوتا ہے جب کہ بچے بالغ ہو جائیں وہ بھی بصورت احتلام غسل واجب ہوگا اور غسل جمعہ کے متعلق حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما نے فرمایا کہ لوگوں کے پاس شروع اسلام کپڑے بہت کم تھے اس لیے کام کرنے میں پسینہ سے کپڑوں میں بدبو پیدا ہو جاتی تھی اور اسی لیے اس وقت جمعہ کے دن غسل کرنا واجب تھا پھر جب اللہ تعالیٰ نے مسلمانوں کو فراخی دی تو یہ وجوب باقی نہیں رہا اب بھی ایسے لوگوں پر غسل ضروری ہے جن کے پسینے کی بدبو سے لوگ تکلیف محسوس کریں۔ غسل صرف بالغ پر واجب ہوتا ہے اسی کو بیان کرنے کیلئے امام بخاری رحمۃ اللہ علیہ یہ حدیث لائے ہیں۔ امام مالک رحمۃ اللہ علیہ کے نزدیک جمعہ کا غسل واجب ہے

۸۵۹۔ حَدَّثَنَا عَلِيٌّ، قَالَ: حَدَّثَنَا سُفْيَانُ، عَنْ عَمْرٍو، قَالَ: أَخْبَرَنِي كُرَيْبٌ، عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ قَالَ: بِتُّ عِنْدَ خَالَتِي مَيْمُوْنَةَ لَيْلَةً، فَقَامَ النَّبِيُّ ﷺ فَلَمَّا كَانَ فِي بَعْضِ اللَّيْلِ قَامَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ فَتَوَضَّأَ مِنْ شَنٍّ مُعَلَّقٍ وُضُوْءًا خَفِيْفًا۔ يُخَفِّفُهُ عَمْرٌو وَيُقَلِّلُهُ جِدًّا۔ ثُمَّ قَامَ يُصَلِّي، فَقُمْتُ فَتَوَضَّأْتُ نَحْوًا مِمَّا تَوَضَّأَ، ثُمَّ جِئْتُ فَقُمْتُ عَنْ يَسَارِهِ، فَحَوَّلَنِي

(۸۵۹) ہم سے علی بن عبداللہ مدینی نے بیان کیا، کہا کہ ہم سے سفیان بن عیینہ نے عمرو بن دینار سے بیان کیا، کہا کہ مجھے کریب نے خبر دی ابن عباس سے، انہوں نے بیان کیا کہ ایک رات میں اپنی خالہ میمونہ رضی اللہ عنہا کے یہاں سویا اور رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم بھی وہاں سو گئے۔ پھر رات کا ایک حصہ جب گزر گیا آپ کھڑے ہوئے اور ایک لٹکی ہوئی مشک سے ہلکا سا وضو کیا۔ عمرو (راوی حدیث نے) اس وضو کو بہت ہی ہلکا بتلایا (یعنی اس میں آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے بہت کم پانی استعمال فرمایا) پھر آپ صلی اللہ علیہ وسلم نماز کے لیے کھڑے ہوئے اس کے بعد میں نے بھی اٹھ کر اسی طرح وضو کیا جیسے

فَجَعَلَنِي عَنْ يَمِينِهِ، ثُمَّ صَلَّى مَا شَاءَ اللَّهُ، ثُمَّ اضْطَجَعَ فَنَامَ حَتَّى نَفَخَ، فَأَتَاهُ الْمُنَادِي يُؤْذِنُهُ بِالصَّلَاةِ فَقَامَ مَعَهُ إِلَى الصَّلَاةِ، فَصَلَّى وَلَمْ يَتَوَضَّأْ. قُلْنَا لِعَمْرٍو: إِنَّ نَاسًا يَقُولُونَ إِنَّ النَّبِيَّ ﷺ تَنَامُ عَيْنُهُ وَلَا يَنَامُ قَلْبُهُ. قَالَ عَمْرٌو: سَمِعْتُ عُبَيْدَ بْنَ عُمَيْرٍ يَقُولُ: إِنَّ رُؤْيَا الْأَنْبِيَاءِ وَحْيٌ ثُمَّ قَرَأَ: ﴿إِنِّي أَرَىٰ فِي الْمَنَامِ أَنِّي أَذْبَحُكَ﴾. [الصافات: ١٠٢] [راجع: ١١٧]

آپ ﷺ نے کیا تھا پھر میں آپ ﷺ کے بائیں طرف کھڑا ہو گیا۔ لیکن آپ ﷺ نے مجھے داہنی طرف پھیر دیا پھر اللہ تعالیٰ نے جتنا چاہا آپ نے نماز پڑھی پھر آپ لیٹ رہے پھر سو گئے۔ یہاں تک آپ خراٹے لینے لگے۔ آخر مؤذن نے آ کر آپ کو نماز کی خبر دی اور آپ اسکے ساتھ نماز کے لیے تشریف لے گئے۔ اور نماز پڑھائی مگر (نیا) وضو نہیں کیا سفیان نے کہا۔ ہم نے عمرو بن دینار سے کہا کہ لوگ کہتے ہیں کہ (سوتے وقت) آپ ﷺ کی (صرف) آنکھیں سوتی تھیں لیکن دل نہیں سوتا تھا۔ عمرو بن دینار نے جواب دیا کہ میں نے عبید بن عمیر سے سنا وہ کہتے تھے کہ انبیا کا خواب بھی وحی ہوتا ہے پھر عبید نے اس آیت کی تلاوت کی ''میں نے خواب دیکھا ہے کہ تمہیں ذبح کر رہا ہوں۔''

**تشریح:** ترجمہ باب اس سے نکلا کہ ابن عباس رضی اللہ عنہما نے وضو کیا اور نماز میں شریک ہوئے حالانکہ اس وقت وہ نابالغ لڑکے تھے آیت مذکورہ سورہ صافات میں ہے حضرت ابراہیم علیہ السلام نے اپنے بیٹے حضرت اسماعیل علیہ السلام سے کہا تھا کہ میں نے خواب میں دیکھا کہ تجھے ذبح کر رہا ہوں یہاں خواب بمعنی وحی ہے صاحب خیر جاری لکھتے ہیں: ''ولما كانت وحيا لم يكن نومهم نوم غفلة مؤدية الى الحدث بل نوم تنبه وتيقظ وانتباه وانتظار للوحى...... الخ۔'' اور جب انبیا کا خواب بھی وحی ہے تو ان کا سونا ایسی غفلت کا سونا نہیں جس سے وضو کرنا فرض لازم آئے بلکہ وہ سونا محض ہوشیار ہونا اور وحی کا انتظار کرنے کا سونا ہے۔

٨٦٠ـ حَدَّثَنَا إِسْمَاعِيلُ، قَالَ: حَدَّثَنِي مَالِكٌ، عَنْ إِسْحَاقَ بْنِ عَبْدِاللَّهِ بْنِ أَبِي طَلْحَةَ، عَنْ أَنَسِ بْنِ مَالِكٍ، أَنَّ جَدَّتَهُ، مُلَيْكَةَ دَعَتْ رَسُولَ اللَّهِ ﷺ لِطَعَامٍ صَنَعَتْهُ، فَأَكَلَ مِنْهُ فَقَالَ: ((قُومُوا فَلِأُصَلِّيَ بِكُمْ)). فَقُمْتُ إِلَى حَصِيرٍ لَنَا قَدِ اسْوَدَّ مِنْ طُولِ مَا لُبِثَ، فَنَضَحْتُهُ بِمَاءٍ فَقَامَ رَسُولُ اللَّهِ ﷺ وَالْيَتِيمُ مَعِي، وَالْعَجُوزُ مِنْ وَرَائِنَا، فَصَلَّى بِنَا رَكْعَتَيْنِ. [راجع: ٣٨٠] [مسلم: ١٤٩٩؛ ابوداود: ٦١٢؛ ترمذي: ٢٣٤؛ نسائي: ٨٠٠]

(٨٦٠) ہم سے اسماعیل بن اویس نے بیان کیا، کہا کہ مجھ سے امام مالک رحمہ اللہ نے اسحاق بن عبداللہ بن ابی طلحہ سے بیان کیا، ان سے انس بن مالک رضی اللہ عنہ نے کہ (ان کی ماں) اسحاق کی دادی ملیکہ رضی اللہ عنہا نے رسول اللہ ﷺ کو کھانے پر بلایا جسے انہوں نے آپ ﷺ کے لیے بطور ضیافت تیار کیا تھا۔ آپ ﷺ نے کھانا کھایا پھر فرمایا کہ چلو میں تمہیں نماز پڑھا دوں۔ ہمارے یہاں ایک بوریا تھا جو پرانا ہونے کی وجہ سے سیاہ ہو گیا تھا۔ میں نے اسے پانی سے صاف کیا۔ پھر رسول اللہ ﷺ کھڑے ہوئے اور (پیچھے) میرے ساتھ یتیم لڑکا (ضمیرہ بن سعد) کھڑا ہوا۔ میری بوڑھی دادی (ملیکہ ام سلیم) ہمارے پیچھے کھڑی ہوئیں پھر رسول اللہ ﷺ نے ہمیں دو رکعت نماز پڑھائی۔

**تشریح:** یہاں امام بخاری رحمہ اللہ یہ بتانا چاہتے ہیں کہ یتیم کے لفظ سے بچپن سمجھ میں آتا ہے کیوں کہ بالغ کو یتیم نہیں کہتے۔ گویا ایک بچہ جماعت میں شریک ہوا اور نبی کریم ﷺ نے اس پر ناپسندیدگی کا اظہار نہیں فرمایا۔ اس حدیث سے یہ بھی نکلا کہ دن کو نفل نماز ایسے مواقع پر جماعت سے بھی پڑھی جا سکتی ہے اور یہ بھی معلوم ہوا کہ مکان پر نفل وغیرہ نمازوں کے لئے کوئی جگہ مخصوص کر لینا بھی درست ہے۔ صحیح یہی ہے کہ ام ملیکہ اسحاق کی دادی ہیں

جزم به جماعة وصححه النووى بعض لوگوں نے ان کو انس رضی اللہ عنہ کی دادی قرار دیا ہے، ابن حجر رحمہ اللہ کا یہی قول ہے۔

٨٦١ـ حَدَّثَنَا عَبْدُاللّٰهِ بْنُ مَسْلَمَةَ، عَنْ مَالِكٍ، عَنِ ابْنِ شِهَابٍ، عَنْ عُبَيْدِاللّٰهِ بْنِ عَبْدِاللّٰهِ ابْنِ عُتْبَةَ، عَنْ عَبْدِاللّٰهِ بْنِ عَبَّاسٍ أَنَّهُ قَالَ: أَقْبَلْتُ رَاكِبًا عَلَى حِمَارٍ أَتَانٍ وَأَنَا يَوْمَئِذٍ قَدْ نَاهَزْتُ الْاِحْتِلَامَ وَرَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ يُصَلِّي بِالنَّاسِ بِمِنًى إِلَى غَيْرِ جِدَارٍ، فَمَرَرْتُ بَيْنَ يَدَيْ بَعْضِ الصَّفِّ، فَنَزَلْتُ وَأَرْسَلْتُ الْأَتَانَ تَرْتَعُ وَدَخَلْتُ فِي الصَّفِّ، فَلَمْ يُنْكِرْ ذٰلِكَ عَلَيَّ أَحَدٌ. [راجع: ٧٦]

(٨٦١) ہم سے عبداللہ بن مسلمہ قعنبی نے بیان کیا، ان سے امام مالک رحمہ اللہ نے بیان کیا، ان سے ابن شہاب زہری نے بیان کیا، ان سے عبیداللہ بن عبداللہ بن عتبہ نے بیان کیا، ان سے عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما نے، آپ نے فرمایا کہ میں ایک گدھی پر سوار ہو کر آیا۔ ابھی میں جوانی کے قریب تھا (لیکن بالغ نہ تھا) اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم منیٰ میں لوگوں کو نماز پڑھا رہے تھے۔ آپ کے سامنے دیوار وغیرہ (آڑ) نہ تھی۔ میں صف کے ایک حصے کے آگے سے گزر کر اترا۔ گدھی چرنے کے لیے چھوڑ دی اور خود صف میں شامل ہو گیا۔ کسی نے مجھ پر اعتراض نہیں کیا (حالانکہ میں نابالغ تھا)۔

**تشریح:** اس حدیث سے بھی امام بخاری رحمہ اللہ نے باب کا مطلب ثابت کیا ہے۔ ابن عباس رضی اللہ عنہما اس وقت نابالغ تھے، ان کا صف میں شریک ہونا اور وضو کر نا نماز پڑھنا ثابت ہوا۔ یہ بھی معلوم ہوا کہ بلوغت سے پہلے بھی لڑکوں کو ضرور ضرور نماز کی عادت ڈلوانی چاہیے۔ اسی لئے سات سال کی عمر سے نماز کا حکم کرنا ضروری ہے اور دس سال کی عمر ہونے پر ان کو دھمکا کر بھی نماز کا عادی بنانا چاہیے۔

٨٦٢ـ حَدَّثَنَا أَبُو الْيَمَانِ، قَالَ: أَخْبَرَنَا شُعَيْبٌ، عَنِ الزُّهْرِيِّ، قَالَ: أَخْبَرَنِي عُرْوَةُ بْنُ الزُّبَيْرِ، أَنَّ عَائِشَةَ، قَالَتْ: أَعْتَمَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ؛ ح وَقَالَ عَيَّاشٌ: حَدَّثَنَا عَبْدُالْأَعْلَى قَالَ حَدَّثَنَا مَعْمَرٌ عَنِ الزُّهْرِيِّ عَنْ عُرْوَةَ عَنْ عَائِشَةَ قَالَتْ: أَعْتَمَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ فِي الْعِشَاءِ حَتَّى نَادَاهُ عُمَرُ: قَدْ نَامَ النِّسَاءُ وَالصِّبْيَانُ. قَالَتْ فَخَرَجَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ فَقَالَ: ((إِنَّهُ لَيْسَ أَحَدٌ مِنْ أَهْلِ الْأَرْضِ يُصَلِّي هٰذِهِ الصَّلَاةَ غَيْرُكُمْ)). وَلَمْ يَكُنْ أَحَدٌ يَوْمَئِذٍ يُصَلِّي غَيْرَ أَهْلِ الْمَدِينَةِ. [راجع: ٥٦٦] [نسائي: ٥٣٤]

(٨٦٢) ہم سے ابوالیمان نے بیان کیا، انہوں نے کہا کہ ہمیں شعیب نے زہری سے خبر دی، انہوں نے کہا کہ مجھے عروہ بن زبیر نے خبر دی کہ ام المومنین حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا نے فرمایا کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ایک رات عشاء میں دیر کی (دوسری سند) اور عیاش نے ہم کو عبدالاعلیٰ سے بیان کیا، انہوں نے کہا کہ ہم کو معمر نے زہری سے بیان کیا، ان کو عروہ نے، اور ان کو عائشہ رضی اللہ عنہا نے فرمایا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے عشاء میں ایک مرتبہ دیر کی۔ یہاں تک کہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے آواز دی کہ عورتیں اور بچے سو گئے۔ انہوں نے فرمایا کہ پھر نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم باہر آئے اور فرمایا کہ "(اس وقت) روئے زمین پر تمہارے سوا اور کوئی اس نماز کو نہیں پڑھتا، اس زمانہ میں مدینہ والوں کے سوا اور کوئی نماز نہیں پڑھتا تھا۔

**تشریح:** اس لئے کہ اسلام صرف مدینہ میں محدود تھا، خاص طور پر نماز باجماعت کا سلسلہ مدینہ ہی میں تھا۔

امام بخاری رحمہ اللہ نے اس حدیث سے باب کا مطلب یوں نکالا کہ اس وقت عشاء کی نماز پڑھنے کے لئے بچے بھی آتے رہتے ہوں گے۔ جبھی تو حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے فرمایا کہ عورتیں اور بچے سو گئے۔ پس جماعت میں عورتوں کا مع بچوں کے شریک ہونا بھی ثابت ہوا" والظاهر من كلام عمر انه

شاهد النساء اللاتي حضرن في المسجد قد نمن وصبيانهن معهن۔" (حاشیہ بخاری) یعنی ظاہر کلام عمر رضی اللہ عنہ سے یہی ہے کہ انہوں نے ان عورتوں کا مشاہدہ کیا جو مسجد میں اپنے بچوں سمیت نماز عشاء کے لئے آئی تھیں اور وہ سو گئیں جب کہ ان کے بچے بھی ان کے ساتھ تھے۔

٨٦٣۔ حَدَّثَنَا عَمْرُو بْنُ عَلِيٍّ، قَالَ: حَدَّثَنَا يَحْيَى، قَالَ: حَدَّثَنَا سُفْيَانُ، قَالَ: حَدَّثَنِي عَبْدُالرَّحْمَنِ بْنُ عَابِسٍ، قَالَ سَمِعْتُ ابْنَ عَبَّاسٍ قَالَ لَهُ رَجُلٌ: شَهِدْتَ الْخُرُوجَ مَعَ النَّبِيِّ ﷺ قَالَ: نَعَمْ، وَلَوْلَا مَكَانِي مِنْهُ مَا شَهِدْتُهُ۔ يَعْنِي مِنْ صِغَرِهِ۔ أَتَى الْعَلَمَ الَّذِي عِنْدَ دَارِ كَثِيرِ بْنِ الصَّلْتِ، ثُمَّ خَطَبَ ثُمَّ أَتَى النِّسَاءَ فَوَعَظَهُنَّ وَذَكَّرَهُنَّ وَأَمَرَهُنَّ أَنْ يَتَصَدَّقْنَ فَجَعَلَتِ الْمَرْأَةُ تُهْوِي بِيَدِهَا إِلَى حَلْقِهَا تُلْقِي فِي ثَوْبِ بِلَالٍ، ثُمَّ أَتَى هُوَ وَبِلَالٌ الْبَيْتَ. [راجع: ٩٨] [ابوداود: ١١٤٦؛ نسائي: ١٥٨٥]

(٨٦٣) ہم سے عمرو بن علی فلاس نے بیان کیا کہا کہ ہم سے یحییٰ بن سعید قطان نے بیان کیا، کہا کہ ہم سے سفیان ثوری نے بیان کیا، کہا کہ مجھ سے عبدالرحمٰن بن عابس نے بیان کیا، کہا کہ میں نے ابن عباس رضی اللہ عنہما سے سنا اور ان سے ایک شخص نے یہ پوچھا تھا کہ کیا تم نے (عورتوں کا) نکلنا عید کے دن رسول اللہ ﷺ کے ساتھ دیکھا ہے؟ انہوں نے کہا ہاں دیکھا ہے اگر میں آپ کا رشتہ دار عزیز نہ ہوتا تو کبھی نہ دیکھتا یعنی میری کم سنی (اور قرابت کی وجہ سے آپ ﷺ مجھ کو اپنے ساتھ رکھتے تھے) کثیر بن صلت کے مکان کے پاس جو نشان ہے پہلے وہاں آپ ﷺ تشریف لائے وہاں آپ ﷺ نے خطبہ سنایا پھر آپ ﷺ عورتوں کے پاس تشریف لائے اور انہیں بھی وعظ ونصیحت کی۔ آپ ﷺ نے ان سے خیرات کرنے کے لیے کہا۔ چنانچہ عورتوں نے اپنے چھلے اور انگوٹھیاں اتار اتار کر بلال رضی اللہ عنہ کے کپڑے میں ڈالنی شروع کردیں۔ آخر آپ ﷺ بلال رضی اللہ عنہ کے ساتھ گھر تشریف لائے۔

**تشریح:** ابن عباس رضی اللہ عنہما کمسن تھے، باوجود اس کے عید میں شریک ہوئے، یہیں سے ترجمہ باب نکلتا ہے اور اس سے عورتوں کا عیدگاہ میں جانا ثابت ہوا۔ چونکہ احناف کے ہاں عیدگاہ میں عورتوں کا جانا جائز نہیں ہے۔ اس لئے ایک دیوبندی ترجمہ بخاری میں یہاں ترجمہ ہی بدل دیا گیا ہے چنانچہ وہ ترجمہ یوں کرتے ہیں "ان سے ایک شخص نے یہ پوچھا کہ نبی کریم ﷺ کے ساتھ آپ عیدگاہ گئے تھے حالانکہ پوچھا جا رہا تھا کہ کیا تم نے عید کے دن نبی کریم ﷺ کے ساتھ عورتوں کا نکلنا دیکھا ہے۔ انہوں نے کہا کہ ہاں ضرور دیکھا ہے۔ یہ بدلا ہوا ترجمہ دیوبندی تفہیم البخاری، پارہ: ۴/ص: ۳۲ پر دیکھا جا سکتا ہے۔ غالباً ایسے ہی حضرات کے لئے کہا گیا ہے خود بدلتے نہیں قرآن کو بدل دیتے ہیں۔ وفقنا الله لما يحب ويرضى آمين۔

## بَابُ خُرُوجِ النِّسَاءِ إِلَى الْمَسَاجِدِ بِاللَّيْلِ وَالْغَلَسِ

## باب: عورتوں کا رات میں اور (صبح کے وقت) اندھیرے میں مسجدوں میں جانا

٨٦٤۔ حَدَّثَنَا أَبُو الْيَمَانِ، قَالَ: أَخْبَرَنَا شُعَيْبٌ، عَنِ الزُّهْرِيِّ، قَالَ: أَخْبَرَنِي عُرْوَةُ بْنُ الزُّبَيْرِ، عَنْ عَائِشَةَ قَالَتْ: أَعْتَمَ رَسُولُ اللَّهِ ﷺ بِالْعَتَمَةِ حَتَّى نَادَاهُ عُمَرُ نَامَ النِّسَاءُ وَالصِّبْيَانُ. فَخَرَجَ النَّبِيُّ ﷺ فَقَالَ: ((مَا يَنْتَظِرُهَا أَحَدٌ

(٨٦٤) ہم سے ابوالیمان نے بیان کیا، کہا کہ ہمیں شعیب نے زہری سے خبر دی، انہوں نے کہا کہ مجھے عروہ بن زبیر رضی اللہ عنہ نے عائشہ رضی اللہ عنہا سے بیان کیا، آپ ﷺ نے فرمایا کہ رسول اللہ ﷺ نے ایک مرتبہ عشاء کی نماز میں اتنی دیر کی کہ عمر رضی اللہ عنہ کو کہنا پڑا کہ عورتیں اور بچے سو گئے۔ پھر نبی کریم ﷺ (حجرے سے) تشریف لائے اور فرمایا کہ "دیکھو روئے زمین

غَيْرُكُمْ مِنْ أَهْلِ الْأَرْضِ)). وَلَا يُصَلَّى يَوْمَئِذٍ إِلَّا بِالْمَدِينَةِ، وَكَانُوْا يُصَلُّوْنَ الْعَتَمَةَ فِيْمَا بَيْنَ أَنْ يَغِيبَ الشَّفَقُ إِلَى ثُلُثِ اللَّيْلِ الْأَوَّلِ.

[راجع: ٥٦٦]

پر اس نماز کا (اس وقت) تمہارے سوا اور کوئی انتظار نہیں کر رہا ہے۔" ان دنوں مدینہ کے سوا اور کہیں نماز نہیں پڑھی جاتی تھی اور لوگ عشاء کی نماز شفق ڈوبنے کے بعد سے رات کی پہلی تہائی گزرنے تک پڑھا کرتے تھے۔

**تشریح:** معلوم ہوا کہ عورتیں بھی نماز کے لیے حاضر تھیں، تب ہی تو حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے یہ جملہ بآواز بلند فرمایا تا کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم تشریف لائیں اور نماز پڑھائیں۔ ترجمہ باب اسی سے نکلتا ہے کہ عورتیں اور بچے سو گئے کیونکہ اس سے معلوم ہوتا ہے کہ عورتیں بھی رات کو عشاء کی نماز کے لیے مسجد میں آیا کرتیں۔ اس کے بعد جو حدیث امام بخاری رحمۃ اللہ علیہ نے بیان کی، اس سے بھی یہی نکلتا ہے کہ رات کو عورت مسجد میں جا سکتی ہے۔ دوسری حدیث میں ہے کہ اللہ کی بندیوں کو اللہ کی مسجدوں میں جانے سے نہ روکو۔ یہ حدیثیں اس کو خاص کرتی ہیں یعنی رات کو روکنا منع ہے۔ اب عورتوں کا جماعت میں آنا مستحب ہے یا مباح اس میں اختلاف ہے۔ بعض نے کہا جوان عورت کو مباح ہے اور بوڑھی کو مستحب۔ حدیث سے یہ بھی نکلا کہ عورتیں ضرورت کے لئے باہر نکل سکتی ہیں۔ امام ابوحنیفہ رحمۃ اللہ علیہ نے کہا میں عورتوں کا جمعہ میں آنا مکروہ جانتا ہوں اور بڑھیا عشاء اور فجر کی جماعت میں آ سکتی ہیں اور نمازوں میں نہ آئے اور ابو یوسف رحمۃ اللہ علیہ نے کہا بڑھیا ہر ایک نماز کے لئے مسجد میں آ سکتی ہے اور جوان کا آنا مکروہ ہے۔ قسطلانی (مولانا وحید الزماں رحمۃ اللہ علیہ) امام ابوحنیفہ رحمۃ اللہ علیہ کا قول خلاف حدیث ہونے کی وجہ سے حجت نہیں جیسا کہ خود امام رحمۃ اللہ علیہ کی وصیت ہے کہ میرا قول خلاف حدیث چھوڑ دو۔

٨٦٥۔ حَدَّثَنَا عُبَيْدُاللّٰهِ بْنُ مُوْسَى، عَنْ حَنْظَلَةَ، عَنْ سَالِمِ بْنِ عَبْدِاللّٰهِ، عَنِ ابْنِ عُمَرَ، عَنِ النَّبِيِّ ﷺ قَالَ: ((إِذَا اسْتَأْذَنَكُمْ نِسَاؤُكُمْ بِاللَّيْلِ إِلَى الْمَسْجِدِ فَأْذَنُوْا لَهُنَّ)). تَابَعَهُ شُعْبَةُ عَنِ الْأَعْمَشِ عَنْ مُجَاهِدٍ عَنِ ابْنِ عُمَرَ عَنِ النَّبِيِّ ﷺ. [أطرافه في: ٨٧٣، ٨٩٩، ٩٠٠، ٥٢٣٨]

(٨٦٥) ہم سے عبیداللہ بن موسیٰ نے حنظلہ بن ابی سفیان سے بیان کیا، ان سے سالم بن عبداللہ بن عمر نے، ان سے ان کے باپ ابن عمر رضی اللہ عنہما نے، وہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم سے روایت کرتے تھے کہ آپ نے فرمایا کہ "اگر تمہاری بیویاں تم سے رات میں مسجد آنے کی اجازت مانگیں تو تم لوگ انہیں اس کی اجازت دے دیا کرو۔" عبیداللہ کے ساتھ اس حدیث کو شعبہ نے بھی اعمش سے روایت کیا، انہوں نے مجاہد سے، انہوں نے ابن عمر رضی اللہ عنہ سے اور انہوں نے نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم سے۔

٨٦٦۔ حَدَّثَنَا عَبْدُاللّٰهِ بْنُ مُحَمَّدٍ، قَالَ: حَدَّثَنَا عُثْمَانُ بْنُ عُمَرَ، قَالَ: أَخْبَرَنَا يُوْنُسُ، عَنِ الزُّهْرِيِّ، قَالَ: حَدَّثَتْنِيْ هِنْدُ بِنْتُ الْحَارِثِ، أَنَّ أُمَّ سَلَمَةَ، زَوْجَ النَّبِيِّ ﷺ أَخْبَرَتْهَا أَنَّ النِّسَاءَ فِيْ عَهْدِ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ كُنَّ إِذَا سَلَّمْنَ مِنَ الْمَكْتُوْبَةِ قُمْنَ، وَثَبَتَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ وَمَنْ صَلَّى مِنَ الرِّجَالِ مَا شَاءَ اللّٰهُ، فَإِذَا قَامَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ قَامَ الرِّجَالُ.

(٨٦٦) ہم سے عبداللہ بن محمد مسندی نے بیان کیا، انہوں نے کہا کہ ہم سے عثمان بن عمر نے بیان کیا، انہوں نے کہا کہ ہمیں یونس بن یزید نے زہری سے خبر دی، انہوں نے کہا کہ مجھے ہند بنت حارث نے خبر دی کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی زوجہ مطہرہ ام سلمہ رضی اللہ عنہا نے انہیں خبر دی کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے زمانہ میں عورتیں فرض نماز سے سلام پھیرنے کے فوراً بعد (باہر آنے کے لیے) اٹھ جاتی تھیں۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اور مرد نماز کے بعد اپنی جگہ بیٹھے رہتے۔ جب تک اللہ کو منظور ہوتا۔ پھر جب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اٹھتے تو دوسرے مرد بھی کھڑے ہو جاتے۔

**تشریح:** اس حدیث سے بھی عورتوں کا جماعت میں شریک ہونا ثابت ہوا۔

٨٦٧ـ حَدَّثَنَا عَبْدُاللّٰهِ بْنُ مَسْلَمَةَ، عَنْ مَالِكٍ؛ ح وَحَدَّثَنَا عَبْدُاللّٰهِ بْنُ يُوْسُفَ، أَخْبَرَنِي مَالِكٌ عَنْ يَحْيَى بْنِ سَعِيْدٍ، عَنْ عَمْرَةَ بِنْتِ عَبْدِالرَّحْمٰنِ، عَنْ عَائِشَةَ، قَالَتْ: إِنْ كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ لَيُصَلِّي الصُّبْحَ، فَيَنْصَرِفُ النِّسَاءُ مُتَلَفِّعَاتٍ بِمُرُوْطِهِنَّ، مَا يُعْرَفْنَ مِنَ الْغَلَسِ. [راجع: ٣٧٢] [مسلم: ١٤٥٩؛ ابوداود: ٤٢٣؛ ترمذي: ١٥٣؛ نسائي: ٥٤٢]

(٨٦٧) ہم سے عبداللہ بن مسلمہ قعنبی نے بیان کیا، انہوں نے امام مالک رحمۃ اللہ علیہ سے بیان کیا۔ (دوسری سند) اور ہم سے عبداللہ بن یوسف تنیسی نے بیان کیا، انہیں امام مالک رحمۃ اللہ علیہ نے یحییٰ بن سعید انصاری سے خبر دی، انہیں عمرہ بنت عبدالرحمٰن نے، ان سے حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا نے فرمایا کہ رسول اللہ ﷺ صبح کی نماز پڑھ لیتے پھر عورتیں چادریں لپیٹ کر (اپنے گھروں کو) واپس ہو جاتی تھیں۔ اندھیرے سے ان کی پہچان نہ ہو سکتی۔

٨٦٨ـ حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ مِسْكِيْنٍ، قَالَ: حَدَّثَنَا بِشْرُ بْنُ بَكْرٍ، قَالَ: أَخْبَرَنَا الْأَوْزَاعِيُّ، قَالَ: حَدَّثَنِي يَحْيَى بْنُ أَبِي كَثِيْرٍ، عَنْ عَبْدِاللّٰهِ بْنِ أَبِي قَتَادَةَ الْأَنْصَارِيِّ، عَنْ أَبِيْهِ، قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: ((إِنِّي لَأَقُوْمُ إِلَى الصَّلَاةِ وَأَنَا أُرِيْدُ أَنْ أُطَوِّلَ فِيْهَا، فَأَسْمَعُ بُكَاءَ الصَّبِيِّ، فَأَتَجَوَّزُ فِي صَلَاتِي كَرَاهِيَةَ أَنْ أَشُقَّ عَلَى أُمِّهِ)). [راجع ٧٠٧]

(٨٦٨) ہم سے محمد بن مسکین نے بیان کیا، کہا کہ ہم سے بشر بن بکر نے بیان کیا، کہا کہ ہمیں امام اوزاعی نے خبر دی، کہا کہ مجھ سے یحییٰ بن ابی کثیر نے بیان کیا، ان سے عبداللہ بن ابی قتادہ انصاری نے، ان سے ان کے والد ابو قتادہ انصاری رضی اللہ عنہ نے بیان کیا کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا کہ ''میں نماز کے لیے کھڑا ہوتا ہوں، میرا ارادہ یہ ہوتا ہے کہ نماز لمبی کروں لیکن کسی بچے کے رونے کی آواز سن کر نماز کو مختصر کر دیتا ہوں کہ مجھے اس کی ماں کو تکلیف دینا برا معلوم ہوتا ہے۔''

**تشریح:** ((فاتجوز)) ''ای فاخفف قال ابن سابط: التجوز ههنا يراد به تقليل القراءة والدليل عليه ما رواه ابن ابی شيبة ان رسول اللہ ﷺ قرأ فی الركعة الاولي بسورة نحو ستين آية فسمع بكاء صبی فقرأ فی الثانية بثلاث آيات ومطابقة الحديث للترجمة تفهم من قوله كراهية ان اشق علی امة لانه يدل علی حضور النساء الی المساجد مع النبی ﷺ وهو اعم من ان يكون بالليل او بالنهار قاله العينی۔'' (حاشيه البخاری شريف، ص:١٢٠)

یعنی یہاں تخفیف کرنے سے قراءت میں تخفیف مراد ہے جیسا کہ ابن ابی شیبہ کی روایت میں ہے کہ نبی کریم ﷺ نے پہلی رکعت میں تقریباً ساٹھ آیتیں پڑھیں جب کسی بچے کا رونا معلوم ہوا تو دوسری رکعت میں آپ نے صرف تین آیتوں پر اکتفا فرمایا اور باب اور حدیث میں مطابقت اس سے ہے کہ آپ ﷺ نے فرمایا کہ میں عورتوں کی تکلیف کو مکروہ جانتا ہوں۔ معلوم ہوا کہ نبی کریم ﷺ کے ساتھ عورتیں مساجد میں حاضر ہوا کرتی تھیں رات ہو یا دن یہ عام ہے۔

٨٦٩ـ حَدَّثَنَا عَبْدُاللّٰهِ بْنُ يُوْسُفَ، قَالَ: أَخْبَرَنَا مَالِكٌ، عَنْ يَحْيَى بْنِ سَعِيْدٍ، عَنْ عَمْرَةَ، عَنْ عَائِشَةَ قَالَتْ: لَوْ أَدْرَكَ رَسُوْلُ

(٨٦٩) ہم سے عبداللہ بن یوسف تنیسی نے بیان کیا، کہا کہ ہمیں امام مالک رحمۃ اللہ علیہ نے یحییٰ بن سعید سے خبر دی، ان سے عمرہ بنت عبدالرحمٰن نے، ان سے حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا نے، انہوں نے فرمایا کہ آج عورتوں میں جونئی

اللَّهِ ﷺ مَا أَحْدَثَ النِّسَاءُ لَمَنَعَهُنَّ الْمَسْجِدَ كَمَا مُنِعَتْ نِسَاءُ بَنِي إِسْرَائِيلَ. فَقُلْتُ لِعَمْرَةَ: أَوَ مُنِعْنَ؟ قَالَتْ: نَعَمْ. [مسلم: ۹۹۹؛ ابوداود: ۵۶۹]

باتیں پیدا ہوگئی ہیں اگر رسول کریم ﷺ انہیں دیکھ لیتے تو ان کو مسجد میں آنے سے روک دیتے جس طرح بنی اسرائیل کی عورتوں کو روک دیا گیا تھا۔ میں نے پوچھا کیا بنی اسرائیل کی عورتوں کو روک دیا گیا تھا؟ آپ نے فرمایا کہ ہاں۔

**تشریح:** حافظ ابن حجر رحمہ اللہ فرماتے ہیں کہ اس سے یہ نہیں نکلتا کہ ہمارے زمانے میں عورتوں کو مسجد میں جانا منع ہے کیونکہ نبی کریم ﷺ نے نہ یہ زمانہ پایا نہ منع کیا اور شریعت کے احکام کسی کے قیاس اور رائے سے نہیں بدل سکتے۔ مولانا وحید الزماں رحمہ اللہ فرماتے ہیں کہ یہ ام المومنین کی رائے تھی کہ اگر نبی کریم ﷺ یہ زمانہ پاتے تو ایسا کرتے اور شاید ان کے نزدیک عورتوں کا مسجد میں جانا منع ہوگا اس لئے بہتر یہ ہے کہ فساد اور فتنے کا خیال رکھا جائے اور اس سے پرہیز کیا جائے کیونکہ نبی کریم ﷺ نے بھی خوشبو لگا کر اور زینت کر کے عورتوں کو نکلنے سے منع کیا۔ اسی طرح رات کی قید بھی لگائی اور حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما نے جب یہ حدیث بیان کی کہ اللہ کی لونڈیوں کو اللہ کی مسجدوں میں جانے سے نہ روکو تو ان کے بیٹے واقد یا بلال نے کہا ہم تو روکیں گے۔ عبداللہ نے ان کو ایک گھونسہ لگایا اور سخت سست کہا اور ایک روایت میں یوں ہے کہ مرنے تک بات نہ کی اور یہی سزا ہے اس نالائق کی جو نبی کریم ﷺ کی حدیث سن کر سر نہ جھکائے اور ادب کے ساتھ تسلیم نہ کرے۔ وکیع نے کہا کہ شعار یعنی قربانی کے اونٹ کا کوہان چیر کر خون نکال دینا سنت ہے۔ ایک شخص بولا ابوحنیفہ رحمہ اللہ تو اس کو مثلہ کہتے ہیں۔ وکیع نے کہا کہ تو اس لائق ہے کہ قید رہے جب تک توبہ نہ کرے، میں تو نبی کریم ﷺ کی حدیث بیان کرتا ہوں اور تو ابوحنیفہ رحمہ اللہ کا قول لاتا ہے۔ اس روایت سے مقلدین بے انصاف کو سبق لینا چاہیے اگر حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ زندہ ہوتے اور ان کے سامنے کوئی حدیث کے خلاف کسی مجتہد کا قول لاتا تو گردن مارنے کا حکم دیتے ارے لوگو! ہائے خرابی! یہ ایمان ہے یا کفر کہ پیغمبر کا فرمودہ سن کر پھر دوسروں کی رائے اور قیاس کو اس کے خلاف منظور کرتے ہو تو تم جانو، تمہارا کام جانے اپنے پیغمبر کو جو جواب قیامت کے دن دینا ہو وہ دے لینا۔ وما علینا الا البلاغ۔ (مولانا وحید الزماں)

## بَابُ صَلَاةِ النِّسَاءِ خَلْفَ الرِّجَالِ

## باب: عورتوں کا مردوں کے پیچھے نماز پڑھنا

[۸۷۵م] ۸۷۰۔ حَدَّثَنَا يَحْيَى بْنُ قَزَعَةَ، قَالَ: حَدَّثَنَا إِبْرَاهِيمُ بْنُ سَعْدٍ، عَنِ الزُّهْرِيِّ، عَنْ هِنْدٍ بِنْتِ الْحَارِثِ، عَنْ أُمِّ سَلَمَةَ قَالَتْ: كَانَ رَسُوْلُ اللَّهِ ﷺ إِذَا سَلَّمَ قَامَ النِّسَاءُ حِيْنَ يَقْضِي تَسْلِيْمَهُ، وَيَمْكُثُ هُوَ فِي مَقَامِهِ يَسِيْرًا قَبْلَ أَنْ يَقُوْمَ. قَالَ: نَرَى -وَاللَّهُ أَعْلَمُ- أَنَّ ذَلِكَ كَانَ لِكَيْ تَنْصَرِفَ النِّسَاءُ قَبْلَ أَنْ يُدْرِكَهُنَّ مِنَ الرِّجَالِ.

[راجع: ۸۳۷]

(۸۷۰) ہم سے یحییٰ بن قزعہ نے بیان کیا، انہوں نے کہا کہ ہم سے ابراہیم بن سعد نے بیان کیا، انہوں نے زہری سے بیان کیا، ان سے ہند بنت حارث نے بیان کیا، ان سے ام سلمہ رضی اللہ عنہا نے، انہوں نے فرمایا کہ رسول اللہ ﷺ جب سلام پھیرتے تو آپ کے سلام پھیرتے ہی عورتیں جانے کے لیے اٹھ جاتی تھیں اور آپ ﷺ تھوڑی دیر ٹھہرے رہتے کھڑے نہ ہوتے۔ زہری نے کہا کہ ہم یہ سمجھتے ہیں، اللہ بہتر جانتا ہے، یہ اس لیے تھا تاکہ عورتیں مردوں سے پہلے نکل جائیں۔

[۸۷٤م] ۸۷۱۔ حَدَّثَنَا أَبُوْ نُعَيْمٍ، قَالَ: حَدَّثَنَا ابْنُ عُيَيْنَةَ، عَنْ إِسْحَاقَ، عَنْ أَنَسٍ قَالَ:

(۸۷۱) ہم سے ابونعیم فضل بن دکین نے بیان کیا، کہا کہ ہم سے سفیان ابن عیینہ نے بیان کیا، ان سے اسحاق بن عبداللہ بن ابی طلحہ نے، ان سے

صَلَّى النَّبِيُّ ﷺ فِي بَيْتِ أُمِّ سُلَيْمٍ، فَقُمْتُ وَيَتِيمٌ خَلْفَهُ، وَأُمُّ سُلَيْمٍ خَلْفَنَا. [راجع: ٣٨٠] [نسائي: ٨٦٨]

حضرت انس رضی اللہ عنہ نے فرمایا کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے (میری ماں) ام سلیم رضی اللہ عنہا کے گھر نماز پڑھائی ۔ میں اور یتیم مل کر آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے پیچھے کھڑے ہوئے اور ام سلیم رضی اللہ عنہا ہمارے پیچھے تھیں۔

## بَابُ سُرْعَةِ انْصِرَافِ النِّسَاءِ مِنَ الصُّبْحِ وَقِلَّةِ مَقَامِهِنَّ فِي الْمَسْجِدِ

## باب: صبح کی نماز پڑھ کر عورتوں کا جلدی سے چلا جانا اور مسجد میں کم ٹھہرنا

٨٧٢ـ حَدَّثَنَا يَحْيَى بْنُ مُوْسَى، قَالَ حَدَّثَنَا سَعِيْدُ بْنُ مَنْصُوْرٍ، قَالَ: حَدَّثَنَا فُلَيْحٌ، عَنْ عَبْدِالرَّحْمَنِ بْنِ الْقَاسِمِ، عَنْ أَبِيْهِ، عَنْ عَائِشَةَ: أَنَّ رَسُوْلَ اللَّهِ ﷺ كَانَ يُصَلِّي الصُّبْحَ بِغَلَسٍ فَيَنْصَرِفْنَ نِسَاءُ الْمُؤْمِنِيْنَ، لَا يُعْرَفْنَ مِنَ الْغَلَسِ، أَوْ لَا يَعْرِفُ بَعْضُهُنَّ بَعْضًا. [راجع: ٣٧٢]

(٨٧٢) ہم سے یحییٰ بن موسیٰ نے بیان کیا، کہا کہ ہم سے سعید بن منصور نے بیان کیا، کہا کہ ہم سے فلیح بن سلیمان نے عبدالرحمٰن بن قاسم سے بیان کیا، ان سے ان کے باپ (قاسم بن محمد بن ابی بکر) نے ان سے حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا نے کہ رسول صلی اللہ علیہ وسلم صبح کی نماز منہ اندھیرے پڑھتے تھے۔ مسلمانوں کی عورتیں جب (نماز پڑھ کر) واپس ہوتیں تو اندھیرے کی وجہ سے پہچان نہ ہوتی یا وہ ایک دوسری کو نہ پہچان سکتیں۔

**تشریح:** نماز ختم ہوتے ہی عورتیں واپس ہو جاتی تھیں۔ اس لئے ان کی واپسی کے وقت بھی اتنا اندھیرا رہتا تھا کہ ایک دوسری کو پہچان نہیں سکتی تھیں۔ لیکن مرد فجر کے بعد عام طور سے نماز کے بعد مسجد میں کچھ دیر کے لئے ٹھہرتے تھے۔ امام بخاری رحمۃ اللہ علیہ کو اللہ پاک نے اجتہاد کا درجہ کامل عطا فرمایا تھا۔ اسی بنا پر آپ نے اپنی جامع الصحیح میں ایک ایک حدیث سے بہت سے مسائل کا استخراج فرمایا ہے حدیث مذکور پیچھے بھی کئی بار مذکور ہو چکی ہے۔ امام بخاری رحمۃ اللہ علیہ نے اس سے فجر کی نماز اول وقت غلس میں پڑھنے کا اثبات فرمایا ہے۔ اور یہاں عورتوں کا شریک جماعت ہونا اور سلام کے بعد ان کا فوراً مسجد سے چلے جانا وغیرہ مسائل بیان فرمائے ہیں۔ تعجب ہے ان عقل کے دشمنوں پر جو امام بخاری رحمۃ اللہ علیہ جیسے مجتہد مطلق کی درایت کا انکار کرتے اور آپ کو صرف روایت کا امام تسلیم کرتے ہیں حالانکہ روایت اور درایت ہر دو میں آپ کی مہارت تامہ ثابت ہے اور مزید خوبی یہ کہ آپ کی درایت وتفقہ کی بنیاد محض قرآن وحدیث پر ہے رائے اور قیاس پر نہیں جیسا کہ دوسرے ائمہ مجتہدین میں سے بعض حضرات کا حال ہے جن کا تفقہ کی بنیاد محض رائے اور قیاس پر ہے۔ امام بخاری رحمۃ اللہ علیہ کو اللہ نے جو مقام عطا فرمایا تھا وہ امت میں بہت کم لوگوں کے حصہ میں آیا ہے اللہ نے آپ کو پیدا ہی اس لئے فرمایا تھا کہ شریعت محمدیہ کو قرآن وسنت کی بنیاد پر اس درجہ منضبط فرمائیں کہ قیامت تک کے لئے امت اس سے بے نیاز ہو کر بے دھڑک شریعت پر عمل کرتی رہے۔ آیت مبارکہ: ﴿وَآخَرِيْنَ مِنْهُمْ لَمَّا يَلْحَقُوْا بِهِمْ﴾ (٦٢/ الجمعہ: ٣) کے مصداق بے شک وشبہ ان ہی محدثین کرام رحمہم اللہ کی جماعت ہے۔

## بَابُ اسْتِئْذَانِ الْمَرْأَةِ زَوْجَهَا بِالْخُرُوْجِ إِلَى الْمَسْجِدِ

## باب: عورت مسجد جانے کے لیے اپنے خاوند سے اجازت لے

۸۷۳۔ حَدَّثَنَا مُسَدَّدٌ، قَالَ: حَدَّثَنَا يَزِيْدُ بْنُ زُرَيْعٍ، عَنْ مَعْمَرٍ، عَنِ الزُّهْرِيِّ، عَنْ سَالِمِ ابْنِ عَبْدِاللّٰهِ، عَنْ أَبِيْهِ، عَنِ النَّبِيِّ ﷺ قَالَ: ((إِذَا اسْتَأْذَنَتِ امْرَأَةُ أَحَدِكُمْ فَلَا يَمْنَعْهَا)). [راجع: ۸٦۵]

(۸۷۳) ہم سے مسدد بن مسرہد نے بیان کیا، کہا کہ ہم سے یزید بن زریع نے بیان کیا، ان سے معمر نے، ان سے زہری نے، ان سے سالم بن عبداللہ بن عمر نے، ان سے ان کے باپ نے، انہوں نے نبی کریم ﷺ سے روایت کی ہے کہ آپ نے فرمایا کہ "جب تم میں سے کسی کی بیوی (نماز پڑھنے کے لیے مسجد میں آنے کی) اس سے اجازت مانگے تو شوہر کو چاہیے کہ اس کو نہ روکے۔"

**تشریح:** اجازت دے اس لئے کہ بیوی کوئی ہماری لونڈی نہیں ہے بلکہ ہماری طرح وہ بھی آزاد ہے صرف معاہدہ نکاح کی وجہ سے وہ ہمارے ماتحت ہے۔ شریعت محمدی میں عورت اور مرد کے حقوق برابر تسلیم کئے گئے ہیں اب اگر اس زمانہ کے مسلمان اپنی شریعت کے برخلاف عورتوں کو قیدی اور لونڈی بنا کر رکھیں تو اس کا الزام ان پر ہے نہ کہ شریعت محمدی پر۔ جن پادریوں نے شریعت محمدی کو بدنام کیا ہے کہ اس شریعت میں عورتوں کو مطلق آزادی نہیں، یہ ان کی نادانی ہے۔ (مولانا وحید الزماں رحمۃ اللہ علیہ)

حنفیہ کے ہاں مساجد میں نماز کے لئے عورتوں کا آنا درست نہیں ہے۔ اس سلسلہ میں ان کی بڑی دلیل حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کی حدیث جس کے الفاظ یہ ہیں: "قالت لو ادرك النبی ﷺ ما احدث النساء لمنعهن المسجد كما منعت نساء بنی اسرائیل اخرجه الشیخان۔" یعنی حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا نے فرمایا اگر نبی کریم ﷺ ان چیزوں کو پالیتے جو آج عورتوں نے نئی ایجاد کر لی ہیں تو آپ ان کو مساجد سے منع فرما دیتے جیسا کہ بنی اسرائیل کی عورتوں کو روک دیا گیا تھا۔ اس کے جواب میں المحدث الکبیر علامہ عبدالرحمٰن مبارک پوری رحمۃ اللہ علیہ اپنی مشہور کتاب ابکار المنن فی تنقید آثار السنن، ص: ۱۰۱ پر فرماتے ہیں:

"لایترتب علی ذالك تغیر الحكم لانها علقته علی شرط لم یوجد بناء علی ظن ظنته فقالت: لو رای لمنع فیقال لم یر ولم یمنع فاستمر الحكم حتی ان عائشة لم تصرح بالمنع وان كان كلامها یشعر بانها كانت تری المنع وایضا فقد علم الله سبحانه ماسیحدثن فما اوحی الی نبیه بمنعهن ولو كان ما احدثن یستلزم منعهن من المساجد لكان منعهن من غیرها كالاسواق اولی وایضا فالاحداث انما وقع من بعض النساء لا من جمیعهن فان تعین المنع فلیكن لمن احدثت قاله الحافظ فی فتح الباری (ج:۱ ص:۴۷۱) وقال فیه والاولی ان ینظر الی ما یخشی منه الفساد فیجتنب لاشارته ﷺ الی ذالك بمنع التطیب والزینة وكذلك التقیید باللیل۔" انتهی

اس عبارت کا خلاصہ یہ کہ اس قول عائشہ رضی اللہ عنہا کی بنا پر مساجد میں عورتوں کی حاضری کا حکم متغیر نہیں ہو سکتا اس لئے کہ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا نے اسے جس شرط کے ساتھ معلق فرمایا وہ پائی نہیں گئی۔ انہوں نے یہ گمان کیا کہ اگر نبی کریم ﷺ دیکھتے تو منع فرما دیتے۔ پس کہا جا سکتا ہے کہ نہ آپ نے دیکھا نہ منع فرمایا پس حکم نبوی اپنی حالت پر جاری رہا یہاں تک کہ خود حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا نے بھی منع کی صراحت نہیں فرمائی اگرچہ ان کے کلام سے منع کے لئے اشارہ نکلتا ہے اور یہ بھی ہے کہ اللہ پاک کو ضرور معلوم تھا کہ آئندہ عورتوں میں کیا کیا نئے امور پیدا ہوں گے مگر پھر بھی اللہ پاک نے اپنے رسول کریم ﷺ کی طرف عورتوں کو مساجد سے روکنے کے بارے میں وحی نازل نہیں فرمائی اور اگر عورتوں کی نئی نئی باتوں کی ایجاد پر ان کو مساجد سے روکنا لازم آتا تو مساجد کے علاوہ دوسرے مقامات بازار وغیرہ سے بھی ان کو ضرور ضرور منع کیا جاتا ہے اور یہ بھی ہے کہ نئے نئے امور کا احداث بعض عورتوں سے وقوع میں آیا نہ سب ہی سے۔ پس اگر منع کرنا ہی متعین ہوتا تو صرف ان عورتوں کے لئے ہونا تھا جو احداث کی مرتکب ہوتی ہوں۔ حافظ ابن حجر رحمۃ اللہ علیہ نے فتح الباری میں ایسا فرمایا ہے اور یہ بھی کہا ہے کہ بہتر یہ ہے کہ ان امور پر غور کیا جائے جن سے فساد کا ڈر ہو پس ان سے پرہیز کیا جائے جیسا کہ نبی کریم ﷺ کا ارشاد ہے کہ عورتوں کے لئے خوشبو استعمال کر کے یا زیب و زینت کر کے نکلنا منع ہے، اسی طرح رات کی بھی قید لگائی گئی۔

مقصد یہ کہ حنفیہ کا قول عائشہ رضی اللہ عنہا کی بنا پر عورتوں کو مساجد سے روکنا درست نہیں ہے اور عورتیں قیود شرعی کے تحت مساجد میں جا کر نماز باجماعت میں شرکت کر سکتی ہیں۔ عیدگاہ میں ان کی حاضری کے لئے خصوصی تاکید ہوئی ہے جیسا کہ اپنے مقام پر مفصل بیان کیا گیا ہے۔

خواتین بنی اسرائیل کی مخالفت کے بارے میں حضرت مولانا رحمہ اللہ فرماتے ہیں:

"قلت منع النساء المساجد کان فی بنی اسرائیل ثم اباح اللہ لھن الخروج الی المساجد لامۃ محمد ﷺ ببعض القیود کما قال رسول اللہ ﷺ : اذا استاذنتکم النساء باللیل الی المساجد فاذنوا لھن وقال: لاتمنعوا اماء اللہ مساجد اللہ...... الخ۔" (حوالہ مذکور)

یعنی میں کہتا ہوں کہ عورتوں کو بنی اسرائیل کے دور میں مساجد سے روک دیا گیا تھا پھر امت محمد ﷺ میں اسے بعض قیود کے ساتھ مباح کر دیا گیا جیسا کہ فرمان رسالت ہے کہ رات میں جب عورتیں تم سے مساجد میں نماز پڑھنے کی اجازت مانگیں تو تم ان کو اجازت دے دو اور فرمایا کہ اللہ کی مساجد سے اللہ کی بندیوں کو منع نہ کرو جیسا کہ یہاں امام بخاری رحمہ اللہ نے صراحت کے ساتھ بیان فرمایا ہے۔

صحیح بخاری میں حضرت عبداللہ بن عباس اور حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہم کی مرویات بکثرت آئی ہیں اس لئے مناسب ہوگا کہ قارئین کرام کو ان بزرگوں کے مختصر حالات زندگی سے واقف کرا دیا جائے تا کہ ان حضرات کی زندگی ہمارے لئے بھی مشعل راہ بن سکے یہاں بھی متعدد احادیث ان حضرات سے مروی ہیں۔

عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما: نبی کریم ﷺ کے چچا زاد بھائی تھے والد گرامی کا نام ام فضل لبابہ اور باپ کا نام حضرت عباس رضی اللہ عنہ تھا۔ ہجرت سے صرف تین سال پیشتر اس احاطہ میں پیدا ہوئے جہاں نبی کریم ﷺ اپنے تمام خاندان والوں کے ساتھ محصور تھے۔ آپ کی والدہ گرامی بہت پیشتر ایمان لا چکی تھیں اور گو آپ کا اسلام لانا فتح مکہ کے بعد کا واقعہ بتایا جاتا ہے تاہم ایک مسلم ماں کی آغوش میں آپ اسلام سے پوری طرح مانوس ہو چکے تھے اور پیدا ہوتے ہی نبی کریم ﷺ کا لعاب دہن آپ کے منہ میں پڑ چکا تھا۔ بچپن ہی سے نبی کریم ﷺ سے استفاضہ وصحبت کا موقع ملا اور اپنی خالہ ام المؤمنین حضرت میمونہ رضی اللہ عنہا کے یہاں آتے اور نبی کریم ﷺ کی دعائیں لیتے رہے، اسی عمر میں کئی بار نبی کریم ﷺ کے ساتھ نماز پڑھنے کا بھی اتفاق ہوا۔

ابھی تیرہ ہی سال کے تھے کہ نبی کریم ﷺ نے رحلت فرمائی۔ عہد فاروقی میں سن شباب کو پہنچ کر اس عہد کی علمی صحبتوں میں شریک ہوئے اور اپنے جوہر دماغی کا مظاہرہ کرنے لگے۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ آپ کو شیوخ بدر کے ساتھ بٹھایا کرتے تھے اور برابر ہمت افزائی کرتے۔ پیچیدہ مسائل حل کراتے اور ذہانت کی داد دیتے۔ ۲۷ھ میں یہ عالم ہو گیا تھا کہ جب مہم مصر میں شاہ افریقہ جرجیہ سے مکالمہ ہوا تو وہ آپ کی قابلیت علمی دیکھ کر متحیر رہ گیا تھا۔ ۳۵ھ میں آپ امیر الحج بنا کر مکہ معظمہ بھیجے گئے اور آپ کی عدم موجودگی ہی میں حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ کی شہادت کا واقعہ پیش آ گیا۔

علم وفضل میں آپ کا مرتبہ بہت بلند ہے۔ ایک وحید العصر اور یگانہ روزگار ہستی تھے۔ قرآن، تفسیر، حدیث، فقہ، ادب، شاعری آیات قرآنی کے شان نزول اور ناسخ ومنسوخ میں اپنی نظیر نہ رکھتے تھے۔ ایک دفعہ شقیق تابعی کے بیان کے مطابق حج کے موقع پر سورۂ نور کی تفسیر جو بیان کی وہ اتنی بہتر تھی اگر اسے فارس اور روم کے لوگ سن لیتے تو یقیناً اسلام لے آتے۔ (مستدرک حاکم)

قرآن کریم کے فہم میں بڑے بڑے صحابہ سے بازی لے جاتے تھے۔ تفسیر میں آپ ہمیشہ جامع اور قرین عقل مفہوم کو اختیار کیا کرتے تھے۔ سورۂ کوثر میں لفظ کوثر کی مختلف تفاسیر کی گئیں مگر آپ نے اسے خیر کثیر کے مفہوم سے تعبیر کیا۔ قرآن کی آیت مبارکہ: ﴿لَا تَحْسَبَنَّ الَّذِيْنَ يَفْرَحُوْنَ بِمَآ اَتَوْا﴾ الآیۃ (۳/آل عمران:۱۸۸) یعنی "جو لوگ اپنے کئے پر خوش ہوتے ہیں اور جو نہیں کیا ہے اس پر تعریف چاہتے ہیں تو ایسے لوگوں کی نسبت ہرگز یہ خیال نہ کرو کہ وہ عذاب سے بچ جائیں گے بلکہ ان کے لئے دردناک عذاب ہے۔" یہ چیز فطرت انسانی کے خلاف ہے اور بہت کم لوگ اس جذبہ سے خالی نظر آتے ہیں۔ مسلمان اس پر پریشان تھے۔ آخر مروان نے آپ کو بلا کر پوچھا کہ ہم میں سے کون ہے جو اس جذبہ سے خالی ہے۔ فرمایا ہم لوگوں سے اس کا کوئی تعلق نہیں۔ نیز بتایا یہ ان اہل کتاب کے متعلق ہے جس سے نبی کریم ﷺ نے کسی امر کے متعلق استفسار کیا، انہوں نے اصل بات کو جو

ان کی کتاب میں تھی، چھپا کر ایک فرضی جواب دے دیا اور اس پر خوشنودی کے طالب ہوئے اور اپنی اس چالاکی پر مسرور ہوئے۔ ہمارے نزدیک عام طور پر اس کے یہ معنی بھی ہو سکتے ہیں کہ جو لوگ خفیہ طور پر درپے آزار رہتے ہیں بظاہر ہمدرد بن کر جڑیں کاٹتے رہتے ہیں اور منہ پر یہ کہتے ہیں کہ ہم نے فلاں خدمت کی، فلاں احسان کیا اور اس پر شکریہ کے طالب ہوتے ہیں اور اپنی چال پر خوش ہوتے اور دل میں کہتے ہیں کہ خوب بے وقوف بنایا وہ لوگ عذاب الٰہی سے ہرگز نہیں بچ سکتے کہ یہ ایک فریب ہے۔

علم حدیث کے بھی اساطین سمجھے جاتے تھے۔ ۱۶۶۰ احادیث آپ سے مروی ہیں۔ عرب کے گوشہ گوشہ میں پہنچ کر خرمن علم کا انبار لگالیا۔ فقہ وفرائض میں بھی یگانہ حیثیت حاصل تھی۔ ابوبکر محمد بن موسیٰ (خلیفہ مامون رشید کے پوتے) نے آپ کے فتاویٰ بیس جلدوں میں جمع کیے تھے۔ علم فرائض اور حساب میں بھی ممتاز تھے۔ عربوں میں شاعری لازمہ شرافت سمجھی جاتی تھی بالخصوص قریش کی آتش بیانی تو مشہور تھی۔ آپ شعر گوئی کے ساتھ فصیح بھی تھے۔ تقریر اتنی شیریں ہوتی تھی کہ لوگوں کی زبان سے بے ساختہ مرحبا نکل جاتا تھا۔ غرض یہ کہ آپ اس عہد کے جملہ علوم کے منتہی اور فاضل اجل تھے۔

آپ کا مدرسہ یا حلقہ بہت وسیع اور بہت مشہور تھا اور دور دور سے لوگ آتے اور اپنی دلچسپی اور مذاق کے مطابق مختلف علوم کی تحصیل کرتے۔ مکان کے سامنے اتنا اژدہام ہوتا کہ آمد ورفت بند ہو جاتی تھی۔ ابوصالح تابعی کا بیان ہے کہ آپ کی علمی مجلس وہ مجلس تھی کہ اگر سارا قریش اس پر فخر کرے تو بھی بجا ہے، ہر فن کے طالب وسائل باری باری آتے اور آپ سے تشفی بخش جواب پا کر واپس لوٹتے۔ واضح رہے کہ اس وقت تک کتابی تعلیم کا رواج نہ ہوا تھا اور نہ کتابیں موجود تھیں، علم وفنون کا انحصار محض حافظہ پر تھا۔ اللہ نے اس عہد کی ضرورتوں کے مطابق لوگوں کے حافظے بھی اتنے قوی کر دیے تھے کہ آج اس کا تصور بھی نہیں کیا جا سکتا۔ ایک ایک شخص کو دس دس بیس بیس ہزار احادیث اور اشعار کا یاد کر لینا تو ایک عامۃ الورود واقعہ تھا، سات سات آٹھ آٹھ لاکھ احادیث کے حافظ موجود تھے۔ جنہیں حافظہ کے ساتھ فہم ذہانت سے بھی حصہ ملا تھا۔ وہ مطلع انوار بن جاتے تھے۔ آج دو ہزار احادیث کے حافظ بھی بمشکل ہی کہیں نظر آتے ہیں اور ہمیں اس زمانے کے بزرگوں کے حافظہ کی داستانیں افسانہ معلوم ہوتی ہیں۔ سفر وحضر ہر حالت میں فیض رسانی کا سلسلہ جاری تھا اور طالبان علم کا ہجوم لگا رہتا تھا۔

نومسلموں کی تعلیم وتلقین کے لئے آپ نے مخصوص ترجمان مقرر کر رکھے تھے تاکہ انہیں اپنے سوال میں زحمت نہ ہو ایران وروم تک سے لوگ جوق در جوق چلے آتے تھے، تلامذہ کی تعداد ہزاروں تک پہنچ چکی تھی اور ان میں کثرت ان بزرگوں کی تھی جو حافظہ کے ساتھ فہم وفراست اور ذہانت کے بھی حامل تھے۔ علمی مذاکروں کے دن مقرر تھے۔ کسی روز واقعات مغازی کا تذکرہ کرتے۔ کسی دن شعر وشاعری کا چرچہ ہوتا۔ کسی روز تفسیر قرآن پر روشنی ڈالتے۔ کسی روز فقہ کا درس دیتے۔ کسی روز ایام عرب کی داستان سناتے۔ بڑے سے بڑا عالم بھی آپ کی صحبت میں بیٹھتا، اس کی گردن بھی آپ کے کمال علم کے سامنے جھک جاتی۔

تمام جلیل القدر اور ذی مرتبہ صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کو آپ کی کم سنی کے باوجود آپ کے فضل وعلم کا اعتراف تھا۔ حضرت فاروق اعظم رضی اللہ عنہ آپ کے ذہن رسا کی تعریف میں ہمیشہ رطب اللسان رہے۔ حضرت طاؤس یمانی فرمایا کرتے تھے میں نے پانچوں صحابہ کو دیکھا۔ ان میں جب کسی مسئلہ پر اختلاف ہوا تو آخری فیصلہ آپ ہی کی رائے پر ہوا۔ حضرت قاسم بن محمد کا بیان ہے کہ آپ سے زیادہ کسی کا فتویٰ سنت نبوی کے مشابہ نہیں دیکھا۔ حضرت مجاہد تابعی کہا کرتے تھے کہ ہم نے آپ کے فتاویٰ سے بہتر کسی شخص کا فتویٰ نہیں دیکھا۔ ایک بزرگ تابعی کا بیان ہے کہ میں نے آپ سے زیادہ سنت کا عالم، صائب الرائے اور بڑا دقیق النظر کسی کو نہیں پایا۔ حضرت ابی بن کعب بھی بہت بڑے تھے۔ انہوں نے ابتدا ہی میں آپ کی ذہانت وطباعی دیکھ کر فرما دیا تھا کہ ایک روز یہ شخص امت کا زبردست عالم اور منتہی فاضل ہوگا۔

تمام معاصرین آپ کی حد درجہ عزت کرتے تھے۔ ایک مرتبہ آپ سوار ہونے لگے تو حضرت زید بن ثابت رضی اللہ عنہ نے پہلے تو آپ کی رکاب تھام لی اور پھر بڑھ کر ہاتھ چومے۔

نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی ذات کریم سے غیر معمولی شیفتگی وگرویدگی حاصل تھی۔ جب نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی بیماری کی کرب اور وفات کی حالت یاد ہوتی

بے قرار ہو جاتے۔ روتے اور بعض اوقات اس قدر روتے کہ ریش مبارک آنسوؤں سے تر ہو جاتی۔ بچپن ہی سے خدمت نبوی میں مسرت حاصل ہونے لگی اور خود نبی کریم ﷺ بھی آپ سے خدمت لے لیا کرتے تھے۔ احترام کی یہ حالت تھی کہ کم سنی کے باوجود نماز میں بھی آپ کے برابر کھڑا ہونا گستاخی تصور کرتے تھے اور بے حد ادب ملحوظ رکھتے تھے۔ امہات المؤمنین رضی اللہ عنہن کے ساتھ بھی عزت وتکریم کے ساتھ پیش آتے رہتے تھے۔ رسول کریم ﷺ نے دعا دی تھی خداوندا ابن عباس رضی اللہ عنہما کو دین کی سمجھ اور قرآن کی تفسیر عطا فرما۔ ایک مرتبہ اور آپ کے ادب سے خوش ہو کر آپ کے لئے فہم وفراست کی دعا عطا فرمائی۔ یہ اسی کا نتیجہ تھا کہ آپ جوان ہو کر سرآمد روزگار بن گئے اور مطلع اخلاق روشن ہو گیا۔ صحابہ کے آخر زمانہ میں نومسلم عجمیوں کے ذریعہ سے خیر وشر اور قضا وقدر کی بحث عراق میں پیدا ہو چکی تھی۔ آپ نابینا ہو چکے تھے مگر جب معلوم ہوا کہ ایک شخص تقدیر کا منکر ہے تو آپ نے فرمایا مجھے اس کے پاس لے چلو۔ عرض کی کیا کرو گے؟ فرمایا ناک کاٹ لوں گا اور گردن ہاتھ میں آ گئی تو اسے توڑ دوں گا کیوں کہ میں نے نبی کریم ﷺ سے سنا کہ ''تقدیر کا انکار اس امت کا پہلا شرک ہے''۔ میں اس ذات کی قسم کھا کر کہتا ہوں جس کے ہاتھ میں میری جان ہے کہ ایسے لوگوں کی بری رائے یہیں تک محدود نہ رہے گی بلکہ جس طرح انہوں نے اللہ کو شر کی تقدیر سے معطل کر دیا۔ اسی طرح اس کی خیر کی تقدیر سے بھی منکر ہو جائیں گے۔

یوں تو آپ کی زندگی کا ہر شعبہ اہم و دلکش ہے لیکن جو چیز سب سے زیادہ نمایاں ہے وہ یہ ہے کہ کسی کی طرف سے برائی ومخاصمت کا ظہور اس کی حقیقی عظمت اور خوبیوں کے اعتراف میں مانع نہیں ہوتا تھا۔

حضرت عبداللہ بن زبیر رضی اللہ عنہما نے خلافت کا دعویٰ کیا اور آپ کو بھی اپنی بیعت پر مجبور کرنے کی سعی کی، اس زور وشور کے ساتھ کہ جب آپ نے اس سے انکار کیا تو یہی نہیں کہ آپ کو زندہ آگ میں جلا ڈالنے کی دھمکی دی بلکہ آپ کے کاشانۂ معلیٰ کے اردگرد خشک لکڑیوں کے انبار بھی اسی مقصد سے لگوا دیئے اور بمشکل آپ کی جانبری ہو سکی۔ اس سے بھی زیادہ یہ کہ انہی کی بدولت جوار حرم چھوڑ کر آپ کو طائف نقل وطن کرنا پڑی۔ ظاہر ہے کہ یہ زیادتیاں تھیں اور آپ کو ان کے ہاتھ سے بہت تکلیف اٹھانا پڑی تھی۔ لیکن جب ابن ملیکہ نے آپ سے کہا ہے کہ لوگوں نے ابن زبیر رضی اللہ عنہما کے ہاتھ پر بیعت شروع کر دی ہے سمجھ میں نہیں آتا کہ ان کے اندر آخر وہ کون سی خوبیاں اور مفاخر ہیں جن کی بنا پر انہیں ادعائے خلافت کی جرأت ہوئی ہے اور اتنے بڑے حوصلہ سے کام لیا ہے فرمایا: یہ تم نے کیا کہا ابن زبیر رضی اللہ عنہما سے زیادہ مفاخر کا حامل کون ہو سکتا ہے۔ باپ وہ ہیں جو حواری رسول کے معزز لقب سے ملقب تھے۔ ماں اسماء ذات النطاق تھیں۔ نانا وہ ہیں جن کا اسم گرامی ابوبکر رضی اللہ عنہ اور ''لقب'' رفیق غار ہے۔ ان کی خالہ نبی کریم ﷺ کی محبوب ترین زوجہ ام المؤمنین حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا تھیں اور ان کے والد محترم کی پھوپھی ام المؤمنین حضرت بی بی خدیجہ رضی اللہ عنہا حرم محترم رسول اکرم ﷺ تھیں اور دادی حضرت صفیہ رضی اللہ عنہا خود نبی کریم ﷺ کی پھوپھی تھیں، یہ تو ہیں ان کے خاندانی مفاخر۔ ذاتی حیثیت سے بہت بلند اور بے حد ممتاز ہیں، قاری قرآن ہیں، بے مثل بہادر اور عدیم النظیر مدبر ہیں، وہاۃ العرب میں سے ہیں۔ بہت پاکباز ہیں۔ ان کی نمازیں پورے خشوع وخضوع کی نمازیں ہیں۔ پھر ان سے زیادہ خلافت کا مستحق کون ہو سکتا ہے، وہ کھڑے ہوئے ہیں اور بجا طور پر کھڑے ہوئے ہیں، ان کا بیعت لینا بجا ہے۔ اللہ کی قسم وہ میرے ساتھ کوئی احسان کریں گے تو یہ ایک عزیزانہ احسان ہوگا اور میری پرورش کریں گے تو یہ اپنے ایک ہمسر محترم کی پرورش ہوگی۔ ۶۸ھ میں آپ نے وفات پائی۔ انتقال کے وقت آیات کریمہ: ﴿يٰۤاَيَّتُهَا النَّفْسُ الْمُطْمَئِنَّةُ﴾ (۸۹/ الفجر: ۲۸) کے مصداق ہوئے (رضی اللہ عنہ وارضاہ)۔

حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما: حضرت فاروق اعظم رضی اللہ عنہ کے یگانۂ روزگار صاحبزادے اور اپنے عہد کے زبردست جید عالم تھے۔ باپ کے اسلام لانے کے وقت آپ کی عمر صرف پانچ سال تھی۔ زمانہ بعثت کے دوسرے سال کتم عدم سے پردۂ وجود پر جلوہ افروز ہوئے۔ ہوش سنبھالا تو گھر کے در و بام اسلام کی شعاعوں سے منور تھے۔ باپ کے ساتھ غیر شعوری طور پر اسلام قبول کیا۔ چونکہ مکہ میں ظلم وطغیان کی گرج برابر بڑھتی جا رہی تھی اس لئے اپنے خاندان والوں کے ساتھ آپ بھی ہجرت کر گئے۔ تیرہ برس ہی کی عمر تھی کہ غزوہ بدر میں شرکت کے لئے بارگاہ رسالت میں حاضر ہوئے اور کم سنی کی وجہ سے واپس کر دیئے گئے۔ اگلے سال غزوۂ احد میں بھی اسی بنا پر شریک نہ کئے گئے۔ البتہ پندرہ سال کی عمر ہو جانے پر غزوۂ احزاب میں ضرور شریک ہوئے جو ۵ھ میں وقوع پذیر ہوا تھا۔ ۶ھ میں بیعت رضوان کا بھی شرف حاصل کیا۔ غزوۂ خیبر میں بھی بڑی جانبازی کے ساتھ لڑے۔ اسی سفر میں حلال وحرام کے متعلق جو احکام دربار رسالت سے صادر ہوئے تھے آپ ان کے راوی ہیں۔ اس کے بعد فتح مکہ غزوہ حنین اور محاصرہ طائف میں بھی شریک رہے۔

غزوہ تبوک میں جارہے تھے کہ نبی کریم ﷺ نے حجر کی طرف سے گزرتے ہوئے جہاں قدیم عادوثمود کی آبادیوں کے کھنڈرات تھے، فرمایا کہ

''ان لوگوں کے مساکن میں داخل نہ ہو جنھوں نے اللہ کی نافرمانی کر کے اپنے اوپر ظلم کیا مبادا تم بھی اس عذاب میں مبتلا ہو جاؤ جس میں وہ مبتلا ہوئے تھے اور اگر گزرنا ہی ہے تو یہ کرو کہ خوف اللہ اور خشیت الٰہی سے روتے ہوئے گزر جاؤ۔''

جوش جہاد! عہد فاروقی رضی اللہ عنہ میں جو فتوحات ہوئیں اس میں آپ سپاہیانہ حیثیت سے برابر لڑتے رہے، جنگ نہاوند میں بیمار ہوئے تو آپ نے از خود یہ کیا کہ ''پیاز کو'' دوا میں پکاتے تھے اور جب اس میں پیاز کا مزہ آ جاتا تو اسے نکال کر دوا پی لیتے تھے۔ غالباً پیچس کا مرض لاحق ہو گیا ہوگا۔ شام و مصر کی فتوحات میں بھی مجاہدانہ حصے لیتے رہے لیکن انتظامی امور میں حصہ لینے کا موقع نہ ملا کہ حضرت فاروق اعظم رضی اللہ عنہ اپنے خاندان وقبیلہ کے افراد کو الگ رکھتے رہے۔ عہد عثمانی رضی اللہ عنہ میں آپ کی قابلیت کے مدنظر آپ کو عہد قضا پیش کیا گیا لیکن آپ نے یہ فرما کر انکار کر دیا کہ قاضی تین قسم کے ہوتے ہیں جاہل، عالم مائل الی الدنیا کہ یہ دونوں جہنمی۔ تیسرے وہ ہیں جو صحیح اجتہاد کرتے ہیں انہیں نہ عذاب ہے نہ ثواب اور صاف کہہ دیا مجھے کہیں کا عامل نہ بنائیے اس کے بعد امیر المؤمنین نے بھی اصرار نہ کیا البتہ اس عہد کے معرکہ ہائے جہاد میں ضرور شریک ہوتے رہے۔ تیونس، الجزائر، مراکش، خراسان اور طبرستان کے معرکوں میں لڑے۔ جس قدر مناصب اور عہدوں کی قبولیت سے گھبراتے تھے جہاد میں اسی قدر جوش وخروش اور شوق ودل بستگی کے ساتھ حصہ لیتے تھے۔

آخر عہد عثمانی میں جو فتنے رونما ہوئے آپ ان سے بالکل کنارہ کش رہے۔ ان کی شہادت کے بعد آپ کی خدمت میں خلافت کا اعزاز پیش کیا اور عدم قبولیت کے سلسلے میں قتل کی دھمکی دی گئی لیکن آپ نے فتنوں کے نشو وارتقا کے پیش نظر اس عظیم الشان اعزاز سے بھی انکار کر دیا اور کوئی اعتنا نہ کی۔ اس کے بعد آپ نے اس شرط پر حضرت علی کرم اللہ وجہہ کے ہاتھ پر بیعت کر لی کہ وہ خانہ جنگیوں میں کوئی حصہ نہ لیں گے۔ چنانچہ جنگ جمل وصفین میں شرکت نہ کی۔ تاہم متاسف تھے اور کہا کرتے کہ

''گو میں نے حضرت علی کرم اللہ وجہہ رضی اللہ عنہ کی طرف سے اپنا ہاتھ آگے نہیں بڑھایا لیکن حق پر مقابلہ بھی افضل ہے''۔ (مستدرک)

فیصلہ ثالثی سننے کے لئے دومۃ الجندل میں تشریف لے گئے۔ حضرت علی کرم اللہ وجہہ کے بعد امیر معاویہ رضی اللہ عنہ کے ہاتھ پر بیعت کر لی تو شوق جہاد میں اس عہد کے تمام معرکوں میں نیز مہم قسطنطنیہ میں شامل ہوئے۔ یزید کے ہاتھ پر فتنہ اختلاف امت سے دامن بچائے رکھنے کے لئے بلا تامل بیعت کر لی اور فرمایا یہ خیر ہے تو ہم اس پر راضی ہیں اور اگر یہ شر ہے تو ہم نے صبر کیا۔ آج کل لوگ فتنوں سے بچنا تو درکنار اپنے مقاصد ذاتی کے لئے فتنے پیدا کرتے ہیں اور اللہ کے خوف سے جسم پر لرزہ طاری نہیں ہوتا۔ پھر یہ بیعت حقیقتاً نہ کسی خوف کی بنا پر تھی اور نہ کسی لالچ میں آئے تھے۔ طنطنہ اور حق پرستی کا یہ عالم تھا کہ امر حق کے مقابلہ پر کسی بڑی سے بڑی شخصیت کو بھی خاطر میں نہیں لاتے تھے۔





## حدیث شریف

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:

"گناہوں سے توبہ کرنے والا ایسا ہے
جیسے اس نے گناہ کیا ہی نہیں"۔

ابن ماجہ، جلد ۲، حدیث ۲۰۵۴





